


# اِنسان اور رہبرانسانیت صلی اللہ علیہ وسلم

عقیدۂ رِسالت واتباعِ سُنّت کا بیان


تالیف: حافظ مبشّر حُسین حفظہ اللہ

عقائد کی خرابی کا باعث بننے والے علوم کا بیان

# انسان اور رہبر انسانیت ﷺ

حافظ مبشر حسین

**اریب پبلیکیشنز**

1542، پٹودی ہاؤس، دریا گنج، نئی دہلی۔۲

فون:23282550,23284740 فیکس:23267510

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | انسان اور رہبر انسانیت ﷺ |
| تالیف | : | حافظ مبشر حسین حفظہ اللہ |
| ناشر | : | اریب پبلیکیشنز |
| صفحات | : | 182 |
| سن اشاعت | : | 2012 |
| قیمت | : | 80/- |

**INSAN AUR RAHBAR-E-INSANIAT**

***Hafiz Mubashshar Hussain***



ناشر

**اریب پبلیکیشنز**

1542، پٹودی ہاؤس، دریا گنج، نئی دہلی۔۲

فون: 23284740، 23282550، 43549461

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہم میں سے ہر ایک کا بنیادی طور پر تین طرح کا تعلق ہونا چاہیے: ایک تو یہ کہ ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر صدقِ دل سے ایمان لائیں، دوسرا یہ کہ ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے دنیا جہاں کی ہر چیز سے بڑھ کر محبت کریں اور تیسرا یہ کہ ہم ہر ممکنہ حد تک آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت واتباع کریں۔ بظاہر یہ تین چیزیں ہیں یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان، آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت لیکن ضمناً ان میں بہت سی اور چیزیں بھی شامل ہیں مثلاً:

آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے میں یہ بات بھی شامل ہے کہ آپؐ جو دین لے کر آئے اس پر بھی ایمان لایا جائے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھوں اللہ تعالیٰ نے جو معجزات ظاہر فرمائے ان کو بھی سچا تسلیم کیا جائے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے نبی ہی نہیں بلکہ آخری نبی بنا کا بھیجا ہے، اسے بھی تسلیم کیا جائے۔ اسی طرح آپؐ سے محبت کرنے میں یہ بھی شامل ہے کہ آپ کی ہر ہر اَدا اور ہر ہر سنت سے محبت کی جائے، قولی محبت بھی کی جائے اور عملی بھی، ظاہری محبت بھی کی جائے اور باطنی بھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دوست اَحباب [صحابہؓ] سے بھی محبت کی جائے اور اہل وعیال سے بھی۔

یہ تینوں چیزیں...... یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان، آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت...... باہم اتنی مربوط ہیں کہ ان میں سے ایک کو تسلیم کیا جائے تو باقی خود بخود لازم آتی ہیں اور اگر ان میں سے کسی ایک کا انکار کر دیا جائے تو باقی کا انکار خود بخود لازم آتا ہے مثلاً آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے کا لازمی تقاضا یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے دل وجان سے محبت بھی کی جائے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت وفرمانبرداری بھی کی جائے۔ جب کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اگر سچی محبت نہ کی جائے یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت واتباع نہ کی جائے تو ایسے ایمان کا کوئی فائدہ نہیں اور ایمان لائے بغیر آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت وہمدردی کا اظہار بھی بے فائدہ ہے۔

بعض لوگ اس غلط فہمی میں مبتلا ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ کا صرف کلمہ پڑھ لینا ہی نجات کے لیے کافی ہے اور بعض یہ سمجھتے ہیں کہ آپ ﷺ سے محبت کا اظہار ہی کافی ہے خواہ آپ ﷺ کی اطاعت کی جائے یا نہ۔ جبکہ بعض اس غلط فہمی میں مبتلا ہیں کہ فلاں گروہ یا فرقے میں شامل ہو جانا ہی نجات کی علامت ہے اور جو اس فرقے میں شامل نہ ہو اس کی نجات مشکل ہے......!!

راقم الحروف یہ سمجھتا ہے کہ اگر حضور نبی کریم ﷺ کے ساتھ اپنے تعلق کی بنیادوں کو سمجھ لیا جائے تو مذکورہ بالا تمام غلط فہمیوں کا ہمیشہ کے لیے ازالہ ممکن ہے اور حضور نبی کریم ﷺ کے ساتھ ہمارے تعلق کی بنیادیں یہی تین ہیں یعنی: آپ ﷺ پر ایمان، آپ ﷺ سے محبت اور آپ ﷺ کی اطاعت۔ جو شخص ان تین بنیادوں پر اپنی زندگی کی عمارت استوار کر لے وہ کامیاب ہے اور جس نے ان بنیادوں میں سے کسی ایک کو بھی نظر انداز کر دیا، وہ ناکام ہے، قطع نظر اس سے کہ اس کا تعلق کس مسلک، فرقے اور قبیلے سے ہے......!

زیر نظر کتاب میں حضور نبی کریم ﷺ کے ساتھ تعلق کی انہی بنیادوں کو قرآن مجید اور صحیح و مستند احادیث کی روشنی میں واضح کرنے کی پوری کوشش کی گئی ہے۔ نبی کریم ﷺ کے ساتھ ہمارا تعلق چونکہ تین طرح کا ہے، اس لیے اس کتاب کو بھی تین ابواب میں تقسیم کیا گیا ہے۔

- پہلا باب حضور نبی کریم ﷺ پر ایمان کے بارے ہے، اس میں درج ذیل موضوعات شامل ہیں:

۱)......آپ ﷺ اللہ کے سچے رسول ہیں۔

۲)......آپ ﷺ قیامت تک آنے والے تمام انسانوں اور جنوں کے لیے رسول ہیں۔

۳)......آپ ﷺ اللہ کے آخری رسول ہیں۔

۴)......آپ ﷺ معصوم اور بے گناہ تھے۔

۵)......آپ ﷺ نے اللہ کا پیغام لوگوں تک پہنچا دیا۔

۶)......آپ ﷺ اللہ کی طرف سے سچا دین لے آکر آئے۔

۷)......آپ ﷺ کو اللہ کی طرف سے سچے معجزات عطا کیے گئے۔

- دوسرا باب نبی کریم ﷺ سے محبت کے بارے میں ہے، اس میں درج ذیل موضوعات شامل ہیں:

۱)......آپ ﷺ سے محبت کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے!

۲)......آپ ﷺ سے کتنی محبت کی جائے؟

۳)......آپ ﷺ سے محبت کیوں کی جائے؟

۴)......آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اظہارِ محبت کا طریقہ کیا ہے؟
۵)......آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کے تقاضے اور علامتیں کیا ہیں؟
۶)......آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود و سلام بھیجنا
۷)......آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبوب چیزوں سے محبت اور مبغوض سے نفرت
۸)......آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کی نصرت و محافظت
۹)......آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اَزواج اور آل سے محبت
۱۰)......آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جانثار اور وفادار صحابہؓ سے محبت
۱۱)......آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں سے نفرت
۱۲)......آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے عقیدت واحترام
۱۳)......گستاخِ رسول کون؟

○ تیسرا باب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت واتباع کے بارے ہے، اس میں درج ذیل موضوعات شامل ہیں:

۱)......اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے چند اُصولی باتیں
۲)......اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم قرآنِ مجید کی روشنی میں
۳)......اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم اَحادیثِ مبارکہ کی روشنی میں
۴)......صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم
۵)......صحابیاتؓ اور اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم
۶)......اطاعتِ رسولؐ میں سستی اور غفلت دکھانے والے کیساتھ صحابہ کا رویہ
۷)......تابعینؒ، تبع تابعینؒ، ائمہ کرامؒ اور اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم
۸)......رائے واجتہاد اور حدیث وسنت
۹)......سنت اور بدعت

ان موضوعات وعناوین کے تحت سنت ورسالت سے متعلقہ تمام اہم مسائل پر قرآن وحدیث کی روشنی میں بحث کی گئی ہے اور اس سلسلہ میں پائی جانے والی مختلف غلط فہمیوں کا اِزالہ کرتے ہوئے نہایت عام فہم اسلوب میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت اور آپ کی سنت پر عمل کا جذبہ بیدار کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

اللہ ہماری اس کوشش کو قبول فرمائے اور عمل کی توفیق دے، آمین!......[حافظ مبشر حسین]

# صاحبِ تصنیف......ایک نظر میں

**نام:** حافظ مبشر حسین

**تاریخ پیدائش:** 21-01-1978 [لاہور]

**دینی تعلیم:** [دیوبندی، بریلوی اور اہلحدیث تینوں مکتبِ فکر کے علماء و مدارس سے استفادہ]

1989-90 حفظ القرآن

1991-92 تجوید و قرأت، ترجمہ قرآن، عربی گرائمر

1992-99 درس نظامی + وفاق المدارس [الشهادة العالمية] ممتاز درجہ میں

**عصری تعلیم:**

1996 میٹرک [فرسٹ ڈویژن]

1999 ایف۔اے [فرسٹ ڈویژن]

2001 بی۔اے [اے گریڈ، پنجاب یونیورسٹی]

2004 ایم۔اے [اسلامیات، اے گریڈ، پنجاب یونیورسٹی]

2004 پی ایچ ڈی [فقہ اسلامی، پنجاب یونیورسٹی، زیر تکمیل]

**تدریسی و تحقیقی ذمہ داریاں:**

1999-2000 جامعه الدعوة الاسلامية مريدكے، لاہور

2000 جامعه الدراسات الاسلامية، کراچی

2001-2004 اسلامك ريسرچ كونسل، ماهنامه محدث، لاہور

2004-2005 پریسٹن یونیورسٹی، لاہور کیمپس

**تصنیف و تالیف:**

1- تقریباً 50 تحقیقی مضامین [فکر و نظر، دعوۃ، محدث، ترجمان القرآن، ایشیا وغیرہ میں شائع ہو چکے ہیں]

2- 20 کتابیں شائع ہو چکی ہیں [مزید زیر طبع و زیر تالیف ہیں]

3- نیز مختلف کتابوں کے تراجم و حواشی، تخریج و تحقیق وغیرہ۔

4- مختلف دینی رسائل و جرائد سے قلمی تعاون، علمی و اداراتی مشاورت۔

5- مبشر اکیڈمی کے نام سے دینی لٹریچر کی نشر و اشاعت کے ادارہ کی نظامت۔ ولله الحمد!

# آئینہ کتاب

مقدمة الکتاب:

# رسالت ونبوت اوراس کی ضرورت واہمیت

اسلام کے بنیادی عقائد میں سے دوسرا عقیدہ،عقیدۂ رسالت (ایمان بالرسالة) ہے۔اس کا مطلب یہ ہے کہ اللہ کے بھیجے ہوئے تمام رسولوں اورنبیوں پر ایمان لایا جائے کہ وہ اللہ کے سچے پیغمبر تھے،ان پر بذریعہ وحی اللہ کی طرف سے اَحکام نازل ہوتے تھے،اوران میں سے ہر نبی کی اطاعت وفرمانبرداری کا اللہ نے حکم دیا تھا۔

سب سے آخری رسول حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہیں اوراب قیامت تک کے لیے صرف آپؐ ہی کی اطاعت واتباع کا اللہ نے حکم دیا ہے۔پہلے نبیوں کی لائی ہوئی شریعتوں اوراَدیان کے مقابلے میں اب صرف آپؐ ہی کے لائے ہوئے دین وشریعت (یعنی اسلام) پرعمل کیا جائے گا کیونکہ آپ کو اللہ تعالیٰ نے ایسی کامل واکمل شریعت سے نوازا ہے جس نے پہلی تمام شریعتوں کی ضرورت کوختم کردیا ہے۔دوسرے لفظوں میں یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ آپ کوایک کامل شریعت دے کر پہلے نبیوں کی شریعتوں کو اللہ تعالیٰ نے منسوخ فرمادیا۔اس لیے اب ہدایت ورہنمائی کاماٰ خذ صرف اورصرف اسلام ہے،ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ إِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْإِسْلَامُ ﴾[سورة آل عمران:١٩]

''بے شک اللہ تعالیٰ کے نزدیک دین،اسلام ہی ہے۔''

﴿ وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْإِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ وَهُوَ فِي الْآخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴾[آل عمران:٨٥]

''جوشخص اسلام کے سوااوردین تلاش کرے،اس کا دین قبول نہ کیا جائے گا اوروہ آخرت میں نقصان اٹھانے والوں میں سے ہوگا۔''

## رسولوں اورنبیوں کی ضرورت کیوں پیش آئی؟

اللہ تعالیٰ نے تمام انسانوں کواپنی عبادت اوراطاعت کے لیے پیدا کیا ہے۔انسانوں سے اللہ تعالیٰ کا تقاضا یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے حکموں کے مطابق زندگی بسر کریں،اسی تقاضے کو پورا کرنا عبادت کہلاتا ہے

مگر انسانوں کو یہ کیسے معلوم ہوگا کہ زندگی کے فلاں معاملہ میں اللہ کا حکم یہ ہے اور فلاں میں یہ......؟!
یہی بتانے کے لیے اللہ تعالیٰ نے رسولوں اور نبیوں کا انتخاب فرمایا، چنانچہ ہر معاشرے اور قوم میں سے اللہ تعالیٰ نے صالح ترین شخص کو اپنا نمائندہ اور سفیر (یعنی رسول، نبی) منتخب کیا اور وحی کے ذریعے اس پر اپنے اَحکام نازل کیے تاکہ وہ ان اَحکام کو دوسرے لوگوں تک پہنچائے اور خود بھی ان پر عمل کر کے یہ بتائے کہ ان اَحکام پر اس طرح عمل کرنا ہے۔
لوگوں تک اپنے اَحکام پہنچانے کے لیے اللہ تعالیٰ کی نگاہ میں یہ سب سے بہتر طریقہ تھا ورنہ اللہ تعالیٰ چاہتے تو کسی پہاڑ پر آسمانی صحیفہ رکھ کر بھی یہ مطالبہ کر سکتے تھے کہ...... ''لوگو! فلاں پہاڑ پر تمہارے لیے کتابِ ہدایت رکھ دی گئی ہے، جاؤ اسے حاصل کرو اور اس میں دیے گئے احکام پر عمل کرو۔'' ......یا کسی فرشتے کے ہاتھ میں اپنا پیغام بھیج کر بھی یہ تقاضا کر سکتے تھے کہ...... ''لوگو! اس کے پاس جو پیغام ہے، اسے وصول کرو اور اس پر عمل شروع کر دو۔''
اس کے علاوہ اور بھی کوئی صورت اختیار کی جا سکتی تھی مگر ظاہر ہے ایک قوم ہی کے پاکیزہ ترین شخص کو رسول بنا کر اور اس کی زندگی کو دیگر لوگوں کے لیے واجب الاتباع بنا کر یہ مقصد جس حسن وخوبی سے حاصل کیا جا سکتا تھا، وہ کسی اور صورت میں ممکن نہ تھا۔ چنانچہ لوگوں کو زندگی اور عبادت کے صحیح طور طریقے بتانے کے لیے اللہ تعالیٰ نے ہر دور میں نبی اور رسول بھیجے۔

## ۱)......لوگوں کی ہدایت کے لیے ہر امت میں رسول بھیجے گئے:

اللہ کی طرف سے ہدایت و رہنمائی چونکہ تمام انسانوں کی بنیادی ضرورت تھی اس لیے اس مقصد کی خاطر روزِ اول ہی سے اللہ تعالیٰ نے نبیوں اور رسولوں کا سلسلہ شروع کر دیا اور دنیا کا کوئی خطہ اور کوئی قوم ایسی نہ چھوڑی، جہاں اس نے اپنا کوئی نبی یا رسول نہ بھیجا۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

۱)......﴿وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِیْ كُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلًا﴾[سورة النحل: ٣٦]
''بے شک ہم نے ہر امت میں رسول بھیجا ہے۔''

۲)......﴿ وَاِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِیْهَا نَذِیْرٌ﴾[سورة فاطر: ٢٤]
''کوئی امت ایسی نہیں ہوئی جس میں ڈر سنانے والا [پیغمبر] نہ گزرا ہو۔''

اگر اللہ تعالیٰ لوگوں کی ہدایت کے لیے نبیوں اور رسولوں کا سلسلہ قائم نہ فرماتے تو لوگ گمراہی میں بھٹکتے

اور خواہشاتِ نفس کی پیروی میں ایک دوسرے سے اختلاف اور لڑائی جھگڑا کرتے رہتے کیونکہ

۱)......عقلِ انسانی اپنی تمام تر ذہانت وذکاوت کے باوجود خیر وشر میں کلی طور پر تمیز نہیں کر سکتی، ایک ہی چیز ایک فرد یا معاشرے میں اگر خیر و بھلائی کی علامت ہوتی تو عین وہی دوسروں کے ہاں شر اور برائی کا محور سمجھی جاتی۔ یہی وجہ ہے کہ نبیوں کی تعلیمات سے محروم معاشروں میں خیر وشر کے پیمانے بدلتے رہتے ہیں۔ چنانچہ خیر وشر میں فرق واضح کرنے کے لیے نبیوں کو بھیجا گیا۔

۲)......غلبۂ شہوت، خودغرضی اور مفاد پرستی کے پیش نظر انسان حق وصداقت اور امانت ودیانت کے تقاضے پورے نہیں کر پاتا بلکہ اپنی خواہشات کے منہ زور گھوڑے کے سامنے مجبور ہو کر رہ جاتا ہے۔ اس لیے انسانوں کی ذاتی خواہشات کو حق وباطل کا معیار قرار دینے کی بجائے انبیاء کو بھیجا گیا۔

۳)......جس طرح بیماری میں انسان کے منہ کا ذائقہ بدل جاتا ہے اور وہ میٹھے کو بھی کڑوا اور ترش خیال کرتا ہے، بالکل اسی طرح انسان کی روحانی وملکوتی قدروں کا بگاڑ اس کے لیے حق وباطل اور خیر وشر کے پیمانے بدل کر رکھ دیتا ہے۔ ان روحانی قدروں کی اصلاح کی خاطر نبیوں کو بھیجا گیا۔

پس یہی وہ وجوہات ہیں جن کے پیش نظر اللہ تعالیٰ نے حق وباطل اور ہدایت ورہنمائی کا فیصلہ خود انسان کی عقل وخواہش پر نہیں چھوڑ دیا بلکہ اس مقصد کے لیے نبی اور رسول بھیجنا ضروری سمجھا۔ اس پہلو سے اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ انبیاء کی بعثت لوگوں کے لیے باعثِ رحمت تھی۔

## ۲)......لوگوں پر حجت تمام کر دینے کے لیے رسول بھیجے گئے:

رسولوں کی بعثت کی دوسری ضرورت یہ تھی کہ ان کے ذریعے اللہ تعالیٰ اپنے اَحکام لوگوں تک پہنچا کر ان پر حجت پوری کر دینا چاہتے تھے تاکہ روزِ آخرت اللہ کی عدالت میں کوئی انسان یہ نہ کہہ سکے کہ......''یا اللہ! ہم نے تیرے اَحکام پر اس لیے عمل نہ کیا کہ ہمارے پاس نہ تو کوئی نبی اور رسول پہنچا اور نہ ہی کسی نے تیرے پیغام سے ہمیں آگاہ کیا......!''

رسولوں کی بعثت کے اس مقصد کو قرآن مجید نے اس طرح بیان کیا ہے:

۱)......﴿ رُسُلًا مُّبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ لِئَلَّا يَكُوْنَ لِلنَّاسِ عَلَى اللّٰهِ حُجَّةٌۢ بَعْدَ الرُّسُلِ﴾[النساء:۱۶۵]

''اور ہم نے رسول بنائے، خوشخبریاں سنانے والے بھی اور متنبہ کرنے والے بھی، تاکہ رسولوں کے بھیجنے کے بعد لوگوں کی طرف سے اللہ تعالیٰ پر کوئی حجت اور الزام نہ رہ جائے۔'' [کہ اللہ نے رسول نہ بھیجا]

۲)......﴿ وَلَوْ اَنَّـا اَهْلَكْنٰهُمْ بِعَذَابٍ مِنْ قَبْلِهٖ لَقَالُوْا رَبَّنَا لَوْلَا اَرْسَلْتَ اِلَيْنَا رَسُوْلًا فَنَتَّبِعَ اٰيٰتِكَ مِنْ قَبْلِ اَنْ نَّذِلَّ وَنَخْزٰى ﴾[سورة طٰهٰ: ١٣٤]

''اگر ہم اس سے پہلے ہی انہیں عذاب سے ہلاک کر دیتے تو یقیناً یہ کہہ اٹھتے کہ اے ہمارے پروردگار! تو نے ہمارے پاس اپنا رسول کیوں نہ بھیجا کہ ہم ذلیل ورسوا ہونے سے پہلے تیری آیتوں کی تابعداری کرتے۔''

رسولوں کے آنے کے بعد جن لوگوں نے ان کی لائی ہوئی تعلیمات پر عمل نہ کیا اور اللہ کی نافرمانی ہی میں مر گئے، انہیں جب قیامت کے دن سزا کے لیے جہنم میں ڈالا جائے گا تو وہ غلط بیانی کرتے ہوئے یہ نہیں کہہ سکیں گے کہ ہمارے پاس رسول یا ان کی تعلیمات نہیں پہنچی تھیں بلکہ وہ اپنے جرم کا اقرار کرتے ہوئے یہ کہیں گے کہ ہم ہی ظالم تھے جنہوں نے نبیوں کی تعلیمات پر عمل نہ کیا۔ قرآن مجید نے روزِ قیامت کا یہ نقشہ اس طرح کھینچا ہے:

۱)......﴿ كُلَّمَا اُلْقِيَ فِيْهَا فَوْجٌ سَاَلَهُمْ خَزَنَتُهَا اَلَمْ يَاْتِكُمْ نَذِيْرٌ قَالُوْا بَلٰى قَدْ جَآءَنَا نَذِيْرٌ فَكَذَّبْنَا وَقُلْنَا مَا نَزَّلَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ كَبِيْرٍ وَقَالُوْا لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ اَوْ نَعْقِلُ مَا كُنَّا فِيْ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ فَاعْتَرَفُوْا بِذَنْۢبِهِمْ فَسُحْقًا لِّاَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ﴾[سورة الملك: ٨ تا ١١]

''جب بھی جہنم میں کوئی گروہ ڈالا جائے گا تو جہنم کے داروغے اس سے پوچھیں گے کہ کیا تمہارے پاس ڈرانے والا کوئی نہیں آیا تھا؟ وہ جواب دیں گے کہ بے شک آیا تھا لیکن ہم نے اسے جھٹلایا اور ہم نے کہا کہ اللہ نے کچھ بھی نازل نہیں فرمایا۔ [انہیں کہا جائے گا] تم بہت بڑی گمراہی میں ہو۔ اور یہ جہنمی کہیں گے کہ اگر ہم سنتے ہوتے یا عقل رکھنے والے ہوتے تو (آج) بھڑکتی ہوئی آگ میں جانے والوں کے ساتھ (شریک) نہ ہوتے۔ چنانچہ وہ اپنے جرم کا اقرار کرلیں گے۔ پس دوری ہے ان دوزخیوں کے لیے۔''

۲)......﴿ وَسِيْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا اِلٰى جَهَنَّمَ زُمَرًا حَتّٰى اِذَا جَآءُوْهَا فُتِحَتْ اَبْوَابُهَا وَقَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَا اَلَمْ يَاْتِكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَتْلُوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِ رَبِّكُمْ وَيُنْذِرُوْنَكُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا قَالُوْا بَلٰى وَلٰكِنْ حَقَّتْ كَلِمَةُ الْعَذَابِ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ قِيْلَ ادْخُلُوْا اَبْوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا فَبِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ ﴾[سورة الزمر: ٨١،٨٢]

''کافروں کے غول کے غول جہنم کی طرف ہنکائے جائیں گے، جب وہ جہنم کے پاس پہنچ جائیں گے تو اس کے دروازے کھول دیے جائیں گے اور وہاں کے نگہبان [فرشتے] ان سے سوال کریں گے کہ کیا تمہارے پاس تم میں سے رسول نہیں آئے تھے؟ جو تم پر تمہارے رب کی آیتیں پڑھتے تھے اور تمہیں اس دن کی ملاقات سے ڈراتے تھے؟ یہ جواب دیں گے کہ ہاں یہ درست ہے۔لیکن [آج] عذاب کا حکم، کافروں پر ثابت ہوگیا۔''

## نبی اور رسول معاشرے کے پاکیزہ ترین لوگ ہوتے تھے:

نبوت ایک وہبی چیز ہے کسبی نہیں یعنی یہ ایسی چیز نہیں جو محنت و ریاضت کے بعد کسی بھی انسان کو حاصل ہو جائے بلکہ یہ ہر اُس شخص کے لیے اللہ کا خاص فضل ہوتا ہے جسے نبوت سے سرفراز کیا جاتا ہے اور اللہ تعالیٰ نے انسانوں کی تخلیق سے پہلے ہی یہ فیصلہ کرلیا تھا کہ کس شخص کو نبوت و رسالت کے انعام سے نوازا جائے گا اور جس کے بارے اللہ تعالیٰ نے پہلے ہی سے نبوت کا فیصلہ کر دیا ہو، اسے اللہ تعالیٰ انسانی خواہشات کا مادہ ہونے کے باوجود ہر ایسے عمل سے بچا لیتے ہیں جو نبوت و رسالت کے مقام و مرتبہ کے منافی ہو۔اس کی نبوت و رسالت کے بعد کی زندگی جس طرح بے داغ ہوتی ہے اسی طرح نبوت و رسالت سے پہلے کی زندگی بھی برائی کے شائبہ سے پاک ہوتی ہے۔اسے ہی عِصْمَتِ اَنْبِیَاء کہا جاتا ہے۔یعنی تمام انبیاء و رسل انتہائی پاکیزہ، متقی اور صالح اَفراد ہوتے ہیں۔اپنے معاشرے میں بھی وہ معزز، باکردار اور بے داغ ہوتے ہیں اور اللہ کی نگاہ میں بھی وہ منتخب اَفراد ہوتے ہیں۔اس بارے چند آیات ملاحظہ فرمائیں:

۱)......سورۃ الانعام میں چند ایک نبیوں کا ذکر کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

﴿ كُلًّا هَدَيْنَا...... كُلٌّ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ......وَكُلًّا فَضَّلْنَا عَلَى الْعٰلَمِيْنَ...... وَاجْتَبَيْنٰهُمْ وَهَدَيْنٰهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ...... ﴾[سورۃ الانعام: آیات ۸۴ تا ۸۷]

''ہر ایک کو ہم نے ہدایت سے نوازا...... یہ سب نیک لوگوں میں سے تھے...... ہر ایک کو ہم نے تمام جہان والوں پر فضیلت دی......اور ہم نے انہیں مقبول بنایا اور ہم نے انہیں راہِ راست کی ہدایت کی۔''

۲)......سورۃ الانبیاء میں چند پیغمبروں کا تذکرہ کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ وَكُلًّا جَعَلْنَا صٰلِحِيْنَ وَجَعَلْنٰهُمْ اَئِمَّةً يَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا وَاَوْحَيْنَا اِلَيْهِمْ فِعْلَ الْخَيْرٰتِ وَاِقَامَ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَاءَ الزَّكٰوةِ وَكَانُوْا لَنَا عٰبِدِيْنَ ﴾[سورۃ الانبیاء: ۷۲، ۷۳]

''اور ہرایک کوہم نے صالح بنایا۔اورہم نے انہیں پیشوابنادیا کہ ہمارے حکم سے لوگوں کی رہبری کریں اورہم نے ان کی طرف نیک کاموں کے کرنے اورنمازوں کے قائم رکھنے اورزکوٰۃ دینے کی وحی (تلقین) کی، اوروہ سب ہمارے عبادت گزار بندے تھے۔''

۳)......اسی طرح سورۃ صٓ میں حضرت ابراہیمؑ ،حضرت اسحاقؑ اورحضرت یعقوبؑ کے بارے فرمایا:

﴿ وَاذْكُرْ عِبٰدَنَآ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ اُولِى الْاَيْدِىْ وَالْاَبْصَارِ اِنَّآ اَخْلَصْنٰهُمْ بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى الدَّارِ وَاِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْاَخْيَارِ ﴾ [سورۃص:۴۵تا۴۷]

''ہمارے بندوں ابراہیم، اسحاق اوریعقوب کا بھی لوگوں سے ذکرکرو، جو ہاتھوں اورآنکھوں والے تھے۔ہم نے انہیں ایک خاص بات یعنی آخرت کی یاد کے ساتھ مخصوص کردیا تھا۔یہ سب ہمارے نزدیک برگزیدہ اوربہترین لوگ تھے۔''

۴)......سورۃ صٓ ہی کی اگلی آیت میں یہی بات حضرت اسماعیل اورحضرت اَلْیَسَعَ کے بارے بھی کہی گئی ہے۔

۵)......اسی طرح حضرت ابراہیمؑ کے بارے ارشادفرمایا:

﴿ وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِى الدُّنْيَا وَاِنَّهٗ فِى الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴾[سورۃالبقرۃ:۱۳۰]

''ہم نے تو اسے دنیا میں بھی برگزیدہ کیا تھااورآخرت میں بھی وہ نیکوکاروں میں سے ہے۔''

۶)......اسی طرح حضرت موسیٰؑ کوخطاب کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ اِنِّى اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسٰلٰتِىْ وَبِكَلَامِىْ ﴾[الاعراف:۱۴۴]

''میں نے پیغمبری اوراپنی ہم کلامی کے ساتھ دوسرے لوگوں پرتمہیں برتری عطافرمادی ہے۔''

قرآن مجید میں مختلف انبیاء اوران کی قوموں کا ذکرکیا گیا ہے۔ان میں سے کوئی قوم ایسی نہیں جسے اپنے نبی کی نبوت ورسالت سے پہلے اس کے اَخلاق وکردار کے حوالے سے کسی قسم کا اعتراض رہا ہو بلکہ کسی نے اگراعتراض کیا بھی تو وہ نبوت ملنے کے بعد ہی کیا اوروہ بھی محض تعصب اورہٹ دھرمی کے نتیجہ میں، ورنہ اپنے نبی کے اَخلاق وکردار، شرافت وصداقت، امانت ودیانت، اورنیکی وراست بازی کے وہ دل سے معترف تھے مثلاً نبی اکرمؐ کے اخلاق وکردار سے کفارمکہ اتنا متاثر تھے کہ نبوت سے پہلے چالیس سال تک وہ آپ کوصادق اورامین ہی کہا کرتے تھے مگرجب آپ نے نبوت کا اعلان کیا تو یہی لوگ ہٹ دھرم بن

کر آپ کی ذات کے خلاف طرح طرح کا پروپیگنڈا کرنے لگے۔

اسی طرح حضرت صالح علیہ السلام کی شرافت، ذہانت، اچھائی اور نیکی کی وجہ سے ان کی قوم ان سے بڑی امیدیں وابستہ کیے ہوئے تھی مگر جب حضرت صالح علیہ السلام نے یہ اعلان کیا کہ مجھے اللہ نے پیغمبر بنا دیا ہے تو ان کی وہی قوم ان کے خلاف ہو گئی۔ اس واقعہ کی طرف قرآن مجید نے اس طرح اشارہ کیا ہے:

﴿ قَالُوا يٰصٰلِحُ قَدْ كُنْتَ فِيْنَا مَرْجُوًّا قَبْلَ هٰذَآ اَتَنْهٰنَآ اَنْ نَّعْبُدَ مَا يَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا وَاِنَّنَا لَفِيْ شَكٍّ مِّمَّا تَدْعُوْنَآ اِلَيْهِ مُرِيْبٍ ﴾[سورة هود: ٦٢]

"انہوں نے کہا اے صالح! اس سے پہلے تو ہم تجھ سے بڑی امیدیں لگائے بیٹھے تھے، کیا تو ہمیں ان کی عبادت سے روک رہا ہے جن کی عبادت ہمارے باپ دادا کرتے چلے آئے ہیں؟ ہمیں تو اس دین میں حیران کن شک ہے، جس کی طرف تو ہمیں بلا رہا ہے۔"

حاصل کلام یہ کہ انبیاء و رسل اپنی قوم اور معاشرے کے صالح ترین افراد ہوتے تھے اور انہیں اللہ کی طرف سے معصومیت کا درجہ دیا جاتا تھا جبکہ ان کے علاوہ کسی اور بڑے سے بڑے شخص کو بھی یہ درجہ نہیں ملتا۔ انبیاء و رسل کے معصوم ہونے کا مطلب یہ ہے کہ نہ تو نبوت و رسالت سے پہلے ان سے کوئی ایسا عمل سرزد ہوا جو مقامِ نبوت کے منافی ہو اور نہ ہی نبوت ملنے کے بعد انہوں نے کسی ایسے فعل کا ارتکاب کیا جو ان کی نبوت کو مشکوک ٹھہرا سکتا تھا بلکہ انبیاء و رسل شروع ہی سے اللہ کی خصوصی پناہ میں رہے اور مرتے دم تک اللہ تعالیٰ ان کی خصوصی حفاظت فرماتے رہے تاکہ وہ نبوت و رسالت کی اس عظیم ذمہ داری کو بحسن و خوبی پورا کریں جس کے لیے اللہ تعالیٰ نے ان کا انتخاب فرمایا ہے، چنانچہ تمام انبیاء نے اپنی نبوت و رسالت کی ذمہ داری کو کما حقہ پورا فرمایا۔ اللہ ان سب پر اپنی بے پناہ رحمتیں نازل فرمائے، آمین!

## نبیوں اور رسولوں کی تعداد؟

جب سے اللہ نے یہ دنیا آباد کی، تب سے آج تک کتنی نسلیں اور تہذیبیں اس دھرتی پر آباد ہوئیں اور کتنی اپنا نام و نشان چھوڑے بغیر مٹ گئیں، اس بارے انسانی تاریخ خاموش ہے۔ گویا ان گنت قومیں اور نسلیں اس دنیا میں آباد رہی ہیں اور قرآن مجید کے بیان کے مطابق ہر امت اور قوم میں نبی پیدا کیے جاتے رہے ہیں مگر ان کی حتمی تعداد کتنی تھی، اس بارے قرآن مجید تو خاموش ہے جبکہ حدیث کی چھ معتبر کتابیں [صِحَاحِ سِتّہ] میں بھی ان کے بارے کوئی روایت نہیں ملتی۔ البتہ ان کے علاوہ دیگر کتب احادیث میں ایک روایت

ملتی ہے جس کے مطابق اللہ کے رسولؐ نے انبیاء کی تعداد ایک لاکھ چوبیس ہزار بتائی ہے جن میں سے تین سو تیرہ [یا بعض راویوں کے بقول: تین سو پندرہ] وہ ہیں جنہیں کتاب [آسمانی صحیفہ، شریعت] بھی دی گئی۔

یاد رہے کہ اس روایت کی صحت واستناد کے بارے اہلِ علم کا اختلاف ہے۔ (۱)

## قرآنِ مجید میں مذکور انبیاء:

انبیاء کی کل تعداد جتنی بھی تھی، ان میں سے چوبیس (۲۴) انبیاء ایسے ہیں جن کا قرآن مجید میں نام لے کر ذکر کیا گیا ہے اوران کے نبی ہونے میں کسی صاحب علم نے اختلاف نہیں کیا۔ آئندہ سطور میں ہم ان انبیاء کے صرف نام درج کر رہے ہیں، جبکہ وہ انبیاء جن کا تذکرہ قرآن مجید نے نام لیے بغیر اشارۃً کیا ہے یا ان کا نام تو لیا گیا ہے مگر ان کے نبی ہونے میں اہل علم کا اختلاف ہے، ان کا یہاں ذکر نہیں کیا جارہا:

۱)......حضرت آدم علیہ السلام

۲)......حضرت نوح علیہ السلام

۳)......حضرت ادریس علیہ السلام

۴)......حضرت ھود علیہ السلام

۵)......حضرت صالح علیہ السلام

۶)......حضرت ابراہیم علیہ السلام

۷)......حضرت اسماعیل علیہ السلام

۸)......حضرت اسحاق علیہ السلام

۹)......حضرت لوط علیہ السلام

۱۰)......حضرت یعقوب علیہ السلام

۱۱)......حضرت یوسف علیہ السلام

۱۲)......حضرت شعیب علیہ السلام

۱۳)......حضرت موسیٰ علیہ السلام

---

(۱) [مسند احمد (ج ۵ ص ۱۷۸) مستدرك حاكم (ج ۲ ص ۵۹۷) مجمع الزوائد (ج ۱ ص ۱۵۹) حافظ ابن کثیرؒ نے اس سلسلہ کی ایک روایت کی سند کو صحیح قرار دیا ہے، دیکھیے: تفسير ابن كثير (ج ۲ ص ٤٥٤) البداية والنهاية (ج ۱ ص ۹۷)]

۱۴)۔۔۔۔۔حضرت ھارون علیہ السلام

۱۵)۔۔۔۔۔حضرت الیاس علیہ السلام

۱۶)۔۔۔۔۔حضرت داؤد علیہ السلام

۱۷)۔۔۔۔۔حضرت سلیمان علیہ السلام

۱۸)۔۔۔۔۔حضرت ایوب علیہ السلام

۱۹)۔۔۔۔۔حضرت اَلْیَسَعْ علیہ السلام

۲۰)۔۔۔۔۔حضرت یونس علیہ السلام

۲۱)۔۔۔۔۔حضرت زکریا علیہ السلام

۲۲)۔۔۔۔۔حضرت یحییٰ علیہ السلام

۲۳)۔۔۔۔۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام

۲۴)۔۔۔۔۔حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

آپ کا نامِ نامی محمد صلی اللہ علیہ وسلم قرآن مجید میں چار جگہ بیان ہوا جبکہ سورۃ الصف[ آیت ۶ ] میں آپ کا دوسرا مشہور نام یعنی احمد صلی اللہ علیہ وسلم بھی مذکور ہے۔اس کے علاوہ آپ کے کئی ایک صفاتی نام بھی قرآن وحدیث میں بیان ہوئے ہیں مگر ان صفاتی ناموں کی کل تعداد کتنی ہے،اس بارے اہل علم کی آراء مختلف ہیں۔لہذا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف کسی صفاتی نام کی نسبت سے پہلے ضروری ہے کہ اس کی کوئی مستند دلیل بھی پیش کی جائے۔

## کیا آج کے ترقی یافتہ دور میں رسولوں کی تعلیمات کی کوئی ضرورت نہیں؟

سائنس اور ٹیکنالوجی کی موجودہ پیش رفت کی وجہ سے یہ دھوکا نہیں ہونا چاہیے کہ شاید آج انسانیت نبیوں اور رسولوں کی تعلیمات سے مستغنی ہوگئی ہے۔نہیں، ہرگز نہیں۔۔۔۔۔!

۱)۔۔۔۔۔اول تو اس لیے کہ ٹیکنالوجی کی تمام تر ترقی کے باوجود کسی انسان کے لیے آج بھی یہ ممکن نہیں کہ وہ اپنے مادی علم کی بنیاد پر خدا کی رضا کا ٹھیک ٹھیک نسخہ تجویز کر سکے کیونکہ نہ تو وہ اس علم کی بنیاد پہ خدا تک رسائی پا سکتا ہے اور نہ ہی خدا کی طرف سے اس پر کوئی وحی آسکتی ہے۔گویا اس کے مادی ذرائعِ علم اس سلسلہ میں اس کے کسی کام نہیں آسکتے خواہ یہ ذرائع آج کی نسبت کہیں زیادہ ترقی کر جائیں،اس کے باوجود انسان انبیاء ورسل کا ہمیشہ محتاج رہے گا اس لیے کہ انبیاء ورسل ہی وہ واحد ہستیاں ہوتی ہیں جن پر اللہ کی طرف سے

وحی [ خدائی پیغام ] نازل ہوتا ہے اور لوگوں کی ہدایت ورہنمائی سے متعلقہ اَحکام سے صرف انہیں ہی آگاہ کیا جاتا ہے۔

۲)......دوسری بات یہ ہے کہ انسانی ترقی محض مادی ترقی کا نام نہیں بلکہ مادی ترقی سے زیادہ ضروری اَخلاقی وروحانی ترقی ہے اور اس سلسلہ میں نبیوں اور رسولوں نے جو تعلیمات پیش کردی ہیں، ان سے کامل و مکمل تعلیم کوئی اور پیش نہیں کرسکتا اور اس اَخلاقی وروحانی ترقی کی منزلیں اس وقت تک طے نہیں کی جاسکتیں جب تک نبیوں اور رسولوں کی بتائی ہوئی تعلیمات کی مکمل پیروی اختیار نہ کی جائے۔

۳)......تیسری وجہ یہ ہے کہ دنیا میں ہر عقلمند انسان اپنے لیے کسی جامع شخصیت کو ماڈل بناتا ہے، جبکہ نبیوں اور رسولوں کے علاوہ کوئی شخصیت ایسی نہیں جو جامع کمالات کہلا سکے اور اس میں کسی قسم کا نقص اور عیب نہ پایا جاتا ہو۔ دنیا میں نبیوں کے علاوہ جتنے بڑے لوگ گزرے ہیں ان میں ذاتی خوبیوں کے مقابلے میں نقائص وخامیاں بھی کچھ کم نہ تھیں۔ ان کی شہرت اور مقبولیت کی بڑی وجہ ان کی کسی خاص خوبی کا غالب آجانا تھا مثلاً کوئی صرف ذہانت ہی کی وجہ سے مشہور ہوا، کوئی صرف سخاوت کی وجہ سے، کوئی صرف شجاعت کی وجہ سے، کوئی صرف سیاست کی وجہ سے، کوئی صرف عدل وانصاف کی وجہ سے اور کوئی صرف حکمت و دانائی کی وجہ سے، مگر ان میں سے کوئی شخصیت ایسی نہ ہوئی جو بیک وقت ساری خوبیوں کے ساتھ متصف ہو۔ اور یہی وجہ ہے کہ بڑے بڑے مشاہیر کی زندگی کا ایک آدھ پہلو جتنا زیادہ مشہور ومقبول ہوا، باقی پہلو اتنے ہی تاریک اور غیر مقبول رہے۔ حتیٰ کہ ان کی زندگی کے باقی پہلو ایسے ہیں جنہیں مثالی حیثیت سے پیش ہی نہیں کیا جاسکتا۔ خلاصہ یہ کہ انبیاء کے علاوہ کوئی ہستی ایسی نہ تھی جنہیں دوسرے انسان ہر لحاظ سے اپنے لیے نمونہ بناسکیں۔

## انبیاء ورسل میں خاتم النبیین کا مقام:

مذکورہ بالا تینوں پہلوؤں [ وحی، اخلاقی وروحانی تعلیمات اور کامل ومکمل نمونہ ] کے لحاظ سے جب ہم انبیاء و رسل کی زندگیوں اور ان کی تعلیمات کا تجزیہ کرتے ہیں تو بلا تعصب حضرت محمد ﷺ ہمیں سب انبیا ورسل سے ممتاز نظر آتے ہیں۔ آئندہ سطور میں ہم بالاختصار ان تینوں پہلوؤں کے لحاظ سے ایک تقابل پیش کرتے ہیں:

## ۱)......وحی کے پہلو سے تقابل:

اس بات میں کوئی شک نہیں کہ وحی تو تمام انبیاء ورسل پر آتی رہی مگران انبیاء کے اس دنیا سے چلے جانے کے بعدان کی طرف آئی ہوئی وحی محفوظ حالت میں موجود نہ رہی، جبکہ آنحضرت ﷺ چونکہ قیامت تک آنے والے تمام انسانوں کے لیے آخری نبی تھے، اس لیے آپ پر جو وحی نازل ہوئی وہ بھی آخری ہونے کی وجہ سے اپنی کامل شکل میں تھی اور یہ وحی چونکہ قیامت تک کے لیے تمام لوگوں کی ہدایت کا ذریعہ تھی، اس لیے تا قیامت اس کی حفاظت کی بھی اللہ تعالیٰ نے خود ذمہ داری اٹھائی۔ یہی وجہ ہے کہ آپؐ پر بذریعہ وحی جو کچھ نازل ہوا، وہ آج بھی امت مسلمہ کے پاس اپنی اسی شکل میں محفوظ ہے جس میں وہ نازل ہوا تھا۔

یادرہے کہ دیگر انبیاء ورسل کے معجزات کے مقابلہ میں آپ ﷺ نے اپنی وحی (قرآن) کو اپنا ایک اہم ترین معجزہ قرار دیا ہے۔آپ ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ

((مَا مِنَ الْاَنْبِيَاءِ نَبِيٌّ اِلَّا اُعْطِيَ مِنَ الْآيَاتِ مَا مِثْلُهُ آمَنَ عَلَيْهِ الْبَشَرُ وَاِنَّمَا كَانَ الَّذِيْ اُوْتِيْتُهُ وَحْيًا اَوْحَاهُ اللّٰهُ اِلَيَّ فَاَرْجُوْ اَنْ اَكُوْنَ اَكْثَرَهُمْ تَابِعًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ))(۱)

''ہر نبی کو کوئی نہ کوئی معجزہ دیا گیا تا کہ لوگ اس پر ایمان لائیں جبکہ مجھے اللہ تعالیٰ نے 'وحی' کا معجزہ عطا کیا، یہ اللہ کی طرف سے مجھ پر نازل ہوئی اور مجھے امید ہے کہ قیامت کے روز دیگر انبیاء کے مقابلے میں میرے تابعدار زیادہ ہوں گے۔''

اس حدیث میں یہ بتانا مقصود ہے کہ دیگر انبیاء کو جو معجزات ملے وہ تو ان کے زمانے تک محدود تھے اور ان کے فوت ہو جانے کے ساتھ ان کے وہ معجزات بھی ختم ہو گئے مگر آپ کا ایک معجزہ یہ وحی [قرآن] ہے جو آپؐ کے بعد بھی اپنی معجزانہ حیثیت میں موجود ہے اور تا قیامت موجود رہے گا۔اور اس کا یہ چیلنج بھی موجود رہے گا کہ جو اس کتاب کو اللہ کی نازل کردہ سچی کتاب نہیں سمجھتا وہ اس کے پائے کی کتاب بنالائے۔اسی ضخامت کی پوری کتاب اگر نہیں لاسکتا تو اس کی سورتوں جیسی دس سورتیں یا ایک ہی چھوٹی سی سورت بنالائے مگر تاریخ گواہ ہے کہ نہ تو کفارِ مکہ اس چیلنج کا جواب دے سکے اور نہ ہی گزشتہ چودہ صدیوں میں کوئی اور اس کے مقابلے پر آسکا اور خود اس کتاب کے نازل کرنے والے کا یہی فیصلہ ہے کہ اس چیلنج کا جواب نہیں دیا جا سکتا!

لیکن گزشتہ انبیاء کی طرف آنے والی وحی میں تحریف کی وجہ سے ان کے بارے یہ چیلنج نہیں دیا جاسکتا......!

(۱) [صحیح بخاری، کتاب فضائل القرآن، باب کیف نزل الوحی واول ما نزل(ح۴۹۸۱)]

## ۲)......اخلاقی وروحانی تعلیمات کے پہلو سے تقابل:

وحی کی طرح اَخلاقی وروحانی تعلیمات بھی سبھی انبیاءکو دی گئیں مگر آنحضرت ﷺ کے علاوہ دیگر انبیاء ورسل کی طرف نازل ہونے والی وحی چونکہ اصل شکل میں محفوظ نہ رہی ،اس لیے ان کی اَخلاقی وروحانی تعلیمات بھی دنیا میں ہمیں نہیں ملتیں اور اگر کچھ ملتی بھی ہیں تو وہ بھی اپنی اصل شکل میں نہیں بلکہ اس میں بھی بہت زیادہ تحریف ہوچکی ہے۔پھراس تحریف شدہ میں بعض ایسی چیزیں بھی ہیں جو ایک طرف اگر اَخلاقیات کے سخت منافی ہیں تو دوسری طرف انبیاء ورسل جیسی معصوم شخصیتوں سے ان کا ارتکاب منسوب کیا گیا ہے۔طرفہ تماشا یہ ہے کہ ان شنیع وقبیح اعمال کی نسبت بھی ان لوگوں نے اپنے نبیوں کی طرف کی ہے جوخودکو ان کا امتی کہلاتے ہیں اور حضرت محمد ﷺ پر ایمان لانا اپنے نبیوں کی تعلیمات کے منافی سمجھتے ہیں۔

پھر عجیب بات یہ ہے کہ جن نبیوں کی طرف ان کی نام نہاد امتوں نے بعض خلافِ مکارم باتوں کی نسبت کی ہے،قرآن مجید نے اس نسبت کی بعض جگہ صاف تردید کردی اور نبیوں کا دامن اس سے مبرا قرار دیا ہے۔

خلاصہ یہ کہ اخلاقی وروحانی تعلیمات اس وقت صرف اور صرف اس دین اسلام میں محفوظ ہیں جو آخری نبی جناب محمد مصطفیٰ ﷺ پر نازل کیا گیا۔

## ۳)...... کامل ومکمل نمونہ کے پہلو سے تقابل:

تیسرے پہلو کے لحاظ سے جب ہم انبیاء کا تقابل کرتے ہیں تو تب بھی حضرت محمد ﷺ ہی کی زندگی ہمیں ہر لحاظ سے کامل ومکمل نمونہ دکھائی دیتی ہے کیونکہ دیگر انبیاء ورسل کو جو شریعت دی گئی وہ یا تو مخصوص زمانے اور خاص حالات کے لیے تھی یا پھر مخصوص اَقوام کے لیے،جبکہ آنحضرت ﷺ کو دی گئی شریعت ایک تو ساری دنیا کے انسانوں کے لیے ہے اور دوسری یہ کہ یہ اب قیامت تک کے لیے ہے۔زمان ومکان میں کیسا ہی تغیر وتبدل رونما ہوتا رہے،آپ کی دی ہوئی ہدایات میں ہر لمحہ اور ہر لحظہ رہنمائی موجود ہے کیونکہ آپؐ نے اپنی عملی زندگی میں ایسے جامع اصول چھوڑے ہیں کہ ان کی روشنی میں تا قیامت پیش آمدہ مسائل میں رہنمائی لی جاسکتی ہے۔

علاوہ اَزیں آنحضرت ﷺ کی زندگی میں ہمیں بیک وقت حکومت وسیاست،معیشت واقتصاد،تہذیب وتمدن،تعلیم وتربیت،اَخلاق وکردار وغیرہ کے حوالے سے جامع تعلیمات ملتی ہیں جبکہ دیگر انبیاء کی سیرت

وسوانح کے سلسلہ میں جو کچھ آج دستیاب ہے، اس کے مطالعہ کے بعد ہم بے خوف تردید یہ کہہ سکتے ہیں کہ ان انبیاء و رسل کی زندگیوں میں یہ تمام پہلو بیک وقت ہمیں نہیں ملتے۔

معلوم ہوا کہ آپؐ کے طرزِ حیات میں بلا قید ہر زمانے اور بلا تفریق ہر شخص کے لیے نمونہ واُسوہ (Model) موجود ہے۔ اسی لیے قرآن مجید میں آپ کی ذاتِ گرامی کے بارے یہ کہا گیا:

﴿لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ﴾ [سورة الاحزاب: ۲۱]

''بے شک تمہارے لیے اللہ کے رسول کی زندگی میں بہترین نمونہ ہے۔''

آئندہ صفحات میں ہم حضور نبی کریم ﷺ کے فضائل و مناقب کے بارے میں بخاری و مسلم کی چند صحیح اَحادیث بھی ذکر کر رہے ہیں تا کہ ہم ایک ہلکا سا اندازہ کر سکیں کہ حضور ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے باقی انبیاء و رسل کے مقابلہ میں کتنی زیادہ فضیلتیں عطا فرمائی تھیں۔

ان فضیلتوں سے متعلقہ اَحادیث سے ہرگز یہ نہ سمجھا جائے کہ ہم حضور کے مقابلہ میں معاذ اللہ دیگر انبیاء و رسل کی تحقیر کر رہے ہیں یا انہیں کمتر اور بے حیثیت ثابت کرنا چاہتے ہیں بلکہ انبیاء کے درمیان ایسا تقابل کرنے سے خود ہمارے حضور ﷺ نے منع فرما دیا ہے کہ جس سے بعض انبیاء کی اہانت و کمتری کے ساتھ دوسرے انبیاء کی برتری ثابت کی جائے۔ ورنہ دوسرے لوگوں کے مقابلہ میں سب انبیاء کو افضل، ممتاز اور اعلیٰ درجہ پر فائز تسلیم کرتے ہوئے ان میں سے سرفہرست اور افضل ترین پیغمبر کے بارے رائے دینا منع نہیں۔ قرآن مجید میں بھی بعض انبیاء کو دوسرے انبیاء کے مقابلہ میں اُولُوا الْعَزْم قرار دے کر ان کی فضیلت بیان کی گئی ہے اور خود نبی کریمؐ نے بھی اپنے بارے میں یہ کہا ہے کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے سب [نبیوں، رسولوں اور دیگر لوگوں] سے افضل اور تمام اولادِ آدم کا سردار بنایا ہے۔

علاوہ ازیں گزشتہ بحث سے ہمارا مقصود یہ واضح کرنا بھی تھا کہ دیگر انبیاء کے مقابلے میں اب ہمارے نبی ﷺ ہی لائقِ اتباع ہیں، اگر کوئی شخص سارے انبیاء و رسل کی فرمانبرداری کرے مگر حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی غلامی و فرمانبرداری سے بے رُخی کرے تو وہ روزِ آخرت کامیابی پانے والوں کی صف میں کھڑا نہ ہو سکے گا۔

اللہ ہمیں تمام انبیاء پر ایمان لانے کے ساتھ اپنے آخری نبی جناب محمد مصطفیٰ ﷺ کی اطاعت و اتباع کی بھی توفیق عطا فرمائے، آمین!

# نبی کریم ﷺ کے فضائل ومناقب

اختصار کے پیش نظر صرف بخاری و مسلم کی صحیح احادیث پر اکتفا کرتے ہوئے نبی اکرم ﷺ کے فضائل و مناقب کے بارے چند اُحادیث ذیل میں ذکر کی جارہی ہیں:

۱)......حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''مجھے بنی آدم کے ہر دور کے بہترین طبقوں [نسلوں] میں یکے بعد دیگرے منتقل کیا جاتا رہا حتی کہ میں اس موجودہ دور میں پیدا ہوا۔''(۱)

○ مطلب یہ کہ نبی اکرم ﷺ کا سلسلۂ نسب شروع سے آخر تک نہایت معزز خاندانوں اور شریف لوگوں پر مشتمل رہا۔ وہ کون سے لوگ تھے، آئندہ حدیث میں خود آپؐ نے اس کی طرف اشارہ کردیا ہے۔

۲)......واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے اسماعیلؑ کی اولاد میں سے کنانہ کو منتخب کیا، پھر کنانہ سے قریش کو منتخب کیا، پھر قریش سے بنو ہاشم کو منتخب کیا اور پھر بنو ہاشم سے مجھے منتخب کیا۔''(۲)

۳)......حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''میں قیامت کے دن اولادِ آدم کا سردار ہوں گا اور میں وہ پہلا شخص ہوں گا جس کی قبر کھلے گی، نیز سب سے پہلے میں شفاعت کروں گا اور سب سے پہلے میری ہی شفاعت قبول کی جائے گی۔''(۳)

۴)......حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''قیامت کے دن دوسرے پیغمبروں کے مقابلہ میں میرے ماننے والوں کی تعداد سب سے زیادہ ہوگی، اور میں ہی وہ پہلا شخص ہوں گا جو جنت کے دروازے کو کھٹکھٹائے گا۔''(٤)

۵)......حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

---

(۱) [صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب صفة النبی ﷺ (ح۳۵۵۷)]

(۲) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فضل نسب النبیؐ وتسلیم الحجر علیه (ح۲۲۷٦) ترمذی (ح۳٦۰٦)]

(۳) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب تفضیل نبینا ﷺ علی جمیع الخلائق (ح۲۲۷۸)]

(٤) [صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب قول النبی ﷺ: انا اول الناس یشفع فی الجنة...... (ح۱۹٦)]

''میں قیامت کے دن جنت کے دروازے کے پاس آؤں گا اور اسے کھولنے کے لیے کہوں گا تو [جنت کا] دربان فرشتہ پوچھے گا: آپ کون ہیں؟ میں جواب دوں گا کہ میں محمد ﷺ ہوں۔ وہ کہے گا: مجھے یہی حکم دیا گیا تھا کہ آپ ﷺ سے پہلے کسی اور کے لیے جنت کا دروازہ نہ کھولوں۔''(۱)

۶)...... حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''جنت میں سب سے پہلے [گنہگاروں کے حق میں] شفاعت کرنے والا میں ہوں گا۔ پیغمبروں میں سے کسی پیغمبر کی اس قدر تصدیق نہیں کی گئی جس قدر میری تصدیق کی گئی ہے، جبکہ پیغمبروں میں ایک پیغمبر ایسے بھی گزرے ہیں جن کی تصدیق ان کی امت میں سے صرف ایک شخص نے کی تھی۔''(۲)

۷)...... حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''میری اور مجھ سے پہلے انبیاء کی مثال ایسے ہے جیسے ایک آدمی محل تیار کرتا ہے اور اسے ہر لحاظ سے خوبصورت بناتا ہے مگر کسی طرف سے اس میں ایک اینٹ کی جگہ خالی چھوڑ دیتا ہے۔ دیکھنے والے اسے گھوم پھر کر دیکھتے ہیں اور اس کی خوبصورتی کی تعریف کرتے ہیں اور کہتے ہیں یہ ایک اینٹ کی جگہ کیوں خالی چھوڑ دی ہے؟ [اگر تم یہ اینٹ بھی لگا دو تو یہ عمارت پوری ہو جائے گی! (صحیح مسلم)] پھر نبی اکرم ﷺ فرماتے ہیں کہ وہ اینٹ میں ہوں، اور میں نے نبیوں کا سلسلہ مکمل کر دیا ہے۔''(۳)

ایک اور روایت میں ہے کہ ''میں ہی وہ (آخری) اینٹ ہوں اور میں ہی آخری نبیؐ ہوں۔''(۴)

- یہ حدیث بھی نبی اکرم ﷺ کی فضیلت و منقبت ظاہر کرتی ہے کیونکہ اس میں آپ ﷺ کو آخری نبیؐ ہونے کا درجہ دیا گیا ہے۔

۸)...... حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''ہر نبی کو کوئی نہ کوئی معجزہ دیا گیا تا کہ لوگ اس پر ایمان لائیں جبکہ مجھے اللہ تعالیٰ نے 'وحی' [قرآن، کتاب اللہ] کا معجزہ عطا کیا، یہ اللہ کی طرف سے مجھ پر نازل ہوئی اور مجھے امید ہے کہ قیامت کے روز

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب قول النبی ﷺ: انا اول الناس یشفع فی الجنة......(ح۱۹۷)]

(۲) [صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب قول النبی ﷺ: انا اول الناس یشفع فی الجنة......(ح۳۳۲-۱۹٦)]

(۳) [صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب خاتم النبیینؐ (ح۳۵۳۵) صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب ذکر کونه ﷺ خاتم النبیین (ح۲۲۸٦)]

(٤) [صحیح مسلم، ایضاً]

دیگر انبیاء کے مقابلے میں میرے تابعدار زیادہ ہوں گے۔''[1]

○ اس حدیث میں یہ بتانا مقصود ہے کہ دیگر انبیاء کو جو معجزات ملے وہ تو ان کے زمانے تک محدود تھے اور ان کے فوت ہو جانے کے ساتھ ان کے وہ معجزات بھی ختم ہو گئے مگر آپ کا ایک معجزہ یہ قرآن ہے جو آپؐ کے بعد بھی اپنی معجزانہ حیثیت میں موجود ہے اور تا قیامت موجود رہے گا۔

۹)......حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''مجھے پانچ ایسی فضیلتیں عطا کی گئی ہیں جو مجھ سے پہلے کسی پیغمبر کو عطا نہیں کی گئیں: (۱) میری نصرت کے لیے مجھے ایسا رعب عطا ہوا جو ایک ماہ کی مسافت پر [بیٹھے دشمن پر] اثر انداز ہوتا ہے۔ (۲) میرے لیے تمام روئے زمین مسجد اور پاک کر دینے والی [یعنی پانی کی عدمِ دستیابی کے وقت طہارت کے لیے زمین کی مٹی تیمم کے ذریعے طہارت کے قائم مقام] بنادی گئی ہے، پس میری امت میں سے جو شخص جہاں نماز کا وقت پائے نماز پڑھ لے۔ (۳) میرے لیے مالِ غنیمت کو حلال قرار دیا گیا ہے حالانکہ مجھ سے پہلے یہ کسی اور پیغمبر کے لیے حلال نہیں تھا۔ (۴) مجھے شفاعتِ عظمیٰ عطا کی گئی ہے۔ (۵) ہر نبی کو خاص طور پر صرف اپنی ہی قوم کے لوگوں کی طرف مبعوث کیا جاتا تھا، جبکہ مجھے تمام لوگوں کی طرف [رسول بنا کر] بھیجا گیا ہے۔''[2]

۱۰)......حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''مجھے دوسرے پیغمبروں پر چھ خاص چیزوں کے ساتھ فضیلت دی گئی ہے۔ (۱) مجھے جامع کلمات عطا ہوئے ہیں۔ (۲) مجھے رعب کے ذریعہ نصرت عطا ہوئی ہے۔ (۳) میرے لیے غنیمت کی چیزیں حلال قرار دی گئی ہیں۔ (۴) میرے لیے ساری زمین مسجد اور پاک کر دینے والی بنادی گئی ہے۔ (۵) مجھے تمام مخلوق کی جانب (رسول بنا کر) بھیجا گیا ہے۔ (٦) اور نبیوں کا سلسلہ مجھ پر ختم کر دیا گیا ہے۔'' [یعنی آخری نبی بنا کر بھیجا گیا ہے، لہٰذا اب کوئی نیا نبی نہیں آئے گا][3]

(۱) [صحیح بخاری، کتاب فضائل القرآن، باب کیف نزل الوحی و اول مانزل(ح ٤٩٨١) صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب وجوب الایمان برسالة نبینا ﷺ (ح ١٥٢)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب التیمم (باب ١، ح ٣٣٥) صحیح مسلم، کتاب المساجد(ح ٥٢١)]

(۳) [صحیح مسلم، کتاب المساجد، باب المساجد و مواضع الصلاة(ح ٥٢٣)]

۱۱)......حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''مجھے جامع کلمات کے ساتھ بھیجا گیا، مجھے رعب کے ذریعے نصرت عطا کی گئی اور میں سویا ہوا تھا کہ [خواب میں، میں نے دیکھا کہ] مجھے زمین کے خزانوں کی چابیاں عطا کی گئیں اور انہیں میرے ہاتھ میں تھما دیا گیا۔''(۱)

○ خواب میں عام طور پر تمثیلات وعلامات اور استعارات واشارات وغیرہ کے ذریعے کوئی بات سمجھائی جاتی ہے اور یہاں خزانوں کی چابیاں ہاتھوں میں دیے جانا دراصل اس بات کی طرف اشارہ تھا کہ آپؐ کی نبوت ورسالت روئے زمین کے ہر گوشے تک پہنچے گی اور آپؐ کے دین کو فتح نصیب ہوگی۔ چنانچہ اگلی حدیث [۱۲] میں آنحضرتؐ نے اپنے اس خواب کی یہی تعبیر خود فرما دی ہے۔

۱۲)......حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے میرے لیے زمین کو سمیٹا [اور پھر مجھے دکھایا] چنانچہ میں نے زمین کے شرق وغرب تک دیکھا۔ بلاشبہ میری امت کی بادشاہی عنقریب وہاں تک وسیع ہوگی جہاں تک مجھے زمین سمیٹ کر دکھائی گئی تھی۔ نیز مجھے سرخ وسفید دو خزانے [یعنی سونا چاندی] بھی عطا کیے گئے اور میں نے اللہ تعالیٰ سے اپنی امت کے لیے یہ دعا کی کہ اس امت کو قحطِ عام سے ہلاک نہ کیا جائے، اور اس امت پر باہر سے کوئی ایسا دشمن مسلط نہ کیا جائے جو انہیں بالکل ملیامیٹ کر دے۔'' [ان دعاؤں کے جواب میں] میرے رب نے فرمایا:

''اے محمدؐ! جب میں کوئی فیصلہ کر لیتا ہوں تو بلاشبہ وہ بدلا نہیں جا سکتا اور میں آپ کو اپنا یہ عہد دیتا ہوں کہ میں آپ کی امت کو بڑے قحط سے ہلاک نہیں کروں گا اور نہ ان پر ان کے علاوہ کسی ایسے غیر دشمن کو مسلط کروں گا جو ان کو مٹا کر رکھ دے، خواہ روئے زمین کے سبھی دشمن ان پر حملہ کرنے کے لیے اکٹھے ہو کر ہی کیوں نہ آ جائیں۔ البتہ یہ لوگ آپس میں ایک دوسرے کو ہلاک کریں گے اور ایک دوسرے کو قید وبند میں ڈالیں گے۔''(۲)

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب قول النبیؐ: نصرت بالرعب مسیرة شهر (ح۲۹۷۷) صحیح مسلم، کتاب المساجد، باب المساجد (ح۵۲۳)]

(۲) [صحیح مسلم، کتاب الفتن، باب هلاك هذه الامة بعضهم ببعض (ح۲۸۸۹)]

۱۴)..... حضرت سعد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''رسول اللہ ﷺ بنو معاویہ کی ایک مسجد کے پاس سے گزرے تو آپ ﷺ اس میں داخل ہوئے اور دو رکعت نماز ادا کی، ہم نے بھی آپ ﷺ کے ساتھ نماز ادا کی۔ پھر آپ ﷺ نے اپنے رب کے حضور لمبی دعا کی اور [جب آپ ﷺ دعا سے فارغ ہوئے] تو ہماری طرف متوجہ ہو کر آپ ﷺ نے فرمایا: میں نے اپنے رب سے تین چیزوں کی دعا کی تھی، میرے رب نے میری دو دعائیں تو قبول فرما لیں مگر ایک کو قبول نہ کیا۔ میں نے اپنے رب سے دعا کی تھی کہ میری امت کو عام قحط سالی کے ساتھ ہلاک نہ کرنا۔ یہ دعا قبول کر لی گئی اور دوسری دعا میں نے اپنے رب سے یہ کی تھی کہ میری امت کو غرق کر کے ہلاک نہ کیا جائے۔ اللہ تعالیٰ نے میری یہ دعا بھی قبول کر لی اور تیسری دعا میں نے اپنے رب سے یہ کی تھی کہ میری امت کے لوگ آپس میں جنگ و جارحیت نہ کریں، مگر اللہ تعالیٰ نے میری اس دعا کو شرفِ قبولیت سے نہیں نوازا۔''(۱)

- اوپر کی دو احادیث میں آنحضرت ﷺ کی دیگر فضیلتوں کے علاوہ اس فضیلت کی طرف بھی اشارہ مقصود ہے کہ آپ ﷺ مستجاب الدعاء تھے یعنی آپ کی دعائیں قبول ہوتی تھیں اور بذریعہ وحی آپ کو فوراً بتا بھی دیا جاتا تھا کہ آپ کی دعا قبول ہو گئی ہے۔ چنانچہ کسی موقع پر آپ ﷺ نے بیک وقت تین دعائیں مانگیں جن میں سے دو تو قبول ہو گئیں مگر ایک کو اللہ نے قبول نہ فرمایا اور یقیناً اس میں بھی اللہ کی کوئی حکمت ہو گی۔

دیگر نکات کے علاوہ اس حدیث سے ایک یہ نکتہ بھی سمجھ آتا ہے کہ اللہ اپنے فیصلے کو خود اپنی مرضی سے بدلتا ہے حتی کہ اپنے آخری اور محبوب پیغمبر ﷺ کی دعا کے باوجود اللہ نے اپنا یہ فیصلہ نہیں بدلا کہ یہ امت آپس میں خانہ جنگی کا شکار ہو گی۔ چنانچہ نبی اکرم ﷺ کو اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہونے کے ناطے اللہ کے اس فیصلہ پر بالآخر سرِ تسلیم خم ہی کرنا پڑا۔ اس سے ان لوگوں کی غلط فہمی کا بھی ازالہ ہو جاتا ہے جو یہ کہتے ہیں کہ نبی اور ولی جب اور جو چاہیں، اللہ سے کروا لیتے ہیں۔ ان کی یہ بات اس وقت تک ثابت نہیں ہو سکتی جب تک وہ اس صحیح حدیث کا صاف صاف انکار نہ کر دیں یا اسے توڑ مروڑ کر اپنا من مانا مفہوم نہ نکال لیں۔ اللہ ہی انہیں ہدایت دے، آمین!

(۱) [صحيح مسلم، كتاب الفتن، باب هلاك هذه الامة بعضهم ببعض (ح ۲۸۹۰)]

# نبی کریم ﷺ کے اَسماء، صفات، شمائل اور اَخلاق و عادات

اختصار کے پیش نظر صرف بخاری و مسلم کی صحیح احادیث پر اکتفا کرتے ہوئے نبی اکرم ﷺ کے اسماء، صفات، شمائل اور اَخلاق و عادات کے بارے چند اَحادیث ذیل میں ذکر کی جارہی ہیں۔

## آپؐ کے اسمائے گرامی:

۱)...... حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''میرے کئی ایک نام ہیں؛ میں مُحَمَّدٌ ہوں، میرا نام اَحْمَدُ بھی ہے نیز میرا نام مَاحِيُ [مٹانے والا] بھی ہے اس لیے کہ میرے سبب اللہ تعالیٰ کفر کو مٹائے گا اور میرا نام حَاشِر [اٹھانے اور جمع کرنے والا] بھی ہے کیونکہ لوگوں کو میرے نقشِ قدم پر اٹھایا جائے گا اور میرا نام عَاقِبُ [آخری] بھی ہے۔'' صحیح مسلم کی روایت میں ہے کہ ''عَاقِبُ سے مراد وہ شخص ہے جس کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔''(۱)

۲)...... حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی ﷺ نے ہمیں اپنے ناموں سے آگاہ کرتے ہوئے فرمایا:

''میں محمد ہوں، میں احمد بھی ہوں، میں مُقَفّٰی ہوں [مُقَفّٰی کا مطلب ہے: تمام پیغمبروں کے آخر میں آنے والا]۔ میں حاشر ہوں [حاشر کا معنی اوپر گزر چکا ہے] میں توبہ والا نبیؐ ہوں [یعنی اللہ کے حضور زیادہ توبہ کرنے والا ہوں] اور میں رحمت والا نبیؐ ہوں [یعنی میں تمام جہان والوں کے لیے باعثِ رحمت بنا کر بھیجا گیا ہوں]۔''(۲)

۳)...... حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''کیا تمہیں اس بات پر تعجب نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے قریش کی گالی گلوچ اور لعنت سے کس طرح محفوظ فرما دیا ہے؟ وہ تو مُذَمَّم کو گالیاں دیتے ہیں اور مُذَمَّم پر لعنت بھیجتے ہیں جبکہ میں محمدؐ ہوں۔''(۳)

---

(۱) [صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ الصف، باب من بعدی اسمه احمد (٤٨٩٦) صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی اسمائه ﷺ (ح ٢٣٥٤) صحیح مسلم کی بعض روایات میں عاقب کی یہ وضاحت خود نبی اکرمؐ سے منقول ہے جبکہ بعض روایات میں یہی وضاحت امام زہری سے بھی منقول ہے۔ مؤلف]

(۲) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی اسمائه ﷺ (ح ٢٣٥٥)]

(۳) [صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب ماجاء فی اسماء رسول الله ﷺ (ح ٣٥٢٣)]

۴)...... حضرت عطاء بن یسار رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ

''میں نے عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے ملاقات کی اور ان سے عرض کیا کہ آپ مجھے رسول اللہ ﷺ کے اس وصف کے بارے میں بتائیں جس کا ذکر تورات میں ہے۔ عبداللہ بن عمروؓ نے فرمایا: ہاں ضرور بتاتا ہوں۔ اللہ کی قسم! تورات میں آپ ﷺ کی بعض صفات تو وہ ہیں جو قرآن پاک میں بھی مذکور ہیں مثلاً [قرآن اور تورات دونوں میں آپؐ کے بارے کہا گیا:] ''اے نبیؐ! بلاشبہ ہم نے آپ ﷺ کو [اہلِ ایمان پر] گواہ، [جنت کی] خوشخبری دینے والا اور [گنہگاروں کو عذاب سے] ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے۔'' [تورات میں اس کے علاوہ آپؐ کے بارے یہ بھی کہا گیا کہ:]

''آپ ﷺ اُمّـــی [ناخواندہ، اَن پڑھ] لوگوں کی جائے پناہ ہیں۔ آپؐ میرے بندے اور رسول ہیں۔ میں نے آپ ﷺ کا نام مُتَـوَکّلُ [اللہ پر خوب توکل کرنے والا] رکھا ہے۔ آپ ﷺ بد خلق نہیں، نہ ہی سخت مزاج ہیں، نہ ہی بازاروں میں شور وشغب کرنے والے ہیں اور نہ ہی آپؐ برائی کا بدلہ برائی سے دیتے ہیں، بلکہ آپؐ معاف کرنے اور دعائے مغفرت کرنے والے ہیں اور اللہ تعالیٰ آپ کو اس وقت تک فوت نہیں کریں گے جب تک کہ آپ ﷺ کے سبب گمراہ قوم کو راہِ راست پر نہ لے آئیں گے، حتیٰ کہ وہ لاالٰہ الااللّٰہ کا اقرار کرلیں گے اور اللہ تعالیٰ اس [دین] کی وجہ سے ان کی اندھی آنکھیں، بہرے کان اور بے حس دل کھول کر رکھ دے گا۔''(۱)

## آپؐ کا حلیہ مبارک:

۱)...... سماک بن حربؒ بیان کرتے ہیں کہ حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ نے نبی اکرمؐ کا یہ حلیہ مبارک بیان کیا:

''رسول اللہ ﷺ کی داڑھی اور سر مبارک کے اَگلے حصہ میں کچھ سفید بال آگئے تھے، جب بال بکھرے ہوتے تو یہ سفید بال دکھائی دیتے مگر جب آپ ﷺ تیل لگا لیتے تو بالوں کی یہ سفیدی چھپ جاتی تھی۔ آپ ﷺ کی داڑھی کے بال گھنے تھے۔ ایک آدمی نے حضرت جابرؓ سے پوچھا: کیا اللہ کے رسول کا چہرہ مبارک تلوار کی طرح تھا۔ حضرت جابرؓ نے کہا نہیں بلکہ آپ ﷺ کا چہرہ مبارک سورج اور چاند کی طرح منور اور گول تھا اور میں نے آپ ﷺ کے کندھے کے قریب مہرِ نبوت کو دیکھا جو

(۱) [صحیح بخاری، کتاب البیوع، باب کراھیۃ السخب فی السوق (ح۲۱۲۵)]

[مقدار میں] کبوتری کے انڈے جتنی اور [رنگت وغیرہ میں] آپ ﷺ کے جسم مبارک ہی کے مشابہ تھی۔''(۱)

۲)......حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''رسول اللہ ﷺ نہ تو بہت زیادہ لمبے تھے اور نہ ہی بہت چھوٹے قد کے، بلکہ آپ کا قد درمیانہ تھا۔ آپ ﷺ کا رنگ نہ تو [دودھ اور چونے کی طرح] بالکل سفید تھا اور نہ ہی گہرا گندمی، بلکہ گورا اور چمک دار تھا۔ آپ ﷺ کے سر کے بال نہ زیادہ گھنگریالے تھے اور نہ ہی بالکل سیدھے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو چالیس سال کی عمر میں نبی بنایا۔ نبوت کے بعد آپ ﷺ مکہ مکرمہ میں دس سال اور مدینہ منورہ میں بھی دس سال مقیم رہے اور اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو ساٹھ سال کی عمر میں وفات دی۔ آپ ﷺ کے سر اور داڑھی مبارک میں بیس سفید بال بھی نہ تھے۔''(۲)

۳)......ایک اور روایت میں حضرت انسؓ نبی اکرم ﷺ کا حلیہ مبارک بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ

''آپ ﷺ کے سر مبارک کے بال نصف کانوں تک تھے۔''(۳)

۴)......ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ

''آپ ﷺ کے سر مبارک کے بال آپ کے کانوں اور کندھوں کے درمیان تک لٹکتے تھے۔''(٤)

۵)......حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''آپؐ کے ہاتھ اور پاؤں مضبوط تھے، میں نے آپؐ جیسا خوبصورت نہ ہی آپؐ سے پہلے کوئی دیکھا اور نہ ہی آپ کے بعد دیکھا اور آپ کی ہتھیلیاں کشادہ تھیں۔''(٥)

ایک روایت میں ہے کہ آپؐ کے دونوں پاؤں اور ہتھیلیاں بہت مضبوط اور پر گوشت تھیں۔(٦)

٦)......حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''رسول اللہ ﷺ کی رنگت سفید اور چمک دمک والی تھی۔ آپؐ کے پسینے کے قطرے ایسے تھے جیسے

---

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب اثبات خاتم النبوۃ وصفتہ ومحلہ من جسدہ ﷺ (ح ۲۳٤٤)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب صفۃ النبی ﷺ (ح ۳۰۷۱)]

(۳) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب صفۃ شعر النبی ﷺ (ح ۲۳۳۸)]

(٤) [صحیح بخاری، کتاب اللباس، باب الجعد (ح ٥٩٠٥) صحیح مسلم، ایضا (ح ۲۳۳۸)]

(٥) [صحیح بخاری، کتاب اللباس، باب الجعد (ح ٥٩٠٧)] (٦) [ایضاً (ح ٥٩١٠)]

سوتی ہوں۔ جب آپؐ چلتے تو آگے کی جانب جھکے ہوئے چلتے۔ میں نے ریشم کا کوئی ایسا دبیز اور ملائم کپڑا نہیں چھوا جو اللہ کے رسول ﷺ کی ہتھیلی سے زیادہ نرم ہو اور نہ ہی میں نے کوئی ایسی مشک اور عنبر [عمدہ خوشبو] کو سونگھا ہے جو نبی اکرم ﷺ کے بدن سے آنے والی قدرتی خوشبو سے زیادہ عمدہ ہو"(۱)

۷)......ایک روایت میں حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

"میں نے اللہ کے رسول ﷺ کے پسینے کی خوشبو سے بڑھ کر کوئی خوشبو نہیں سونگھی۔"(۲)

۸)......حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

"حضرت ام سلیمؓ [جو انس کی والدہ اور اللہ کے رسول کی رضاعی خالہ تھیں] آپؐ کے لیے چمڑے کا ایک ٹکڑا بچھا دیتیں جس پر آپؐ دوپہر کے وقت آرام فرماتے۔ جب آپؐ سوتے [اور آپ کو پسینہ آ جاتا] تو ام سلیم آپؐ کے پسینے کو چھوٹے برتن میں جمع کر لیتیں۔"(۳)

۹)......ایک روایت میں ہے کہ

"ایک مرتبہ وہ نبی اکرم ﷺ کا پسینہ جمع کر رہی تھیں کہ آپؐ بیدار ہو گئے۔ آپؐ نے دریافت کیا، اے ام سلیم! یہ کیا ہے؟ ام سلیم نے بتایا کہ یہ آپ کا پسینہ ہے جسے ہم اپنی خوشبو میں ملاتی ہیں اور آپ کا پسینہ تمام خوشبوؤں سے بہتر ہے۔" [یہ مطلب بھی ہو سکتا ہے کہ پسینہ ملانے سے جو خوشبو تیار ہوتی ہے، وہ تمام خوشبوؤں سے عمدہ ہوتی ہے۔](۴)

۱۰)......ایک روایت میں ہے کہ

"ام سلیمؓ نے آپؐ سے کہا: "اے اللہ کے رسولؐ! ہم اپنے بچوں کے لیے اسے بابرکت سمجھتی ہیں، تو آپؐ نے ان کی تائید فرمائی۔"(۵)

۱۱)......حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

"رسول اللہ ﷺ درمیانے قد کے مالک تھے، آپؐ کے دونوں کندھوں کے درمیان کشادگی تھی۔ آپؐ کے سر کے بال دونوں کانوں کے کناروں تک تھے۔ میں نے آپ کو سرخ لباس پہنے بھی دیکھا ہے۔

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب طیب ریحه ﷺ (ح ۲۳۳۰)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب اصفة النبی ﷺ (ح ۳۵۶۱)]

(۳) [صحیح بخاری، کتاب الاستئذان، باب من زار قوما فقال عندهم (ح ۶۲۸۱)]

(٤) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب طیب عرقه ﷺ والتبرك به (ح ۲۳۳۱)] (۵) [ایضًا]

میں نے آپؐ سے زیادہ حسین وجمیل دنیا کی کوئی چیز نہیں دیکھی۔''(۱)

۱۲)......ایک اور روایت میں ہے کہ حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ:

''میں نے کسی ایسے انسان کو نہیں دیکھا جو لمبی زلفوں اور سرخ لباس میں اللہ کے رسول ﷺ سے زیادہ حسین وجمیل دکھائی دے۔ آپؐ کے سر کے بال آپ کے کندھوں تک لٹکتے تھے۔ آپؐ کے دونوں کندھوں کے درمیان کشادگی تھی اور آپ کا قد مبارک نہ زیادہ لمبا تھا اور نہ بہت چھوٹا۔''(۲)

۱۳)......حضرت جابر بن سمرہؓ بیان کرتے ہیں کہ

''رسول اللہ ﷺ کا چہرہ مبارک فراخ اور دونوں آنکھیں کشادہ تھیں۔ آنکھوں کی سفیدی میں سرخ ڈورے تھے اور آپ کی دونوں ایڑیاں باریک تھیں جن پر گوشت بہت زیادہ نہیں تھا۔''(۳)

## آپ علیہ السلام کی مہر نبوت:

۱)......حضرت عبداللہ بن سرجس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''میں نے نبی کریم ﷺ کی زیارت کی اور آپ ﷺ کے ساتھ روٹی اور گوشت [ثرید] تناول کیا...... پھر میں آپ ﷺ کے پیچھے ہوا تو اس مہر نبوت کو دیکھا جو آپ ﷺ کے کندھوں کے درمیان بائیں شانے کی نرم ہڈی کے پاس تھی۔ یہ مہر، بند مٹھی کی مانند تھی اور اس پر مسوں کی مانند سیاہ رنگ کے بہت سے تل تھے۔''(٤)

۲)......خالد بن سعید کی بیٹی ام خالد رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ

''میں بچپن میں اپنے والد کے ساتھ نبی اکرم ﷺ کے پاس آئی اور اس وقت میرے جسم پر زرد رنگ کی قمیص تھی۔ آپ ﷺ نے مجھ سے فرمایا: ام خالد! یہ کپڑا بہت عمدہ ہے۔ ام خالد کہتی ہیں کہ میں آپ کی مہر نبوت کے ساتھ کھیلنے لگی لیکن میرے والد نے مجھے ڈانٹتے ہوئے روک دیا مگر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اس بچی کو کھیلنے دو۔''(٥)

---

(۱) [صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب اصفة النبی ﷺ (ح ۳۵۵۱)]

(۲) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی صفة النبی ﷺ (ح ۲۳۳۷)]

(۳) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی صفة فم النبی ﷺ وعینیه وعقبه (ح ۲۳۳۹) شمائل ترمذی (ح ۸)]

(٤) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب اثبات خاتم النبوة وصفته ومحله من جسده ﷺ (ح ۲۳٤٦)]

(٥) [صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب من تکلم بالفارسیة والرطانة (ح ۳۰۷۱)]

## [7]......نبی کریم ﷺ کے معجزات اور علامات نبوت

### معجزہ کیا ہے؟

نبی کریم ﷺ پر ایمان لانے میں یہ بات بھی شامل ہے کہ آپ ﷺ کے ہاتھوں ظاہر ہونے والے معجزات پر بھی ایمان لایا جائے۔ معجزہ دراصل کسی ایسے خرقِ عادت معاملے کو کہا جاتا ہے جو کسی نبی سے ظاہر ہو اور دوسرے لوگ اس جیسا معاملہ پیش کرنے سے عاجز آ جائیں مثلاً نبی اکرم کا ایک معجزہ یہ تھا کہ آپ نے اللہ کے حکم سے چاند کی طرف انگلی سے اشارہ کیا اور چاند دو ٹکڑے ہو گیا۔ کوئی اور انسان اپنی انگلی کے اشارے سے اس طرح چاند کے دو ٹکڑے نہیں کر سکتا۔ حضرت ابراہیمؑ کو ان کے دور کے کافروں نے بھڑکتی آگ میں پھینک دیا مگر وہ آگ اللہ کے حکم سے ٹھنڈی ہو گئی اور آپؑ اس آگ سے محفوظ رہے۔ کسی اور انسان کو آگ میں ڈالا جائے تو وہ اس طرح محفوظ نہیں رہتا۔ حضرت صالحؑ کے لیے اللہ کے حکم سے ایک پہاڑ سے صحیح سالم اونٹنی نکل آئی۔ کسی اور انسان کے کہنے پر اس طرح پہاڑ سے کبھی اونٹنی نہیں نکلتی۔

گویا دوسرے لوگوں کے عاجز آ جانے ہی کی وجہ سے ایسے واقعات کو معجزات کہا جاتا ہے، تاہم قرآن و حدیث میں ایسے واقعات کے لیے آیة، آیات، بینة، مبصرة اور برھان وغیرہ کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں، مگر لوگوں میں لفظِ معجزہ ہی زیادہ مشہور ہو گیا ہے۔

### معجزہ، کرامت اور شعبدہ:

معجزہ ہی سے ملتا جلتا اگر کوئی خرقِ [خلافِ] عادت واقعہ اللہ کے نبیوں کے علاوہ کسی نیک اور متقی [ولی] بندے کے ساتھ پیش آ جائے تو اسے کرامت کہا جاتا ہے۔ نیکی اور تقوٰی کے لحاظ سے انبیاء کے بعد بالاتفاق صحابہ کرام کا درجہ ہے جنہیں اخلاص و تقوٰی کی وجہ سے دنیا ہی میں جنت کی بشارت بھی دی گئی۔ بخاری و مسلم اور دیگر صحیح احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ان صحابہ میں سے بعض کے ساتھ چند خرقِ عادت واقعات بھی پیش آئے۔ ان سب واقعات [کرامات] کا مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہو گا کہ ان میں سے کوئی بڑے سے بڑا واقعہ بھی ایسا نہیں جو کسی نبی کے نمایاں معجزہ سے مقابلہ کر سکے۔ اس لیے ہم کہہ سکتے ہیں کہ معجزہ اور کرامت میں مجموعی طور پر تھوڑی بہت مماثلت تو ہوتی ہے مگر کلی مطابقت نہیں ہوتی۔ اس سے ان

لوگوں کی غلط فہمیوں کا بھی ہمیشہ کے لیے ازالہ ہو جاتا ہے جو پیروں، مرشدوں اور بزرگوں کی طرف منسوب ایسی ایسی بے سند کرامتیں سناتے ہیں جو صحابہ تو کجا انبیاء ورسل کے ساتھ بھی ظاہر نہ ہوئی تھیں۔

معجزات وکرامات سے ملتے جلتے بعض واقعات فاسق وفاجر لوگوں کے ہاتھوں بھی ظاہر ہوتے ہیں۔ انہیں شعبدہ بازی کہا جاتا ہے۔ عام طور پر ان کا ظہور جنات وشیاطین اور جادوئی عملیات کا مرہون منت ہوتا ہے۔ 'ہاتھ کی صفائی' بھی اس میں کام دکھاتی ہے۔ 'پڑھے لکھے' لوگ اس سلسلہ میں علم نفسیات، مسمریزم اور ہپناٹزم وغیرہ سے بھی مدد لیتے ہیں۔ [اس موضوع کی تفصیل کے لیے ہماری کتاب: انسان اور کالے پیلے علوم کا مطالعہ مفید رہے گا۔]

## معجزہ اور کرامت کا اختیار اللہ کے پاس ہوتا ہے:

معجزات کے سلسلہ میں یہ بات یاد رہے کہ معجزہ خالص اللہ کے حکم اور مرضی سے ظاہر ہوتا تھا۔ ایسا نہیں تھا کہ انبیاء ورسل جب چاہتے اپنی مرضی سے کوئی معجزانہ کام دکھا دیتے۔ یہی وجہ ہے کہ بعض اوقات کفار نے نبیوں سے کسی معجزہ کا مطالبہ کیا مگر اللہ کی مرضی نہ تھی اس لیے معجزہ ظاہر نہ ہوا۔ اس سے ان لوگوں کا بھی رد ہو جاتا ہے جو اس غلط فہمی میں مبتلا ہیں کہ اولیاء جب چاہیں کرامتیں دکھا سکتے ہیں۔ جب انبیاء کے لیے یہ ممکن نہ تھا تو اولیاء کے لیے یہ کیسے ممکن ہو سکتا ہے؟!

## معجزات کے ظہور کا مقصد وضرورت؟

معجزات کے سلسلہ میں بعض اوقات یہ سوال بھی پیدا ہوتا ہے کہ ان کا مقصد کیا ہوتا تھا؟ انبیاء ورُسل کے ساتھ پیش آنے والے معجزات کا ان کے پس منظر کے ساتھ مطالعہ کرنے سے ہمیں اس سوال کا جواب مل جاتا ہے، اور وہ یہ کہ معجزات کے ظہور کی درج ذیل بڑی وجوہات ہوتی تھیں:

۱)......انبیاء ورُسل کے دور میں ان سے متاثر ہونے والے اور غیر جانبدار رہنے والے بعض لوگ ایسے ہوتے ہیں جو اس انتظار میں رہتے ہیں کہ اگر نبی کوئی عجیب وغریب چیز پیش کرے تو پھر یقین آ جائے گا کہ یہ واقعی سچا ہے۔ ان لوگوں کی تسلی اور اطمینان کے لیے اللہ تعالیٰ بعض ایسے معاملات ظاہر فرما دیتے جو ان کے لیے نبوت کی علامت قرار پاتے، اسی لیے بعض اہل علم معجزات کو علاماتِ نبوت بھی کہتے ہیں۔

۲)......بعض ایسے سرکش ہوتے جو نبی کو جھوٹا ثابت کرنے کے لیے عجیب وغریب چیزوں کا مطالبہ کرتے۔

ان کا منہ چپ کرانے اور ان پر حجت قائم کرنے کے لیے بھی اللہ تعالیٰ بعض ایسے معاملات ظاہر فرماتے۔

۳)......بعض اوقات نبی اور اس پر ایمان لانے والوں کی نصرت وتائید کے لیے بھی معجزات رونما ہوتے۔

۴)......بعض اوقات ایمان والوں کے ایمان کی مزید پختگی کے لیے بھی اللہ تعالیٰ معجزات ظاہر فرماتے۔اسی لیے ہم نے ''نبی اکرمؐ پر ایمان'' کے باب میں معجزات کو شامل کیا ہے۔

## کیا معجزات کے پسِ پردہ مخفی اَسباب وعلل کارفرما ہوتے ہیں؟

اس کائنات میں ہر آن جو کچھ ظاہر ہو رہا ہے اس کے پیچھے کوئی نہ کوئی وجہ اور علت ہوتی ہے۔روشنی اور گرمی کی علت سورج ہے۔آسمان سے بارش کے ذریعے برسنے والے پانی کی علت وسبب سمندروں اور دریاؤں کے پانی ہی کے وہ بخارات ہیں جو حرارت اور تپش سے اُوپر اٹھ جاتے ہیں۔بچے کی پیدائش کی علت وسبب وہ نطفہ ہے جو رحم مادر میں قرار پکڑتا ہے۔اسی طرح اَرض وسماء میں رونما ہونے والے جس واقعہ کی بھی آپ تحقیق کریں گے،اس کے پیچھے ایسے ہی ظاہر یا مخفی اَسباب وعلل کارفرما دکھائی دیں گے۔

معجزات سے متعلقہ واقعات چونکہ ان اَسباب وعلل پر مبنی نہیں ہوتے اس لیے مادہ پرستوں کی طرح بعض مسلم فلاسفہ بھی ان معجزات کے سلسلہ میں عجیب وغریب غلط فہمیوں کا شکار ہو جاتے ہیں۔بعض کو تو اس وقت تک تسلی نہیں ہوتی جب تک کہ وہ ان معجزات کی کوئی ایسی توجیہ نہ کرلیں جو انہیں اَسباب وعلل کے ساتھ مربوط بناتی ہو اور بعض اس مغز ماری میں پڑے بغیر صاف طور پر ان معجزات کا سرے سے انکار ہی کر دیتے ہیں......!

معجزات کے سلسلہ میں یہاں ہم صرف یہی کہیں گے کہ جس مالک الملک نے اس ساری کائنات کو پیدا کیا اور اسے اَسباب وعلل کے ساتھ مربوط کیا، وہ چاہتا تو اَسباب وعلل کے بغیر بھی اس کائنات کا نظام چلا سکتا تھا۔اس کی قدرتِ کاملہ پر یقین رکھنے والے اس بات سے ہرگز انکار نہیں کر سکتے۔لہٰذا جب اس بات سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ پوری کائنات کا نظام بغیر اَسباب وعلل کے چل سکتا تھا تو پھر اس کائنات میں ظہور پذیر ہونے والے کسی چھوٹے سے واقعہ کے لیے آخر یہ کیوں تسلیم نہیں کیا جا سکتا کہ وہ بغیر کسی ظاہری یا مخفی سبب کے خالص اللہ کے حکم سے ظاہر ہو گیا ہے......؟!

## معجزات اور علاماتِ نبوت سے متعلقہ صحیح اَحادیث:

آئندہ سطور میں اختصار کے پیشِ نظر صرف بخاری ومسلم کی صحیح احادیث پر اکتفا کرتے ہوئے ہم نبی کریم

ﷺ کے معجزات اور علامات نبوت سے متعلقہ چند احادیث ذکر کر رہے ہیں:

۱)...... حضرت انس رضی اللہ عنہ [اللہ کے رسولؐ کے بچپن کا ایک واقعہ] بیان کرتے ہیں کہ

''حضرت جبریل علیہ السلام اللہ کے رسول ﷺ کے پاس آئے، جبکہ آپؐ بچوں کے ساتھ کھیل رہے تھے۔ جبریلؑ نے آپ کو پکڑ کر لٹایا، آپؐ کے دل کے قریب سے [سینہ] چاک کر کے دل نکالا پھر دل سے کچھ جما ہوا خون نکالا اور کہا: یہ آپ کے [جسم کے] اندر شیطان کا حصہ تھا۔ پھر جبریل نے آپؐ کے دل کو سونے کے ایک تھال میں زمزم کے پانی کے ساتھ دھویا اور پھر اس دل کو جسم میں اس کی جگہ پر رکھ [کر زخم کو درست کر] دیا۔ آپؐ کے ساتھ کھیلنے والے بچے [یہ منظر دیکھ کر گھبرا گئے اور] دوڑتے ہوئے آپ کی رضاعی ماں [یعنی حلیمہ سعدیہؓ] کے پاس آئے اور کہنے لگے محمد ﷺ کو قتل کر دیا گیا ہے۔ چنانچہ لوگ بھاگے بھاگے آپؐ کے پاس آئے تو دیکھا کہ [آپؐ صحیح وسالم تھے لیکن] آپؐ کا رنگ بدلا ہوا تھا۔ راویِ حدیث حضرت انسؓ بیان کرتے ہیں کہ ''میں آپؐ کے سینہ مبارک میں سلائی کے نشانات کو دیکھا کرتا تھا۔''(۱)

○ یہ آپؐ کے بچپن کا واقعہ ہے۔ نبوت کے بعد معراج کے موقع پر ایسا ہی معاملہ دوبارہ بھی پیش آیا۔ یہی معاملہ کسی اور انسان کے ساتھ پیش آتا تو یقیناً دل نکلنے کے ساتھ ہی وہ مر جاتا مگر آپؐ بچ گئے، اس لیے یہ بھی آپ کا ایک معجزہ اور علامتِ نبوت ہے۔ اس معجزہ سے یہ بھی پتہ چلا کہ یہ آپ کی مرضی اور خواہش کے بغیر ہی ظاہر ہوا تھا کیونکہ بچپن میں نہ تو آپؐ نے ایسی کوئی خواہش کی تھی اور نہ ہی اس وقت آپ کو یہ خبر تھی کہ آپؐ نبی بننے والے ہیں۔

آپؐ کے دل کو چیر کر جس جمے ہوئے خون کو شیطانی حصہ کہہ کر نکالا گیا، اس سے مقصود یہ تھا کہ زندگی کے کسی بھی معاملہ میں شیطان آپ پر غالب نہ آ سکے۔ اسی لیے آپ کہا کرتے تھے کہ میرے ساتھ متعین شیطان میرا تابع ہو گیا ہے اور مجھے کسی غلط بات پر آمادہ نہیں کرتا۔☆

۲)...... جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''مجھے یاد ہے کہ مکہ مکرمہ میں ایک ایسا پتھر تھا جو میرے نبی بننے سے پہلے مجھے سلام کیا کرتا تھا اور بلاشبہ

---

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب الاسراء برسول اللہ (ح ۱۶۲)]

☆...... [اس موضوع کی تفصیل کے لیے دیکھیے ہماری کتاب: انسان اور شیطان]

میں اب بھی اس پتھر کو پہچانتا ہوں۔''(۱)

○ جو خدا انسان کو قوتِ گویائی دے سکتا ہے، وہ چاہے تو کسی بے جان کو بھی قوتِ گویائی بخش سکتا ہے......!
نبی اکرمؐ نے اس پتھر کے بارے لوگوں کو یہ نہیں بتایا کہ وہ کہاں اور کون سا ہے۔ شاید اس وجہ سے کہ کوئی اس پتھر کو متبرک سمجھ کر اس سے غلط عقائد نہ وابستہ کر بیٹھے۔ صحابہ کرامؓ کی بھی آپؐ نے عقیدۂ توحید پر تربیت کی تھی، اس لیے انہوں نے بھی اس پتھر کے بارے دریافت کرنا ضروری نہ سمجھا۔ حتی کہ حجراسود نامی وہ پتھر جو آسمانوں سے اترا اور بیت اللہ میں قابلِ حیثیت جگہ پا گیا، اس پتھر کے بارے بھی صحابہ یہی عقیدہ رکھتے تھے کہ: ''نہ تو یہ نفع دے سکتا ہے اور نہ نقصان۔ اگر اللہ کے رسولؐ نے تجھے نہ چوما ہوتا تو ہم بھی تجھے ہرگز نہ چومتے۔'' [یہ بات حضرت عمرؓ نے حجراسود کو بوسہ دیتے وقت کہی تھی۔ دیکھیے: بخاری، کتاب الحج (ح ۱۶۰۵) مسلم (ح ۱۲۷۰)]

۳)......حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''کفارِ مکہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے مطالبہ کیا کہ [اگر آپؐ سچے ہیں تو ہمیں اپنی نبوت کی] کوئی نشانی دکھائیں۔ آپؐ نے انہیں [اپنی انگلی کے اشارے سے] چاند کے دو ٹکڑے کر دکھائے یہاں تک کہ ان کافروں نے حراء پہاڑ کو چاند کے دونوں ٹکڑوں کے درمیان دیکھا۔''(۲)

۴)......حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں چاند کے دو ٹکڑے ہو گئے، ایک ٹکڑا پہاڑ کے اوپر اور دوسرا اس سے نیچے تھا، چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: گواہ ہو جاؤ!'' [کہ میں نے تمہیں اپنی نبوت کی نشانی دکھادی](۳)

○ اللہ کے حکم سے نبی اکرمؐ کے ہاتھوں چاند کا دو ٹکڑوں میں تقسیم ہو جانا جہاں آپؐ کا معجزہ تھا، وہاں کفار کے لیے آپؐ کے سچے نبی ہونے کی نشانی بھی تھی، مگر افسوس کہ ان لوگوں نے اسے تسلیم کرنے اور آپؐ پر ایمان لے آنے کی بجائے الٹا یہ کہنا شروع کر دیا کہ

''محمدؐ نے ہم پر جادو کر دیا ہے مگر اس کا جادو ساری دنیا کے انسانوں پر نہیں چل سکتا۔''(٤)

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فضل نسب النبیؐ و تسلیم الحجر علیه (ح۲۲۷٦)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب مناقب الانصار، باب انشقاق القمر (ح۳٦٦۸) صحیح مسلم، کتاب صفة القیامة، باب انشقاق القمر (ح۲۸۰۲)]

(۳) [صحیح بخاری، کتاب التفسیر، باب و انشق القمر...... (ح٤۸٦٤) صحیح مسلم، ایضاً (ح۲۸۰۰)]

(٤) [مسند احمد (٤/۱۱٦) سنن ترمذی (ح۳۲۸۹) طبری (۱۱/٥٤٥) دلائل النبوة (۲/۲٦۸)]

۵)......حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''ایک مرتبہ ابوجہل [اپنے ساتھیوں سے] کہنے لگا: کیا محمدؐ تمہارے سامنے اپنا چہرہ مٹی پر لگاتے ہیں؟ [یعنی ہمارے بتوں کی بجائے اللہ کو سجدہ کرتے ہیں] لوگوں نے کہا، ہاں۔ ابوجہل کہنے لگا: لات اور عزیٰ [بت] کی قسم! اگر میں نے محمد کو اس حالت میں دیکھ لیا تو میں اس کی گردن روند ڈالوں گا اور اس کا چہرہ خاک میں ملا دوں گا۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز ادا کرنے آئے تو ابوجہل آپ کی گردن روند ڈالنے کا ارادہ لے کر آگے بڑھا مگر اچانک ابوجہل الٹے پاؤں پیچھے لوٹ آیا اور وہ اپنے ہاتھوں کے ساتھ خود کو بچا رہا تھا۔ پوچھنے والوں نے پوچھا، کیا ہوا؟ ابوجہل نے جواب دیا، میرے اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان ایک آگ کی خندق، ہولناک منظر اور [محافظ فرشتوں کے] پر حائل ہو گئے تھے......!''

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: ''اگر ابوجہل میرے قریب آتا تو فرشتے تیزی کے ساتھ اسے اچک لیتے اور اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیتے۔''(۱)

○ یعنی اللہ کی طرف سے آنحضرت کی معجزانہ طور پر حفاظت فرمائی گئی۔

۶)......حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''ایک دفعہ میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر تھا کہ ایک آدمی آپؐ کے پاس آیا اور فقر و فاقہ کی شکایت کرنے لگا۔ پھر ایک اور شخص آپ کی خدمت میں حاضر ہوا، اس نے راہزنی [چوری ڈاکہ] کی شکایت کی۔ آپؐ نے فرمایا: اے عدی! کیا تو نے حیرہ شہر دیکھا ہے؟ [پھر خود ہی آپؐ نے فرمایا] ''اگر تمہاری عمر دراز ہوئی تو تم ضرور دیکھو گے کہ ایک عورت حیرہ شہر سے سفر کرے گی یہاں تک کہ وہ کعبہ کا طواف کرے گی اور اسے [راستے میں] اللہ کے سوا کسی سے خوف و خطرہ نہیں ہوگا''۔ میں نے دل میں سوچا کہ طی قبیلے کے وہ چور ڈاکو کہاں جائیں گے جنہوں نے ہر سو تہلکہ مچا رکھا ہے۔ پھر آپؐ نے فرمایا: ''اگر تمہاری زندگی دراز ہوئی تو تم دیکھو گے کہ کسریٰ کے خزانے [مسلمانوں کے ہاتھوں] فتح کر لیے جائیں گے''۔ میں نے کہا: واقعی کسریٰ کے خزانے؟ آپؐ نے فرمایا، ہاں کسریٰ کے خزانے۔ پھر آپؐ نے فرمایا: ''اگر تمہاری زندگی کچھ اور دراز ہوئی تو تم دیکھو گے کہ ایک شخص مٹھی بھر کے سونا یا چاندی لے کر نکلے گا اور تلاش کرتا پھرے گا کہ کون اس کا مستحق ہے مگر اسے کوئی ایسا شخص نہیں ملے گا جو اس

(۱) [صحیح مسلم، کتاب صفۃ المنافقین، باب قولہ: ان الانسان لیطغیٰ......(ح۲۷۹۷)]

[خیرات] کو قبول کرے اور یقیناً تم میں سے ہر شخص کی روزِ قیامت اللہ تعالیٰ سے ملاقات ہوگی، اس روز اللہ اور اس بندے کے درمیان ترجمانی کرنے والا کوئی ترجمان نہیں ہوگا۔ اللہ تعالیٰ [خود ہی بندے سے] دریافت فرمائیں گے کہ کیا میں نے تیری جانب پیغمبر نہیں بھیجا تھا جس نے تجھ تک دین کے احکام پہنچائے؟ وہ جواب دے گا: ہاں ضرور بھیجا تھا۔ پھر اللہ تعالیٰ پوچھیں گے، کیا میں نے تجھے مال و دولت عطا نہیں کیا تھا اور کیا تجھ پر اپنا فضل و احسان نہیں کیا تھا؟ وہ جواب دے گا: ہاں، کیا تھا۔ پھر وہ شخص اپنی دائیں جانب نظر دوڑائے گا تو اسے سوائے جہنم کے کچھ دکھائی نہیں دے گا اور بائیں جانب نظر دوڑائے گا تو ادھر بھی اسے سوائے جہنم کے کچھ نظر نہ آئے گا۔''(۱)

○ اس حدیث میں نبی اکرمؐ نے تین پیش گوئیاں فرمائی تھیں جو حرف بہ حرف پوری ہوئیں جیسا کہ اسی حدیث کے راوی حضرت عدیؓ بیان کرتے ہیں کہ

''میں نے دیکھا کہ اونٹنی پر سوار تنہا عورت حیرہ شہر سے چلتی اور کعبہ کا طواف کرتی ہے اور اسے اللہ کے سوا کسی [چور ڈاکو] کا کوئی ڈر نہیں ہوتا اور میں اُن لوگوں میں شامل تھا جنہوں نے کسریٰ بن ہرمز کے خزانوں کو فتح کیا تھا اور اگر تمہاری زندگیاں طویل ہوئیں تو تم ابو القاسم [نبی ﷺ] کی تیسری پیش گوئی کو بھی پورا ہوتے ہوئے دیکھو گے کہ ایک شخص ہاتھ میں سونا چاندی بھر کر نکلے گا اور اسے لینے والا کوئی [فقیر و مفلس] نہیں ملے گا۔'' [تاریخ گواہ ہے کہ یہ پیش گوئی بھی پوری ہوئی](۲)

۷)..... حضرت خباب بن اَرت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''نبی اکرم ﷺ کعبہ کے سائے میں اپنی چادر کا تکیہ بنائے لیٹے تھے کہ ہم نے آپؐ سے [فقر و فاقہ اور کفار کی اذیتوں کی] شکایت کرتے ہوئے کہا: آپؐ [ہمارے لیے مشرکین کے خلاف] اللہ تعالیٰ سے مدد کی دعا کیوں نہیں فرماتے؟ یہ بات سن کر آپؐ اٹھ بیٹھے اور آپ کا چہرہ مبارک سرخ ہوگیا۔ آپؐ نے فرمایا: تم سے پہلے جو مسلمان ہوگزرے، ان کے ساتھ اتنا ظلم کیا گیا کہ آدمی کو زمین میں گڑھا کھود کر اس میں گاڑا جاتا اور پھر آرا لایا جاتا، اور اسے اس کے سر پر رکھ کر اس کے دو ٹکڑے کر دیئے جاتے۔ اسی طرح لوہے کی کنگھیاں ایک مسلمان کے جسم پر پھیری جاتیں جو اس کے گوشت اور ہڈیوں تک کو چھیل دیتیں لیکن یہ سخت ترین عذاب بھی اسے دین سے پھرنے نہیں دیتا تھا۔ [پھر آپؐ نے فرمایا:] اللہ کی

(۱) [صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب علامات النبوۃ فی الاسلام (ح۳۶۶۸)] (۲) [ایضاً]

قسم! اس دین کو غلبہ حاصل ہوگا یہاں تک کہ ایک سوار شخص صنعاء شہر سے حضر موت شہر تک کا سفر کرے گا اور اسے اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی سے خوف نہیں ہوگا لیکن تم جلد بازی کرتے ہو۔'' [آپؐ اپنے صحابہ سے کہ کہنا چاہتے تھے کہ تم صبر کرو، اللہ تمہاری پریشانیاں ضرور دور کرے گا](۱)

○ اس حدیث میں بھی آپؐ نے جو پیش گوئی فرمائی تھی، وہ من وعن پوری ہوئی۔

۸)......حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ام حرامؓ بنت ملحان [جو آپ کی رضاعی خالہ تھیں] کے ہاں تشریف لے جاتے اور یہ عبادہ بن صامتؓ کی بیوی تھیں۔ آپؐ ایک دن ان کے ہاں تشریف لائے، انہوں نے آپ کو کھانا کھلایا۔ اس کے بعد وہ آپؐ کے سر سے جوئیں دیکھنے بیٹھ گئیں جبکہ آپ کو نیند آ گئی۔ پھر اچانک آپؐ مسکراتے ہوئے بیدار ہو گئے۔ ام حرام کہتی ہیں میں نے پوچھا: اے اللہ کے رسول! آپ مسکرا کیوں رہے ہیں؟ آپؐ نے فرمایا: ''میری امت کے کچھ لوگ مجھے [خواب میں] دکھائے گئے جو اللہ کی راہ میں جہاد کے لیے نکلے ہوئے تھے، اور وہ سمندر میں اس طرح محو سفر تھے جیسے بادشاہ اپنے شاہی تخت پر براجمان ہوتے ہیں۔'' میں نے عرض کیا، اے اللہ کے رسول! آپ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ وہ مجھے بھی ان میں شامل کر دے۔ آپؐ نے ام حرامؓ کے لیے دعا فرمائی۔ پھر آپ نے سر جھکایا اور محوِ خواب ہو گئے، پھر آپ مسکراتے ہوئے بیدار ہوئے۔ میں نے پوچھا: اللہ کے رسول! اب آپ کیوں مسکرا رہے ہیں؟ آپؐ نے جواب دیا: میری امت کے کچھ لوگ [خواب میں] مجھے دکھائے گئے جو اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کر رہے تھے جیسا کہ آپ نے پہلی مرتبہ فرمایا تھا۔ میں نے عرض کیا، اے اللہ کے رسول! آپ اللہ سے دعا کریں کہ وہ مجھے بھی ان میں شامل کر لے۔ آپؐ نے فرمایا: تم پہلے لوگوں میں شامل ہو۔''(۲)

اس حدیث میں بھی اللہ کے رسولؐ نے جو پیش گوئی فرمائی تھی، وہ پوری ہوئی چنانچہ آپؐ کے بعد آپؐ کے صحابہؓ نے جہاد کے لیے سمندری سفر بھی کیا اور ایسے ہی ایک سمندری سفر میں ام حرامؓ نے بھی شرکت کی۔(۳)

---

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الاکراہ، باب من اختار الضرب والقتل والھوان علی الکفر (ح۶۹۴۳-۳۸۵۲)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب الاستئذان، باب من زار قوما فقال عندھم (ح۶۲۸۳،۶۲۸۲) صحیح مسلم، کتاب الامارۃ، باب فضل الغزو فی البحر (ح۱۹۱۲) بحوالہ مشکوٰۃ، کتاب الفضائل (ح۵۸۵۹)] (۳) [ایضاً]

۹)......حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''ضِمَادُ نامی ایک شخص جس کا تعلق اَزْدِشَنُوءَة قبیلہ سے تھا اور وہ جادو، جنات اور آسیب وغیرہ اتارنے کے لیے دم کیا کرتا تھا، جب مکہ مکرمہ آیا اور اس نے مکہ کے جاہل لوگوں کو حضورؐ کے بارے یہ کہتے سنا کہ محمدؐ دیوانہ ہو گیا ہے [نعوذ باللہ] تو ضِمَادُ نے کہا: اگر میں اس انسان کو دیکھ لوں تو شاید اللہ اسے میرے ہاتھوں شفاء عطا کر دے۔ ابن عباسؓ بیان کرتے ہیں کہ پھر وہ آپؐ سے ملا اور کہنے لگا کہ میں جادو، آسیب اور جن وغیرہ اتارنے کے لیے دم کرتا ہوں اور اللہ میرے ہاتھوں جسے چاہتا ہے، شفا دے دیتا ہے، اگر آپ پسند کریں تو میں آپ کا بھی علاج کر دوں؟

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمام تعریف اللہ تعالیٰ کے لیے ہے، ہم اس کی حمد بیان کرتے اور اسی سے مدد طلب کرتے ہیں، جس شخص کو اللہ تعالیٰ ہدایت فرمائے اس کو کوئی گمراہ نہیں کر سکتا اور جس شخص کو اللہ تعالیٰ سیدھے راستے سے ہٹا دے، اسے کوئی سیدھے راستے پر نہیں لا سکتا اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبودِ برحق نہیں، وہ ایک ہے، اس کا کوئی شریک نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کا بندہ اور اس کا رسول ہوں۔ حمد وصلوٰۃ کے بعد...... [ابھی آپ آگے کچھ کہنا چاہتے تھے کہ] ضماد کہنے لگا، آپؐ دوبارہ ان کلمات کو میرے سامنے ارشاد فرمائیں۔ چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے سامنے انہی کلمات کو تین بار دہرایا۔ پھر اس نے کہا: ''بے شک میں نے بڑے بڑے کاہنوں، جادوگروں اور شاعروں کے کلام کو سنا ہے لیکن آج تک ایسا کلام نہیں سنا جیسا آپؐ نے پیش کیا ہے۔ یقیناً آپ کا کلام تو فصاحت و بلاغت کا سمندر ہے۔ آپؐ اپنا ہاتھ بڑھائیے، میں اسلام پر آپؐ کی بیعت کرتا ہوں۔'' ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ آپؐ نے اس سے بیعت لی اور وہ مسلمان ہو گیا۔ آپؐ نے اس سے کہا: تیری قوم کو بھی اسلام قبول کر لینا چاہیے۔ اس نے کہا: ہاں، میری قوم بھی اسلام میں داخل ہو جائے گی۔''[1]

○ جس طرح ہیرے موتی کی قدر ایک جوہری ہی پہچانتا ہے اسی طرح کلام کی خوبیاں کوئی ماہر ادیب یا ان کی مجلس میں اٹھنے بیٹھنے والا ہی جانتا ہے۔ ضماد ایسا ہی ایک شخص تھا چنانچہ جب اس نے آپ کا معجزانہ کلام سنا تو فوراً آپؐ کا گرویدہ ہو گیا اور پہچان گیا کہ آپ سچے ہیں جبکہ لوگ آپؐ کے بارے میں غلط بیانی

(۱) [صحيح مسلم، كتاب الجمعة، باب تخفيف الصلاة والخطبة (ح٨٦٨)]

کرر ہے ہیں۔ پھر وہ جادو جنات کے توڑ کا ماہر بھی تھا، اس لیے آپؐ سے ایک ہی ملاقات میں اس نے کفارِ مکہ کی آپؐ کے بارے پھیلائی اس غلط فہمی پر بھی یقین نہ کیا کہ آپؐ معاذ اللہ مجنوں، دیوانے یا مخبوط الحواس ہو گئے ہیں۔

۱۰)......حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''جب ہم غارِ ثور میں تھے تو میں نے مشرکوں کے پاؤں دیکھے گویا کہ وہ ہمارے سروں کے پاس ہیں تو میں نے [پریشان ہو کر] عرض کیا اے اللہ کے رسولؐ! اگر ان میں سے کوئی شخص اپنے پاؤں کی طرف دیکھ لے تو وہ ہمیں بھی دیکھ لے گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے ابوبکرؓ! ان دو انسانوں کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے جن کے ساتھ تیسرا اللہ ہے؟''(۱)

○ یہ بھی آنحضرتؐ کا معجزہ تھا کہ ہجرت کے موقع پر کفارِ مکہ اس غار کے دھانے تک جا پہنچے جس میں آپؐ اور آپ کے ساتھی حضرت ابوبکرؓ چھپے ہوئے تھے مگر اس کے باوجود اللہ تعالیٰ نے ان کی آنکھوں پر ایسا پردہ ڈالا کہ وہ انتہائی قریب ہونے کے باوجود آپ کو دیکھ نہ سکے۔

۱۱)......حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، ہجرتِ مدینہ کا واقعہ بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ

''ہم رات بھر اور دن کا کچھ حصہ چلتے رہے یہاں تک کہ دوپہر کا وقت ہو گیا اور راستہ اتنا سنسان تھا کہ وہاں کسی کی کوئی آمد و رفت نہ تھی۔ ہمیں ایک اونچی سایہ دار چٹان دکھائی دی جہاں دھوپ نہیں پڑی تھی۔ ہم اس کے پاس اترے اور میں نے اپنے ہاتھ کے ساتھ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کچھ جگہ ہموار کی اور وہاں چمڑے کا ٹکڑا بچھا دیا تاکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم آرام کر سکیں۔ میں نے عرض کیا: اے اللہ کے رسولؐ! آپؐ اس پر آرام فرمائیں اور میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت کے لیے پہرہ دیتا ہوں۔ چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم محوِ خواب ہو گئے......ابوبکر صدیقؓ بیان کرتے ہیں کہ پھر ہم سورج ڈھلنے کے بعد وہاں سے روانہ ہوئے تو ہمارے تعاقب میں سُرَاقَہ بن مالک وہاں آ پہنچا۔ میں نے کہا، اللہ کے رسولؐ! لگتا ہے ہم پکڑے گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم گھبراؤ نہیں اللہ تعالیٰ ہمارے ساتھ ہے، چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے لیے بددعا کی تو اس کے گھوڑے کی ٹانگیں اس کے پیٹ تک زمین میں دھنس گئیں۔ سُرَاقَہ نے یہ

(۱) [صحیح بخاری، کتاب فضائل اصحاب النبیؐ، باب فضائل اصحاب النبیؐ (ح۳۶۵۳) صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابة، باب من فضائل ابی بکر (ح۲۳۸۱) بحواله مشکوٰة المصابیح (ح۵۸٦۸)]

دیکھا تو کہنے لگا: تمہاری بددعا کی وجہ سے ایسا ہوا ہے، اب تم ہی میری نجات کے لیے دعا کرو، میں اللہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں [واپس چلا جاؤں گا اور] اِدھر کا رخ کرنے والوں کو بھی اِدھر نہیں آنے دوں گا۔ پھر آپ ﷺ نے اس کے لیے دعا کی تو اسے نجات ملی، چنانچہ وہ [واپس ہو گیا اور راستے میں] جس شخص کو بھی ملتا اسے کہتا کہ تم اس کی تلاش کے لیے اس راستے سے بے پروا ہو جاؤ، اِدھر کوئی نہیں گیا۔ گویا اس طرح وہ جس شخص کو بھی ملتا، اسے واپس لوٹا دیتا۔"(۱)

○ سُرَاقَه کا خلافِ توقع گھوڑے سمیت پتھریلی زمین میں دھنس جانا آپ کی معجزانہ دعا ہی کا نتیجہ تھا پھر دعا ہی کی بدولت سُرَاقَه کی جان بخشی ہوئی۔ چنانچہ سُرَاقَہ سمجھ گیا کہ آپ کوئی معمولی انسان نہیں بلکہ واقعی خدا کے پیغمبر ہیں۔ دیگر روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ اس معجزانہ واقعہ کے بعد وہ مسلمان ہو گیا تھا۔

۱۲)......حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

"عبداللہ بن سلام نے جب رسول اللہ کے بارے یہ سنا کہ آپ ﷺ مدینہ تشریف لے آئے ہیں تو اس وقت وہ [اپنے باغ کی] گوڈی کر رہا تھا چنانچہ وہ فوراً آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور آ کر کہنے لگا: میں آپ ﷺ سے تین باتوں کے بارے میں دریافت کرنا چاہتا ہوں جن کو نبی کے علاوہ کوئی نہیں جان سکتا۔ بتائیے! قیامت کی پہلی علامت کیا ہے؟ اور اہل جنت سب سے پہلے کون سا کھانا تناول کریں گے؟ اور بچہ اپنے باپ یا ماں کی صورت سے کب مشابہت اختیار کرتا ہے؟

آپ ﷺ نے فرمایا: "ابھی ابھی جبریلؑ نے مجھے ان باتوں کے بارے میں بتایا ہے...... [لہٰذا سنو] قیامت [شروع ہونے] کی پہلی علامت ایک آگ ہو گی جو لوگوں کو مشرق سے مغرب کی جانب دھکیلے گی اور اہلِ جنت کی سب سے پہلے مچھلی کے جگر کے بڑھے ہوئے حصہ کے ساتھ تواضع کی جائے گی۔ اور جب آدمی کا نطفہ عورت کے نطفہ پر غالب آ جائے تو بچہ باپ کی شکل پر ہوتا ہے اور اگر عورت کا نطفہ مرد کے نطفہ پر غالب آ جائے تو بچہ ماں کی شکل پر ہوتا ہے۔"

[یہ جواب سن کر] عبداللہ بن سلام نے کہا: میں گواہی دیتا ہوں کہ صرف اللہ تعالیٰ ہی معبودِ برحق ہے اور یقیناً آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کے پیغمبر ہیں۔ اے اللہ کے رسول! یہودی بڑے جھوٹے اور بہتان باز ہیں، اگر انہیں میرے مسلمان ہونے کا علم ہو گیا اور پھر آپؐ نے ان سے میرے متعلق دریافت کیا تو وہ مجھ پر

(۱) [صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب علامات النبوة فی الاسلام (ح۳٦۱۵)]

الزام لگائیں گے۔ چنانچہ یہودی آئے [ جبکہ عبداللہ بن سلام چھپ گئے ] تو آپ ﷺ نے ان سے پوچھا عبداللہ بن سلام تم میں کیسا شخص ہے؟ انہوں نے کہا وہ ہم میں سے بہترین شخص ہے اور بہترین شخص کا بیٹا ہے، وہ ہمارا سردار ہے اور ہمارے سردار کا بیٹا ہے۔ پھر آپ ﷺ نے کہا: اگر عبداللہ بن سلام مسلمان ہو جائے تو؟ وہ کہنے لگے: اللہ اس کو مسلمان ہونے سے محفوظ رکھے۔ ادھر عبداللہ بن سلام باہر نکل آئے اور ان کی زبان سے کلمۂ توحید بلند ہو رہا تھا کہ: ''میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے علاوہ کوئی معبودِ برحق نہیں اور محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔'' [ یہ صورتحال دیکھ کر وہی ] یہودی فوراً کہنے لگے کہ عبداللہ بن سلام تو ہم میں سے بدترین آدمی ہے، اس کا باپ بھی بدترین ہے۔ یعنی عبداللہ کی عیب جوئی کرنے لگے۔ پھر عبداللہ بن سلام نے کہا: اللہ کے رسول! یہی وہ بات تھی جس سے میں ڈر رہا تھا۔''[1]

○ یہ حدیث بھی آپؐ کے معجزات اور علاماتِ نبوت کی وضاحت کرتی ہے۔ عبداللہ بن سلام جیسا سلیم الفطرت یہودی تو آپ سے چند سوالات کرنے کے بعد فوراً پہچان گیا کہ آپ اللہ کے سچے نبی ہیں چنانچہ وہ مسلمان ہو گیا مگر باقی یہودی تعصب اور ہٹ دھرمی کی وجہ سے آپؐ پر ایمان نہ لائے۔ عبداللہ بن سلام نے آپؐ سے جو سوال کیے، وہ غیبی امور کے بارے میں تھے۔ نبیؐ کے علاوہ کوئی شخص غیبی امور کے بارے نہیں جانتا۔ اور نبی کو چونکہ وحی کے ذریعے غیب کی بعض باتیں بتا دی جاتی ہیں، اس لیے آپؐ نے عبداللہ کے سوالات کے جواب دینے سے پہلے واضح فرما دیا کہ ''ابھی ابھی جبریل نے آ کر مجھے ان سوالوں کے جوابات سے آگاہ کر دیا ہے۔''

۱۴)...... حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''نبی اکرم ﷺ نے جنگِ بدر کے دن اپنے خیمے میں [ اللہ کے حضور ] یہ دعا مانگی: ''اے اللہ! میں تجھے تیرے عہد و میثاق کا واسطہ دیتا ہوں، اے اللہ! کیا تو چاہتا ہے کہ آج کے دن کے بعد تیری عبادت نہ ہو۔'' [ یعنی آپ ﷺ بڑی آہ و گریہ زاری کے ساتھ دعا فرما رہے تھے ] تو ابو بکرؓ نے آپ ﷺ کے ہاتھوں کو پکڑ کر کہا: اے اللہ کے رسول! اب بس کیجیے کیونکہ آپؐ نے بڑا گڑگڑا کر اپنے رب کے حضور دعا کی ہے۔ پھر آپ ﷺ [ خیمے سے ] باہر آئے اور آپؐ فرما رہے تھے: ''عنقریب کفار کا گروہ شکست سے دوچار ہو گا اور وہ پیٹھ پھیر لیں گے۔''[2]

---

۱) [صحیح بخاری، کتاب التفسیر، باب من کان عدوا لجبریل (ح ۴۴۸۰)]
۲) [صحیح بخاری، ایضاً، باب قوله: بل الساعة موعدهم...... (ح ۴۸۷۷)]

○ یعنی اللہ کے حضور دعا کرنے کے بعد آپ کو بذریعہ وحی معلوم ہو گیا کہ اس جنگ میں کفار کو شکست ہو گی، چنانچہ آپؐ نے جنگ شروع ہونے سے پہلے ہی کفار کی شکست کی پیش گوئی فرما دی جو پوری ہوئی۔

۱۴)......حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے [ بدر کے موقع پر جنگ شروع ہونے سے پہلے ہی پیش گوئی کرتے ہوئے یہ ] فرمایا کہ اِس جگہ فلاں اور اُس جگہ فلاں شخص ہلاک ہو گا حتی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نشاندہی کرتے ہوئے زمین پر اپنا ہاتھ مبارک رکھ کر بتایا کہ یہاں اور یہاں فلاں فلاں ہلاک ہوں گے۔ چنانچہ ان میں سے کوئی شخص بھی اس جگہ سے دور ہو کر نہ مرا تھا جہاں جہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ رکھا تھا۔''(۱)

○ دراصل بذریعہ وحی آپ کو ان کفار کے مرنے کی جگہ کے بارے میں بتا دیا گیا تھا، اس لیے آپ کی یہ پیش گوئی بھی درست ثابت ہوئی۔

۱۵)......حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبداللہ بن عتیک کی زیرِ قیادت چند صحابہ کو ابو رافع [ یہودی ] کے قتل کے لیے بھیجا چنانچہ عبداللہ بن عتیک رات کے وقت اس کے گھر میں داخل ہوئے، ابو رافع اس وقت سو رہا تھا۔ عبداللہ بن عتیکؓ نے اسے قتل کر دیا۔ عبداللہ بن عتیکؓ کہتے ہیں کہ میں نے اس کے پیٹ میں تلوار گھونپ دی یہاں تک کہ وہ تلوار اس کی کمر کی ہڈی پار کر گئی، پھر میں نے [ واپسی کے لیے ] دروازے کھولنے شروع کیے یہاں تک کہ میں سیڑھی کے قریب پہنچ گیا، میں نے نیچے اترنے کے لیے اپنا پاؤں رکھا تو میں سیڑھی سے گر گیا جس سے میری پنڈلی [ کی ہڈی ] ٹوٹ گئی۔ میں نے اسے پگڑی کے کپڑے کے ساتھ مضبوطی سے باندھا اور اپنے ان ساتھیوں کی جانب چل دیا جو قلعے کے نیچے کھڑے تھے پھر میں ان کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پہنچا۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے تمام واقعہ بیان کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنا پاؤں پھیلاؤ۔ میں نے اپنا پاؤں پھیلایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر ہاتھ پھیرا، مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میری پنڈلی میں کبھی تکلیف ہی نہ ہوئی تھی۔''(۲)

---

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الجهاد، باب غزوة بدر (ح۱۷۷۹)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب قتل المشرك (ح۳۰۲۲) کتاب المغازی : باب قتل ابی رافع (ح۴۰۳۹) فتح الباری (۷/۲٤۰ تا ۲۳۷) سیرت ابن هشام (ج۳ ص۳۸۰)]

○ ابو رافع بنو نضیر نامی یہودی قبیلے کا رئیس تھا اور مسلمانوں کے خلاف پسِ پردہ سازشیں کیا کرتا تھا۔ جنگ احزاب کے موقع پر مسلمانوں کے خلاف مشرکینِ مکہ کی مدد کرنے سے کسی طرح پیچھے نہ رہا حالانکہ اس کے قبیلے نے آپؐ سے صلح کا معاہدہ کر رکھا تھا مگر اس نے خیانت کرتے ہوئے مشرکین مکہ کو ہر طرح کا تعاون بہم پہنچایا۔ اس کے علاوہ بھی اس کے کئی ایسے جرائم تھے جن کے پیش نظر اللہ کے رسولؐ نے اس کے قتل کا حکم دیا۔ یہاں آپؐ کا معجزہ یہ ہے کہ آپؐ نے حضرت عبداللہ بن عتیک کی ٹوٹی ہوئی ہڈی پر ہاتھ پھیرا تو وہ اللہ کے حکم سے ٹھیک ہوگئی۔

۱۶)...... حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''جنگِ خندق کے موقع پر ہم کھدائی کر رہے تھے کہ ایک مضبوط چٹان آ گئی۔ صحابہ کرامؓ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ ایک مضبوط چٹان سامنے آ گئی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میں آتا ہوں چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیٹ مبارک پر [بھوک کی شدت کی وجہ سے] ایک پتھر بندھا ہوا تھا۔ ہم نے تین روز سے کچھ بھی نہیں کھایا تھا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کدال پکڑ کر اس پر ماری تو وہ چٹان ریت کا ڈھیر بن گئی۔ میں نبی اکرمؐ سے اجازت لے کر گھر گیا اور اپنی بیوی سے کہا: نبی صلی اللہ علیہ وسلم شدید بھوک سے دوچار ہیں، کیا تیرے پاس کھانے کے لیے کچھ ہے؟ اس نے کہا کچھ جو اور بھیڑ کا ایک چھوٹا سا بچہ ہے۔ میں نے اسے ذبح کیا اور میری بیوی نے جو پیس لیے۔ ہم نے گوشت کو پکنے کے لیے ہنڈیا میں ڈال دیا۔ پھر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے [راز داری سے عرض کیا] اے اللہ کے رسول! ہم نے تھوڑا سا کھانا پکایا ہے۔ آپ اپنے چند رفقاء کے ساتھ تشریف لائیں۔ آپ نے پوچھا کتنا کھانا پکایا ہے؟ میں نے بتایا تو میری بات سن کر آپؐ نے کہا یہ تو بہت ہے اور عمدہ ہے۔ چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بلند آواز کے ساتھ تمام صحابہ سے فرمایا: خندق کھودنے والو! جابرؓ نے تم سب کی دعوت کی ہے، چلو۔ ادھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کہ جب تک میں نہ آ جاؤں ہنڈیا کو چولہے سے نہ اتارنا اور نہ ہی آٹے کی روٹیاں بنانا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تو میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آٹا پیش کر دیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں اپنا لعاب مبارک ڈالا اور برکت کی دعا کی۔ پھر آپؐ ہنڈیا کی جانب آئے اور اس میں بھی اپنا لعاب مبارک ڈالا اور برکت کی دعا کی۔ اس کے بعد آپؐ نے فرمایا: روٹی پکانے والی کو بلاؤ کہ وہ تمہارے ساتھ روٹیاں پکائے اور ہنڈیا

سے سالن نکالتے رہو، مگر اسے چولہے سے مت اتارنا۔ جابرؓ کہتے ہیں کہ وہ ایک ہزار افراد تھے اور میں اللہ کی قسم اٹھا کر کہتا ہوں کہ ان سب نے سیر ہو کر کھایا، حتی کہ وہ کھانا بچا کر واپس ہوئے جبکہ ہماری ہنڈیا اسی طرح بھری ہوئی تھی جیسے پہلے تھی اور جس آٹے سے پکایا جا رہا تھا، وہ بھی اسی طرح تھا۔''(۱)

۱۷)......حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''حدیبیہ کے دن لوگوں کو سخت پیاس لگی ہوئی تھی، ادھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس وضو کے پانی والا ایک برتن تھا جس سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم وضو فرما رہے تھے۔ صحابہ کرامؓ آپ کے پاس آئے تو آپؐ نے ان سے پوچھا کیا ماجرا ہے؟ انہوں نے بتایا کہ ہمارے پاس وضو کرنے اور پیاس بجھانے کے لیے اتنا بھی پانی نہیں ہے جتنا اس وقت آپؐ کے اس برتن میں ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا ہاتھ اس برتن میں رکھا تو آپ کی انگلیوں سے اس طرح پانی جوش مارنے لگا جس طرح کوئی چشمہ پھوٹا ہو۔ چنانچہ ہم سب نے اس برتن سے پانی بھی پیا اور وضو بھی کیا۔ جابرؓ سے دریافت کیا گیا کہ اس روز آپ کتنے لوگ تھے؟ انہوں نے بتایا کہ ہم پندرہ سو کی تعداد میں تھے اور اگر ہم ایک لاکھ بھی ہوتے تو وہ پانی ہمیں کافی ہوتا......!!''(۲)

۱۸)......حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''حدیبیہ کے روز ہم چودہ سو آدمی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے۔ حدیبیہ دراصل ایک کنویں کا نام ہے، ہم نے حدیبیہ کنوئیں سے پانی نکالا حتی کہ اس میں ایک قطرہ بھی باقی نہ چھوڑا۔ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر ملی تو آپ آئے اور اس کنوئیں کے کنارے بیٹھ کر فرمایا کہ پانی والا کوئی برتن لاؤ۔ برتن لایا گیا تو آپؐ نے اس برتن میں وضو کیا پھر کلی کی اور دعا مانگی اور پھر اس برتن والے پانی کو حدیبیہ کنوئیں میں ڈال دیا۔ پھر کچھ دیر ہم نے انتظار کیا اور اس کے بعد خود کو اور اپنی سواری کے جانوروں کو بھی خوب سیراب کیا۔''(۳)

۱۹)......حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سفر میں جا رہے تھے کہ ایک وسیع وادی میں ہم نے پڑاؤ کیا۔ رسول اللہ

(۱) [صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب غزوة الخندق (ح ٤١٠٢-٤١٠١) صحیح مسلم، کتاب الاشربة (ح ٢٠٣٩) بحواله مشكوٰة المصابیح (ح ٥٨٧٧)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب غزوة الحدیبیة (ح ٤١٥١) صحیح مسلم، کتاب الامارة (ح ١٨٥٦)]

(۳) [صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب غزوة الحدیبیة (ح ٤١٥٠)]

ﷺ قضاءِ حاجت کے لیے نکلے، تو میں بھی آپ کے لیے پانی کا برتن پکڑ کر پیچھے چل دیا۔ آپ کو پردہ کے لیے کوئی چیز نظر نہ آئی البتہ وادی کے کنارے پر دو درخت تھے۔ آپ ﷺ ان میں سے ایک کی طرف گئے اور اس کی ایک شاخ کو پکڑ کر کہا تو اللہ کے حکم کے ساتھ مجھ پر پردہ کر۔ وہ آپؐ کے حکم کی اس طرح تابعدار ہوگئی جس طرح نکیل والا اونٹ اپنی مہار پکڑنے والے کا تابعدار ہو جاتا ہے۔ پھر آپؐ دوسرے درخت کے پاس گئے اور اس کی بھی ایک شاخ کو پکڑ کر کہا کہ تو اللہ کے حکم کے ساتھ مجھ پر پردہ کر۔ وہ بھی آپؐ کے حکم کی اسی طرح تابعدار ہوگئی۔ جب آپ ان دونوں درختوں کے درمیان پہنچ گئے تو ان شاخوں کو جوڑ کر آپؐ نے فرمایا: اللہ کے حکم کے ساتھ میرے اوپر جھک جاؤ چنانچہ وہ دونوں آپؐ کے اوپر جھک گئیں...... جابرؓ کہتے ہیں کہ میں دور جا بیٹھا اور اپنے آپ سے باتیں کرنے لگا پھر اچانک میرا دھیان آپؐ کی جانب ہوا تو دیکھا کہ آپ ﷺ تشریف لا رہے ہیں اور وہ دونوں درخت الگ الگ ہو گئے ہیں اور ان میں سے ہر درخت اپنے تنے پر کھڑا تھا۔''[1]

۲۰)...... یزید بن ابی عبیدؒ بیان کرتے ہیں کہ

''میں نے سلمہ بن اکوع صحابیؓ کی پنڈلی میں تلوار کے ایک زخم کا نشان دیکھا تو میں نے کہا، اے ابوسلمہ! یہ نشان کیسا ہے؟ انہوں نے بتایا کہ جنگ خیبر کے دن مجھے تلوار کا یہ زخم لگا تھا۔ لوگ تو کہتے تھے کہ سلمہ مر جائے گا لیکن میں نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپؐ نے اس زخم پر [دم کر کے] تین بار تھوک پھینکا، اس کے بعد سے آج تک مجھے اس کی تکلیف کا احساس ہی کبھی نہیں ہوا۔''[2]

۲۱)...... حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

''نبی اکرم ﷺ جب خطبہ ارشاد فرماتے تو کھجور کے اس تنے کے ساتھ ٹیک لگاتے تھے جو مسجد نبوی کا ایک ستون تھا۔ جب آپؐ کے لیے منبر بنایا گیا اور آپؐ اس پر تشریف فرما ہوئے تو کھجور کا وہ تنا اس طرح بلکنے لگا کہ قریب تھا کہ وہ پھٹ جائے۔ نبی اکرم ﷺ منبر سے اترے اور اسے پکڑ کر اپنے گلے لگایا تو وہ اس بچے کی طرح ہچکیاں لے کر رونے لگا جسے خاموش کرایا جا رہا ہو، بالآخر وہ پرسکون ہو گیا۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: یہ اس لیے رو رہا تھا کہ اب یہ اس ذکر الٰہی کے سننے سے محروم ہو گیا ہے جو پہلے

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الزهد، باب حدیث جابر الطویل (ح۳۰۱۲)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب غزوة خیبر (ح۴۲۰٦)]

[میرے ٹیک لگانے سے یہ مجھ سے ] سنا کرتا تھا۔‘‘(۱)

۲۲)......حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

’’میری والدہ مشرکہ تھیں اور میں انہیں اسلام کی دعوت دیا کرتا تھا۔ایک روز میں نے انہیں اسلام قبول کرنے کی دعوت دی مگر انہوں نے مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے ناپسندیدہ کلمات کہے۔ میں روتا ہوا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا، اللہ کے رسول!’’میری والدہ مشرکہ تھیں اور میں انہیں اسلام کی دعوت دیا کرتا تھا۔ آج جب میں نے انہیں اسلام قبول کرنے کی دعوت دی تو انہوں نے مجھے آپؐ کے بارے ناپسندیدہ کلمات کہے ہیں۔ آپؐ اللہ سے دعا کریں کہ وہ ابو ہریرہ کی والدہ کو ہدایت فرمائے۔ آپؐ نے دعا کی اے اللہ! ابو ہریرہ کی والدہ کو ہدایت فرما۔ چنانچہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دعا فرمانے کے سبب میں خوشی خوشی واپس لوٹا، جب میں دروازے پر پہنچا تو دروازہ بند تھا۔ میری والدہ نے میرے پاؤں کی آہٹ سنی تو مجھ سے کہا، ابو ہریرہ! ذرا ٹھر جا۔ مجھے اندر سے پانی گرنے کی آواز سنائی دی۔ میری والدہ نے غسل کیا، کپڑے پہنے اور جلدی میں اپنا دوپٹہ لینا بھول گئیں اور دروازہ کھولنے کے بعد کہا:’’ابو ہریرہ! میں اس بات کی گواہی دیتی ہوں کہ اللہ کے علاوہ کوئی معبودِ برحق نہیں ہے اور میں یہ بھی گواہی دیتی ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔‘‘ چنانچہ میں خوشی سے روتا ہوا رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا: اللہ کے رسولؐ! خوش ہو جایئے ،اللہ نے آپ کی دعا قبول فرما کر میری والدہ کو ہدایت سے نواز دیا ہے۔ چنانچہ آپؐ نے اللہ کے شکر اور حمد و ثنا کے کلمات کہے اور فرمایا بہت بہتر ہو گیا ہے۔‘‘(۲)

......☆......

(۱) [صحيح بخاری، كتاب البيوع، باب النجار (ح ۲۰۹۵) بحواله مشكوٰة (ح ۵۹۰۳)]

(۲) [صحيح مسلم، كتاب فضائل الصحابة ،باب من فضائل ابی هريرةؓ (ح ۲٤۹۱)]

بَابُ دوُم:

# نبی کریم ﷺ سے محبت

[1]......آپ ﷺ سے محبت کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے!

[2]......آپ ﷺ سے کتنی محبت کی جائے؟

[3]......آپ ﷺ سے محبت کیوں کی جائے؟

[4]......آپ ﷺ سے اظہارِ محبت کا طریقہ کیا ہے؟

[5]......آپ ﷺ سے محبت کے تقاضے اور علامتیں کیا ہیں؟

[6]......آپ ﷺ پر درود و سلام بھیجنا

[7]......آپ ﷺ کی محبوب چیزوں سے محبت اور مبغوض سے نفرت

[8]......آپ ﷺ کی سنت کی نصرت و محافظت

[9]......آپ ﷺ کی اَزواج اور آل سے محبت

[10]......آپ ﷺ کے جانثار اور وفادار صحابہ رضی اللہ عنہم سے محبت

[11]......آپ ﷺ کے دشمنوں سے نفرت

[12]......آپ ﷺ سے عقیدت و احترام

[13]......گستاخِ رسول کون؟

* * * *

## [1]......نبی کریم ﷺ سے محبت کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے

آپ ﷺ سے محبت کرنا ہر بندۂ مومن کے ایمان کی لازمی شرط ہے۔دنیا میں ہر انسان طبعی طور پر مختلف چیزوں سے محبت کرتا ہے مثلاً مال ودولت سے محبت، بیوی بچوں سے محبت، گھر بار سے محبت، دوست اَحباب سے محبت، عزیز واَقارب سے محبت......، یہ محبت فطری طور پر ہر انسان کے دل میں رکھی گئی ہے اس لیے اس محبت سے اللہ تعالیٰ نے منع نہیں کیا بشرطیکہ یہ محبت اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی محبت پر غالب نہ آجائے کیونکہ اصل چیز یہ ہے کہ انسان اللہ تعالیٰ سے محبت کرے اور باقی ہر چیز کی محبت کو اللہ کی محبت کے تابع کردے۔اس سلسلہ میں قرآن وحدیث سے چند دلائل ملاحظہ فرمائیں:

۱)......﴿قُلْ اِنْ كَانَ آبَاؤُكُمْ وَاَبْنَاؤُكُمْ وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيْرَتُكُمْ وَاَمْوَالُنِ اقْتَرَفْتُمُوْهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسَاكِنُ تَرْضَوْنَهَا اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَجِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ﴾[سورة التوبة:۲۴]

''(اے نبیؐ!) آپ کہہ دیجیے کہ اگر تمہارے باپ، تمہارے بچے، تمہارے بھائی، تمہاری بیویاں اور تمہارے کنبے قبیلے اور تمہارے کمائے ہوئے مال اور وہ تجارت جس کی کمی سے تم ڈرتے ہو اور وہ کوٹھیاں جنہیں تم پسند کرتے ہو، اگر یہ سب چیزیں تمہیں اللہ اور اس کے رسول سے اور اس کی راہ میں جہاد سے بھی زیادہ عزیز ہیں تو تم اللہ کے حکم سے آنے والے عذاب کا انتظار کرو۔اللہ تعالیٰ فاسقوں کو ہدایت نہیں دیتا۔''

اس آیت کی تفسیر میں امام قرطبیؒ فرماتے ہیں:

((وفی الآية دليل علی وجوب حب الله ورسوله ولاخلاف فی ذٰلك بين الامة وان ذٰلك مقدم علی كل محبوب))[(۱)]

''یہ آیت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے محبت فرض ہے اور اس بات

(۱) [تفسیر قرطبی (ج۸ص۸۸)]

پر امت مسلمہ میں کسی کو کوئی اختلاف نہیں۔ اور اس آیت سے یہ بھی معلوم ہوا کہ آپ کی محبت ہر دوسری محبوب چیز پر مقدم ہے۔''

۲)......﴿ اَلنَّبِيُّ اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَاَزْوَاجُهٗ اُمَّهٰتُهُمْ ﴾[سورة الاحزاب:٦]

''بلاشبہ نبی تو اہل ایمان کے لیے اُن کی اپنی ذات پر مقدم ہے، اور نبی کی بیویاں ان کی مائیں ہیں۔''

انسان کی یہ فطرت ہے کہ وہ اپنے قریبی تعلق دار کو ہمیشہ ترجیح دیتا اور اس کا خیر خواہ بن کر رہتا ہے لیکن جہاں اس کے ذاتی مفاد کو نقصان پہنچنے کا خطرہ ہو، وہاں وہ دوسروں کو نظر انداز کرتے ہوئے اپنی ذات ہی کو ترجیح دیتا ہے خواہ اس میں دوسرے کا دنیوی یا اُخروی اعتبار سے کتنا ہی نقصان کیوں نہ ہو، بلکہ بعض اوقات تو ایک انسان خیر خواہی کے جذبے کے باوجود دوسرے کا نقصان کر بیٹھتا ہے مگر اللہ کے رسول کا معاملہ ایسا نہیں کیونکہ آپؐ ہر مومن کے لیے اس کے ماں باپ، بہن بھائی، عزیز واَقارب حتی کہ اس کی اپنی ذات سے بھی بڑھ کر خیر خواہ ہیں اور آپ کی خیر خواہی حق پر مبنی ہے۔ آپ کسی شخص سے کوئی ایسی بات نہیں کہہ سکتے جس میں اس کا نقصان ہو اور اس کی عاقبت خراب ہونے کا اندیشہ ہو۔ جہاں حضورؐ کا ہمارے ساتھ یہ تعلق ہے وہاں ہمیں بھی یہ حکم دیا گیا کہ ہمارے نزدیک حضورؐ ہی کی ذاتِ مبارک سب سے اولیٰ ہونی چاہیے۔

یہ بات تو طے ہے کہ انسان سب سے زیادہ اپنی ذات ہی کے ساتھ مخلص ہوتا ہے مگر اتنا مخلص ہونے کے باوجود ایک انسان اپنا نقصان کر سکتا ہے اور غلط راہ اختیار کر کے اپنے آپ کو جہنم میں دھکیل سکتا ہے، کیونکہ نبویؐ ہدایت کے بغیر کوئی انسان ہرگز یہ نہیں جان سکتا کہ اس کے لیے خیر و بھلائی کیا ہے اور شر کیا ہے؟ ہوسکتا ہے کہ ایک چیز کو وہ اپنے لیے بہتر سمجھتا ہو مگر وہی چیز اس کے لیے انتہائی مضر ہو اور ایک چیز جسے وہ مضر سمجھتا ہے وہ اس کے لیے نہایت مفید ہو۔ کون سی چیز ہمارے حق میں بہتر اور کون سی بہتر نہیں، اس کی خبر ہمیں اس دین سے ملتی ہے جو آنحضرت ﷺ لے کر آئے ہیں، اور آپؐ ہمارے لیے اتنے مشفق و مہربان ہیں کہ ہمارے حق میں آپؐ صرف وہی بات کہتے ہیں جس میں ہمارا حقیقی فائدہ پنہاں ہو۔ لہذا جب آپؐ ہی ہمارے حقیقی خیر خواہ ہیں تو پھر اس بات کا حق بھی آپؐ ہی رکھتے ہیں کہ ہم اپنی جان سے بھی بڑھ کر آپ کو عزیز سمجھیں اور دنیا جہان کی ہر چیز سے بڑھ کر آپؐ سے محبت کریں۔

۳)......((عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍؓ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ثَلَاثٌ مَنْ كُنَّ فِيْهِ وَجَدَ حَلَاوَةَ الْاِيْمَانِ اَنْ يَّكُوْنَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِمَّا سِوَاهُمَا وَاَنْ يُّحِبَّ الْمَرْءَ لَا يُحِبُّهٗ اِلَّا لِلّٰهِ وَاَنْ يَّكْرَهَ اَنْ يَّعُوْدَ

فِی الْکُفْرِ بَعْدَاَنْ اَنْقَذَہُ اللّٰہُ مِنْہُ کَمَا یَکْرَہُ اَنْ یُقْذَفَ فِی النَّارِ))(۱)

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ارشادفرمایا: تین چیزیں ایسی ہیں کہ جس شخص میں یہ جمع ہوجائیں وہ ایمان کی مٹھاس اور لذت پالیتا ہے۔(۱) پہلی یہ کہ اللہ اور اس کا رسولؐ اس کے نزدیک دنیا جہان کی ہر چیز سے زیادہ محبوب ہوجائیں۔(۲) دوسری یہ کہ وہ جس کسی سے محبت کرے، اللہ ہی کے لیے کرے۔(۳) تیسری یہ کہ جب اللہ نے اسے کفر سے نجات دے دی تو اب وہ کفر میں لوٹ جانا اتنا ہی ناپسند کرے جتنا کہ آگ میں ڈالا جانا اسے ناپسند ہے۔''

## [2]......نبی کریم ﷺ سے کتنی محبت کی جائے؟

آپ ﷺ سے دنیاجہاں کی ہر چیز سے بڑھ کر محبت کی جائے حتی کہ اپنے اہل وعیال، مال ودولت اور اپنی جان سے بھی بڑھ کر آپ ﷺ سے محبت کی جائے اور جہاں یہ چیزیں اللہ کے رسول ﷺ کی محبت میں رکاوٹ بنیں، وہاں آپ کی محبت پر ان چیزوں کو قربان کردیا جائے۔ اس سلسلہ میں چند دلائل ذیل میں ذکر کیے جاتے ہیں:

### ۱)......اپنی جان سے بڑھ کر نبیؐ سے محبت:

((عَنْ عَبْدِاللّٰہِ بْنِ ھِشَامٍؓ قَالَ کُنَّا مَعَ النَّبِیِّ ﷺ وَھُوَ آخِذٌ بِیَدِ عُمَرَبْنِ الْخَطَّابِ فَقَالَ لَہُ عُمَرُ: یَارَسُوْلَ اللّٰہِ لَاَنْتَ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ اِلَّا مِنْ نَّفْسِیْ فَقَالَ النَّبِیُّ ﷺ: لَاوَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْکَ مِنْ نَّفْسِکَ فَقَالَ لَہُ عُمَرُ فَاِنَّہُ الْآنَ وَاللّٰہِ لَاَنْتَ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ نَّفْسِیْ فَقَالَ النَّبِیُّ ﷺ: اَلْآنَ یَاعُمَرُ!))(۲)

''حضرت عبداللہ بن ہشام رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ہم نبی کریم ﷺ کے ساتھ تھے جب کہ آپ ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ رکھا تھا۔ حضرت عمرؓ کہنے لگے، اے اللہ کے رسول! آپ مجھے میری جان کے علاوہ دنیا جہاں کی ہر چیز سے زیادہ محبوب ہیں تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا: نہیں، قسم

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الایمان، باب حلاوۃ الایمان (ح۱٦)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب الایمان والنذور، باب کیف کانت یمین النبی ﷺ (٦٦۳۲)]

اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! اس وقت تک نہیں جب تک میں تمہیں تمہاری جان سے بھی زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔ یہ سن کر حضرت عمرؓ نے کہا: تو پھر اللہ کی قسم! آپؐ اب مجھے اپنی جان سے بھی زیادہ محبوب ہیں۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: عمر اب بات بنی ہے!''

عام طور پر قسم اس وقت کھائی جاتی ہے جب کسی بات کو بڑی تاکید سے کہنا مقصود ہو اور اس میں کسی قسم کی غلط بیانی کا شائبہ بھی نہ ہو اور جب اللہ کے رسول ﷺ قسم کھا کر ایک بات کہہ دیں تو ظاہر ہے پھر اس کی تاکید اور سچائی میں کوئی شبہ نہیں رہ جاتا۔ اس حدیث میں آپؐ نے قسم کھا کر یہ بات بیان فرما دی کہ جب تک مجھے تم اپنی جان سے بڑھ کر محبت نہیں کرو گے تب تک تمہارا ایمان مکمل نہیں ہوگا۔ حضرت عمرؓ نے نبی اکرم ﷺ کی یہ بات سن کر بغیر کسی تردد کے فوراً کہا کہ آج سے آپؐ مجھے میری جان سے زیادہ محبوب ہیں!

یہ صرف ایک حضرت عمرؓ ہی کے جذبات نہیں تھے بلکہ آپ ﷺ پر ایمان [illegible] والے سبھی صحابہ رضی اللہ عنہم کی یہ حالت بن گئی کہ وہ آپؐ سے اپنی جان سے بڑھ کر محبت کرنے لگے اور آپؐ کے ایک اشارے پر اپنی جانیں قربان کرنے کے لیے ہمہ وقت تیار نظر آتے۔ جنگ اُحد کے موقع پر جب آپؐ کے اردگرد صرف سات انصاری اور دو قریشی صحابی رہ گئے اور دوسری طرف دشمن نے آپ کو پوری طرح گھیرے میں لے لیا تو آپ ﷺ نے فرمایا:

**(( مَنْ يَرُدُّهُمْ عَنَّا وَلَهُ الْجَنَّةُ أَوْهُوَ رَفِيْقِيْ فِي الْجَنَّةِ ؟ ))**

''جو شخص ان دشمنوں کو ہم سے دور کرے گا اس کے لیے جنت کی بشارت ہے اور وہ جنت میں میرا رفیق ہوگا۔''

تو انصاری صحابہؓ میں سے ایک صحابی آگے بڑھا اور دشمن سے لڑتا لڑتا جامِ شہادت نوش کر گیا۔ دشمن نے مزید گھیرا تنگ کیا تو آپؐ نے پھر یہی کہا:

**(( مَنْ يَرُدُّهُمْ عَنَّا وَلَهُ الْجَنَّةُ أَوْهُوَ رَفِيْقِيْ فِي الْجَنَّةِ ؟ ))**

''جو شخص ان دشمنوں کو ہم سے دور کرے گا اس کے لیے جنت کی بشارت ہے اور وہ جنت میں میرا رفیق ہوگا۔''

یہ سن کر پھر انصاری صحابہؓ میں سے ایک صحابی آگے بڑھا اور دشمن سے لڑتا لڑتا جامِ شہادت نوش کر گیا۔ دشمن نے مزید گھیرا تنگ کیا تو آپؐ نے پھر یہی کہا اور آپ کی بات پر لبیک کہتے ہوئے پھر ایک انصاری

صحابی نے اپنی جان آپ ؐ پر قربان کردی۔اس طرح آپ ؐ کے اردگرد موجود ساتوں انصاری صحابی جب شہید ہوگئے تو آپ ؐ نے [ان کے جان فدائی کا جذبہ دیکھ کر] اپنے باقی دو قریشی ساتھیوں سے کہا:

(( مَاأَنْصَفْنَاأَصْحَابَنَا)) ''ہم نے اپنے ان ساتھیوں کے ساتھ انصاف نہیں کیا......!''(۱)

آپ ؐ نے ان صحابہ کی شادت کا احساس کیا، اگرچہ انہوں نے حبِ رسالت میں جان کی بازی لگائی تھی۔

## ۲)......اپنی اولاد اور والدین سے بڑھ کر نبی ؐ سے محبت:

(( عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ: وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِهٖ لَا یُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ حَتّٰی اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْهِ مِنْ وَّالِدِهٖ وَوَلَدِهٖ))

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:''اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے!تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک ( کامل ) مومن نہیں بن سکتا جب تک کہ میں اسے اس کے باپ اور اس کے بیٹے سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔''(۲)

اس روایت میں اگرچہ باپ اور بیٹے کا ذکر ہے مگر ضمناً باپ کے ساتھ ماں اور بیٹے کے ساتھ بیٹی بھی شامل ہے یعنی جب تک کوئی شخص اپنے ماں باپ اور اولاد سے بڑھ کر حضور ﷺ سے محبت نہ کرے،تب تک وہ کامل مومن نہیں بن سکتا۔یہاں ماں باپ اور اولاد کا ذکر بالخصوص اس لیے کیا گیا کہ دیگر رشتہ داروں کے مقابلہ میں ان رشتوں کو زیادہ ترجیح دی جاتی ہے اور جب اللہ اور اس کے رسول کے مقابلہ میں ماں باپ اور اولاد کی محبت قربان کر دینا ایمان کا تقاضا ہے تو دیگر رشتہ داروں کے مقابلہ میں یہ تقاضا مزید بڑھ جاتا ہے۔اسی لیے ایک اور حدیث میں یہی بات حضرت انسؓ نے نبی ؐ سے اس طرح روایت کی ہے کہ:

(( وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِهٖ لَا یُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ حَتّٰی اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْهِ مِنْ وَّالِدِهٖ وَوَلَدِهٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ))

[اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:] ''اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے!تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک ( کامل ) مومن نہیں بن سکتا جب تک کہ میں اسے اس کے باپ اور اس کے بیٹے اور دنیا کے تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔''(۳)

---

(۱) [صحیح مسلم ،کتاب الجهاد،باب غزوة احد(ح۱۷۸۹)]

(۲) [صحیح بخاری،کتاب الایمان،باب حب الرسول من الایمان(ح۱٤)]

(۳) [صحیح بخاری،کتاب الایمان،باب حب الرسول من الایمان(ح۱٥)صحیح مسلم(ح٤٤)]

## ۴)......دنیا جہاں کی ہر چیز سے بڑھ کر نبیؐ سے محبت:

((عَنْ اَنَسٍؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: لَا يُؤْمِنُ عَبْدٌ حَتّٰى اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْ اَهْلِهٖ وَمَالِهٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ))

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: ''تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک [ کامل ] مومن نہیں بن سکتا جب تک کہ میں اسے اس کے اہل وعیال [ یعنی ماں باپ اور بیوی بچوں ] اور اس کے مال و دولت اور دنیا کے تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔''(۱)

معلوم ہوا کہ دنیا جہاں کی ہر چیز سے بڑھ کر اللہ کے رسولؐ سے محبت کرنی چاہیے، ورنہ ایمان مکمل نہیں!

## ایک سچے محب رسول کا عجیب وغریب واقعہ:

مدینہ منورہ ہجرت کر آنے کے بعد اللہ کے رسول ﷺ چند روز حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ انصاری کے ہاں ٹھہرے۔ یہ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی خوش قسمتی تھی کہ انہیں اللہ کے رسول ﷺ کی میزبانی کا شرف حاصل ہوا۔ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کا گھر دو منزلہ تھا۔ نچلی منزل انہوں نے اللہ کے رسول ﷺ کے لیے خالی کر دی اور خود بالا خانہ میں تشریف لے گئے۔ ایک رات حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کو اچانک یہ خیال آیا کہ اللہ کے رسول ﷺ نیچے ہیں اور ہم ان کے سر کے اوپر چلتے ہیں [ کہیں یہ آپ کی بے ادبی نہ ہو ] چنانچہ یہ خیال آتے ہی وہ اور ان کے اہل خانہ ایک طرف ہو گئے اور ساری رات ایک کونے میں گزار دی۔

صبح کے وقت حضرت ابوایوب انصاریؓ نے اللہ کے رسول ﷺ سے عرض کیا کہ آپ اوپر تشریف لے آئیں مگر اللہ کے رسول ﷺ نے کہا کہ مجھے نیچے زیادہ سہولت ہے تو حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کہنے لگے: مجھ میں اتنی ہمت نہیں کہ میں ایسی چھت کے اوپر چڑھوں جس کے نیچے آپ تشریف فرما ہوں، چنانچہ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے اس اصرار کو دیکھ کر اللہ کے رسول ﷺ اوپر چلے گئے اور حضرت ابو ایوب رضی اللہ عنہ اپنے اہل خانہ سمیت نچلی منزل میں آ گئے۔

حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ اللہ کے رسول ﷺ کے کھانے کا بھی انتظام فرماتے تھے۔ جب اللہ کے رسول ﷺ کھانا تناول فرما لیتے تو [ باقی بچ جانے والے کھانے میں سے ] حضرت ابوایوب [ کھاتے اور ] پوچھتے

(۱) [صحيح مسلم، كتاب الايمان، باب وجوب محبة رسول الله......(ح ٤٤)]

کہ اللہ کے رسول ﷺ نے کس جگہ سے کھانا کھایا ہے۔[تاکہ برتن کی خاص اس جگہ سے کھائیں!]
ایک مرتبہ انہوں نے اللہ کے رسول ﷺ کے لیے کھانا تیار کیا جس میں[کچا]لہسن تھا۔جب وہ کھانا واپس آیا تو حضرت ابوایوبؓ نے پوچھا کہ اللہ کے رسول ﷺ نے کس حصے سے کھانا کھایا ہے؟ آپؓ سے کہا گیا کہ اللہ کے رسول ﷺ نے آج کھانا نہیں کھایا۔یہ سنتے ہی حضرت ابوایوبؓ پریشان ہو گئے اور سیدھے اللہ کے رسول کے پاس گئے اور عرض کیا: اے اللہ کے رسول! کیا لہسن حرام ہے؟ آپؐ نے فرمایا: یہ حرام نہیں ہے مگر میں اسے طبعی طور پر ناپسند کرتا ہوں۔یہ سن کر حضرت ابوایوبؓ نے کہا جس چیز کو آپ ناپسند کرتے ہیں،[آج سے] میں بھی اسے ناپسند کرتا ہوں......![1]

## [3]......نبی کریم ﷺ سے محبت کیوں کی جائے؟

گزشتہ آیات اور احادیث سے معلوم ہوا کہ آنحضرت ﷺ سے اتنی گہری محبت ہونی چاہیے کہ آپؐ کے لیے اپنی جان اور مال کی قربانی سے بھی انسان دریغ نہ کرے لیکن یہاں سوال پیدا ہوتا ہے کہ آخر آپؐ سے اس قدر زیادہ محبت کیوں ضروری ہے؟!

۱)......اس کا ایک جواب تو یہ ہے کہ آپؐ سے اتنی زیادہ محبت ہمارے دین کا تقاضا ہے۔قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے اور احادیث میں خود نبی اکرم ﷺ نے اس کی صاف وضاحت فرمادی ہے اور یہاں تک کہہ دیا ہے کہ اس وقت تک کسی انسان کا ایمان مکمل نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اپنے مال، جان، اولاد، والدین اور دنیا کے تمام انسانوں سے بڑھ کر حضور ﷺ کو محبوب نہ سمجھے اور جو شخص ان مادی چیزوں کو آپ ﷺ کی محبت پر فوقیت دے، اسے اللہ تعالیٰ نے عذاب کی وعید سنائی ہے۔

۲)......آپ ﷺ سے اتنی گہری محبت کی دوسری وجہ یہ ہے کہ آپؐ ہی کی بدولت ہمیں وہ راہِ ہدایت ملی ہے جس پر چل کر ہم سیدھے جنت میں پہنچ سکتے ہیں۔اور اگر ہم آپ ﷺ کے لائے ہوئے دین پر عمل نہ کریں اور آپ ﷺ کے بتائے ہوئے راستے کو اختیار نہ کریں، تو ہم دنیا میں بھی بھٹک جائیں گے اور آخرت میں بھی معاذ اللہ جہنم کی سزا پائیں گے۔

۳)......آپ ﷺ سے محبت کی تیسری وجہ یہ ہے کہ جب آپؐ اپنی امت سے اتنی گہری محبت وشفقت

---

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الاشربة، باب اباحة اکل الثوم......(ح۲۰۵۳)]

رکھتے تھے کہ امت کی ہدایت کے لیے آپ نے پتھر کھائے، طعنے سنے، سزائیں برداشت کیں، گھربار اور وطن چھوڑا، ہرطرح کا ظلم وستم سہاتو آخر ہم کیوں نہ آپ ﷺ کی محبت میں اتنی قربانی دیں۔ ہمیں تو اس سے بھی بڑھ کر آپ ﷺ کی محبت وشفقت کا جواب دینا چاہیے۔

۴)......آپ ﷺ سے گہری محبت کی چوتھی وجہ یہ ہے کہ ہمیں قیامت کے روز اپنے نبی کا ساتھ نصیب ہو جائے اور یہی سب سے بڑی کامیابی ہے جیسا کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی اللہ کے رسول ﷺ کے پاس آیا اور آ کر یہ سوال کیا:

(( مَتَى السَّاعَةُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ؟...... )) ''اے اللہ کے رسول! قیامت کب آئے گی؟''

آپ ﷺ نے اس سے پوچھا: ''تم نے قیامت کے لیے کیا تیاری کررکھی ہے؟'' وہ کہنے لگا:

(( مَاأَعْدَدْتُ لَهَامِنْ كَثِيْرِصَلَاةٍ وَلَاصَوْمٍ وَلَاصَدَقَةٍ وَلٰكِنِّيْ أُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ ))

''میں نے قیامت کے لیے نماز، روزہ اور صدقہ وخیرات جیسی نیکیاں تو بہت زیادہ نہیں کیں، البتہ میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے محبت کرتا ہوں۔ تو آپ نے اس سے فرمایا:

(( أَنْتَ مَعَ مَنْ أَحْبَبْتَ )) ''پھر تو اسی کے ساتھ ہوگا جس کے ساتھ تو محبت رکھتا ہے۔''[1]

ایک اور روایت میں حضرت انس فرماتے ہیں کہ ہم کسی اور بات سے اتنا خوش نہ ہوئے جتنا آنحضرت ﷺ کی اس بات سے ہوئے کہ: (( اَلْمَرْءُ مَعَ مَنْ أَحَبَّ ))

''آدمی اس کے ساتھ ہوگا جس سے وہ محبت کرتا ہے۔'' پھر حضرت انس رضی اللہ عنہ کہنے لگے:

(( فَأَنَاأُحِبُّ النَّبِيَّ وَأَبَابَكْرٍوَعُمَرَ وَأَرْجُوْ أَنْ أَكُوْنَ مَعَهُمْ بِحُبِّيْ إِيَّاهُمْ وَإِنْ لَمْ أَعْمَلْ بِمِثْلِ أَعْمَالِهِمْ ))

''لہذا میں تو نبی کریم ﷺ، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے محبت کرتا ہوں تاکہ ان کے ساتھ محبت کرنے کی وجہ سے مجھے ان کا ساتھ نصیب ہو جائے اگرچہ میرے اعمال ان جیسے نہیں ہیں۔''[2]

۵)......آپ ﷺ سے گہری محبت کی پانچویں وجہ یہ ہے کہ ہمیں اللہ کے رسول ﷺ سے اتنی محبت اس لیے کرنی چاہیے کہ اللہ ہم سے راضی ہو جائے اور اللہ کی رضا حاصل کرنے کا طریقہ یہی ہے کہ ہم اس کے محبوب پیغمبر سے محبت کریں اور اس کی سنت پر عمل کریں۔

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الادب، باب علامة الحب فی الله......(ح۶۱۷۱)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب فضائل اصحاب النبی، باب مناقب عمرؓ(ح۳۶۸۸)]

ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا، اے اللہ کے رسول! یہ تورات ہے۔ آپ ﷺ خاموش رہے مگر حضرت عمر نے اسے پڑھنا شروع کر دیا، تو اللہ کے رسول ﷺ کے چہرہ مبارک [غصے سے] بدلنے لگا۔ حضرت ابوبکرؓ [نے یہ دیکھتے ہوئے] کہا اے عمر! گم کرنے والیاں تمہیں گم پائیں، کیا تم نے اللہ کے رسول ﷺ کا چہرہ مبارک نہیں دیکھا؟! حضرت عمرؓ نے اللہ کے رسول ﷺ کے چہرہ مبارک کی طرف دیکھا تو فوراً کہا: میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے غصے سے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں، میں اللہ کے رب ہونے پر، اسلام کے دین ہونے پر اور محمد ﷺ کے نبی ہونے پر راضی ہوں۔ اس کے بعد آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: اس ذات کی قسم! جس کے ہاتھ میں محمد ﷺ کی جان ہے اگر آج موسیٰ علیہ السلام تشریف لے آئیں اور تم لوگ مجھے چھوڑ کر ان کی پیروی شروع کر دو، تو سیدھی راہ سے بھٹک جاؤ گے جبکہ موسیٰ علیہ السلام اگر زندہ ہوتے اور میری نبوت کا زمانہ پاتے، تو وہ بھی میری ہی اتباع کرتے۔''

○ اگرچہ حضرت موسیٰ علیہ السلام بھی اللہ کے سچے رسول تھے مگر جب اللہ نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو اپنا آخری رسول بنا کر مبعوث فرمادیا تو آپؐ کے آجانے کے بعد سابقہ تمام شریعتوں کی ضرورت کو خ فرمادیا کیونکہ اللہ نے آپ کو ایک جامع اور کامل شریعت عطا فرمائی پھر تا قیامت اس کی حفاظت کی ذمہ دار بھی اٹھائی۔ اس لیے ہدایت و رہنمائی کے لیے ہمیں یہی شریعت کافی ہے، کسی اور دین و شریعت کی کوا حاجت ہے نہ ضرورت۔ حضرت عمر کو تورات کی بعض باتیں حیران کن حد تک اچھی لگیں مگر یہ رویہ تورات کے کسی ناظر کو تورات سے متاثر اور محمدی شریعت سے لاپروا کر سکتا تھا، اس لیے آپؐ نے اس معاملہ میں سخ کرتے ہوئے یہی بات ارشاد فرمائی کہ ''کیا تم [اپنے دین کے ساتھ] اس طرح لاپروائی کرنا چاہتے ہو جس طرح یہود و نصاریٰ نے [اپنے دین کے بارے] لاپروائی کا اظہار کیا تھا'' یعنی جب میں ایک شریعت لے کر تمہارے پاس آ گیا ہوں تو پھر ہدایت کے لیے تم کسی اور چیز کی طرف کیوں دیکھتے ہو!

پھر آپ کی لائی ہوئی شریعت چونکہ کامل و مکمل اور آخری شریعت کی حیثیت رکھتی ہے اس لیے آپؐ نے ساتھ ہی یہ بھی فرمایا کہ ''جبکہ میں تمہارے پاس ایک واضح اور صاف ستھری شریعت لے کر آیا ہوں۔''

پھر آپؐ نے اسی پر اکتفا نہ کیا بلکہ یہ بھی فرمایا کہ ''اگر آج موسیٰ علیہ السلام بھی زندہ ہوتے تو میری پیروی کیے بغیر ان کے لیے بھی کوئی چارۂ کار نہ ہوتا۔'' معلوم ہوا کہ آنحضرتؐ کے لائے ہوئے دین کے مقابلہ

میں اب کوئی اور دین قابل قبول نہیں۔

مذکورہ بالا اَحادیث سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ جب محمد مصطفیؐ کے مقابلہ میں کسی اور نبی کی بات حجت نہیں ہو سکتی تو پھر آپؐ کے مقابلہ میں کسی عالم اور فقیہ کی بات بالاولیٰ حجت نہیں ہو سکتی۔ اور اگر کوئی شخص حدیثِ رسولؐ واضح ہو جانے کے باوجود کسی عالم، مفتی یا پیر و مرشد کی بات پر عمل کرے جبکہ اس کی وہ بات قرآن وسنت کے صریح خلاف بھی ہو تو اس شخص کو اس گمراہانہ فعل پر اپنے بارے کسی خوش فہمی میں نہیں رہنا چاہیے!

**سنتِ رسولؐ سے تجاوز گمراہی کا دروازہ کھولتا ہے، خواہ اس کے پیچھے کتنی ہی نیک نیتی کارفرما ہو:**

۱)……((عن عائشة قالت كان رسول الله ﷺ إِذَا أَمَرَهُمْ أَمَرَهُمْ مِنَ الْأَعْمَالِ بِمَا يُطِيقُونَ قَالُوا إِنَّا لَسْنَا كَهَيْئَتِكَ يَارَسُولَ اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ قَدْ غَفَرَ لَكَ مَاتَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ فَيَغْضِبُ حَتّٰى يُعْرَفَ الْغَضَبُ فِيْ وَجْهِهٖ ثُمَّ يَقُوْلُ: إِنَّ أَتْقَاكُمْ وَأَعْلَمَكُمْ بِاللّٰهِ أَنَا))

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ جب صحابہ کو کسی بات کا حکم فرماتے، تو اتنی ہی بات کا حکم فرماتے جتنی وہ باآسانی کر سکتے۔ صحابہ کہتے: اے اللہ کے رسولؐ! ہم تو آپ کی طرح نہیں ہیں کیونکہ آپ ﷺ کی تو اللہ تعالیٰ نے اگلی پچھلی ساری لغزشیں ہی معاف کر دی ہیں۔ [اس لیے ہمیں اپنے سے زیادہ عبادت کرنے دیجیے] یہ سن کر آپ ﷺ غصے میں آ گئے حتیٰ کہ غصے کے آثار آپ ﷺ کے چہرہ مبارک پر ظاہر ہو گئے، پھر آپؐ نے ارشاد فرمایا: بے شک میں تم سب سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والا اور اس کے اَحکام کے بارے سب سے زیادہ جاننے والا ہوں۔"[1]

۲)……حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ تین آدمی [یعنی حضرت علیؓ، حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاصؓ اور حضرت عثمان بن مظعونؓ] نبی اکرم ﷺ کی اَزواج مطہرات کے گھروں کی طرف آپ کی عبادت کے متعلق دریافت کرنے آئے۔ جب انہیں آنحضرت ﷺ کا عمل بتایا گیا تو انہوں نے [اس کے مقابلہ میں اپنا عمل] بہت کم سمجھا اور کہا کہ ہمارا آنحضرت ﷺ سے بھلا کیا مقابلہ! آپؐ کی تو اگلی پچھلی تمام لغزشیں معاف کر دی گئی ہیں۔ چنانچہ ان میں سے ایک نے کہا کہ میں آج سے ہمیشہ رات بھر نماز پڑھا کروں گا۔ دوسرے نے کہا کہ میں ہمیشہ روزے رکھوں گا اور کبھی روزہ ترک نہ کروں گا۔ تیسرے نے کہا کہ میں عورتوں سے جدائی اختیار کر لوں گا اور کبھی نکاح نہیں کروں گا۔

(۱) [صحيح بخاری، كتاب الايمان، باب قول النبي: انااعلمكم بالله (ح ۲۰)]

پھر آنحضرت ﷺ تشریف لائے اوران سے پوچھا کیا تم نے ہی یہ باتیں کہی ہیں؟ سن لو اللہ کی قسم! میں تم میں سے سب سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والا اور خوف رکھنے والا ہوں لیکن میں نفلی روزے رکھتا بھی ہوں اور چھوڑتا بھی ہوں، میں نمازِ [تہجد] پڑھتا بھی ہوں اور سوتا بھی ہوں اور میں نے عورتوں سے نکاح بھی کر رکھا ہے لہذا جس شخص نے میرے طریقے [سنت] سے بے رغبتی اختیار کی وہ مجھ سے کوئی تعلق نہیں رکھتا۔''(۱)

۳)......(( عن عائشة قالت: صَنَعَ النَّبِيُّ ﷺ شَيْئًا فَرَخَّصَ فِيْهِ فَتَنَزَّهَ عَنْهُ قَوْمٌ فَبَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِيَّ ﷺ فَخَطَبَ فَحَمِدَ اللّٰهَ ثُمَّ قَالَ: مَابَالُ اَقْوَامٍ يَتَنَزَّهُوْنَ عَنِ الشَّيْءِ اَصْنَعُهُ فَوَاللّٰهِ اِنِّيْ اَعْلَمُهُمْ بِاللّٰهِ وَاَشَدُّهُمْ لَهُ خَشْيَةً ))

''حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے کوئی کام کیا پھر اس میں رخصت دے دی، لیکن کچھ لوگوں نے وہ رخصت لینے سے گریز کیا۔ نبی اکرم ﷺ کو پتہ چلا تو آپؐ نے خطبہ دیا اور اللہ کی حمد وثنا کے بعد فرمایا: کیا وجہ ہے کہ کچھ لوگ اس چیز سے گریز کرتے ہیں جو میں کرتا ہوں، اللہ کی قسم! میں تم سب سے زیادہ اللہ کی مرضی سے واقف ہوں اور تم سب سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والا ہوں!''(۲)

○ ان تینوں اَحادیث میں اللہ کے رسولؐ نے اپنی پیروی کرنے کا حکم دیا ہے اور یہ بھی واضح فرما دیا ہے کہ میری سنت کے مطابق چلو گے تو کامیاب ہو گے ورنہ میری سنت سے ہٹ کر جو کچھ بھی کرو گے، اس سے بجائے ثواب کے گناہ ہی حاصل ہوگا۔ بعض لوگ زیادہ سے زیادہ اَجر وثواب کے لیے نیک نیتی کے ساتھ کوئی ایسی عبادت کرنا چاہتے تھے جو آپ نے نہیں کی، یا اپنی استطاعت سے زیادہ کوئی عبادت کرنا چاہتے تھے مگر آپؐ نے سختی کے ساتھ انہیں ڈانٹ دیا اور کہا کہ جب میں ایک کام کرتا یا چھوڑتا ہوں تو تم اس میں میری پیروی کیوں نہیں کرتے حالانکہ تم لوگ نہ مجھ سے زیادہ احکامِ خداوندی سے واقف ہو اور نہ ہی مجھ سے زیادہ متقی بن سکتے ہو۔

معلوم ہوا کہ دین میں اصل چیز معیار ہے مقدار نہیں اور معیار یہ ہے کہ دین کے نام پر کیا جانے والا ہر عمل

(۱) [صحیح بخاری، کتاب النکاح، باب الترغیب فی النکاح (ح۵۰۶۳) صحیح مسلم، کتاب النکاح (ح۱۴۰۱) احمد (۲۴۱/۳) بیهقی (۷۷/۷)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب الادب، باب من لم یواجه الناس بالعتاب (۶۱۰۱)، صحیح مسلم، کتاب الفضائل (۲۳۵۶)]

قرآن اور سنتِ رسولؐ کے مطابق ہونا چاہیے۔ جو عمل قرآن اور سنتِ رسولؐ کے مطابق نہ ہو، وہ اللہ کی بارگاہ میں قابلِ قبول نہیں۔ جیسا کہ ایک روایت میں واضح طور پر اللہ کے رسولؐ نے ارشاد فرمایا کہ:

(( مَنْ عَمِلَ عَمَلًا لَيْسَ عَلَيْهِ أَمْرُنَا فَهُوَ رَدٌّ ))

''جس نے کوئی ایسا کام کیا جس کی ہماری طرف سے اجازت نہ تھی، تو وہ کام مردود ہے۔''(۱)

*......حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ اللہ کے رسول ﷺ اپنے بعض صحابہ کے ساتھ حالتِ سفر میں تھے۔ ایک رات آپؐ نے کہیں پڑاؤ کیا اور ایک صحابی کی ڈیوٹی لگائی کہ وہ نمازِ فجر کے لیے بیدار کر دے۔ [لیکن تھکاوٹ کی وجہ سے سب سوئے رہ گئے اور] اللہ کے رسول ﷺ بھی اس وقت بیدار ہوئے جب سورج سر پر چڑھ آیا تھا۔ آپؐ نے صحابہ کو بیدار کیا اور وہاں سے کوچ کا حکم دیا پھر راستے میں آپؐ ایک اور جگہ رُکے اور وہاں نماز کی قضا دی۔ آپ ﷺ نے یہ قضا نماز اسی طرح ادا کی جس طرح معمول میں وقت پر اسے ادا کرتے تھے۔ راوی فرماتے ہیں کہ بعض صحابہ آپس میں سرگوشی کرنے لگے کہ آج نماز کے سلسلہ میں ہم سے جو کوتاہی ہوئی ہے، اس کا ہمیں کیا کچھ کفارہ دینا چاہیے؟
اللہ کے رسول ﷺ نے ان کی بات سن لی اور فرمایا کیا تمہارے لیے میرا نمونہ کافی نہیں۔ [یعنی جب میں نے کفارہ نہیں دیا اور نہ ہی تم سے تقاضا کیا تو پھر تم اس بارے میں کیوں سوچ رہے ہو؟] پھر آپؐ نے فرمایا کہ نیند کی وجہ سے نماز میں تاخیر ہونا کوتاہی نہیں، کوتاہی تو یہ ہے کہ آدمی جان بوجھ کر نماز میں تاخیر کرے حتیٰ کہ دوسری نماز کا وقت آ جائے۔ اگر کسی روز ایسا ہو جائے تو یاد آتے ہی نماز پڑھ لو اور اگلے روز نماز کو ٹھیک اس کے وقت پر ادا کرو۔(۲)

## سنتِ رسولؐ سے منہ موڑنے والا ہلاکت میں جا پڑا:

۱)......((عن العرباض بن سارية انه سمع رسول الله ﷺ يقول: لَقَدْ تَرَكْتُكُمْ عَلَى مِثْلِ الْبَيْضَاءِ لَيْلُهَا كَنَهَارِهَا لَا يَزِيغُ عَنْهَا إِلَّا هَالِكٌ))(۳)

حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے اللہ کے رسول ﷺ سے یہ ارشاد سنا، آپؐ

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الاعتصام، باب اذا اجتهد العامل او الحاکم فاصاب او اخطاء (معلقا)]
(۲) [صحیح مسلم، کتاب المساجد، باب قضاء الصلاة الفائتة و استحباب تعجیل قضائها (ح ٦٨١)]
(۳) [کتاب السنة، لابن ابی عاصم، تحقیق از البانیؒ (ح ٤٩)]

فرماتے ہیں: ''لوگو! میں تمہیں ایسے روشن دین پر چھوڑ کر جارہا ہوں جس کی رات بھی دن کی طرح روشن ہے اور جس نے اِس سے منہ موڑا، سمجھو وہ ہلاک ہو گیا۔''

۲)......((عن ابی موسٰی عن النبی ﷺ قال: اِنَّ مَثَلِیْ وَمَثَلَ مَابَعَثَنِیَ اللّٰہُ بِہٖ کَمَثَلِ رَجُلٍ اَتٰی قَوْمَہٗ فَقَالَ یَاقَوْمِ اِنِّیْ رَاَیْتُ الْجَیْشَ بِعَیْنَیَّ وَاِنِّیْ اَنَاالنَّذِیْرُالْعُرْیَانُ فَالنَّجَاءَ فَاَطَاعَہٗ طَائِفَۃٌ مِنْ قَوْمِہٖ فَاَدْلَجُوْا فَانْطَلَقُوْا عَلٰی مُہْلَتِہِمْ فَنَجَوْا وَکَذَّبَتْ طَائِفَۃٌ مِّنْہُمْ فَاَصْبَحُوْا مَکَانَہُمْ فَصَبَّحَہُمُ الْجَیْشُ فَاَہْلَکَہُمْ وَاجْتَاحَہُمْ فَذٰلِکَ مَثَلُ مَنْ اَطَاعَنِیْ وَاتَّبَعَ مَاجِئْتُ بِہٖ وَمَثَلُ مَنْ عَصَانِیْ وَکَذَّبَ بِمَاجِئْتُ بِہٖ مِنَ الْحَقِّ))

حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: ''میری اور اس دین کی مثال، جسے میں دے کر بھیجا گیا ہوں، ایسی ہے جیسے ایک آدمی اپنی قوم کے پاس آئے اور ان سے کہے: لوگو! میں نے اپنی آنکھوں سے [دشمن کا] لشکر دیکھا ہے اور میں واضح طور پر تمہیں خبردار کررہا ہوں لہذا اس سے بچنے کی فکر کرو۔ قوم کے کچھ لوگ اس کی بات مانتے ہوئے رات کے اندھیرے میں چپکے سے نکل جاتے ہیں اور اس طرح نجات پا جاتے ہیں جبکہ باقی لوگ اسے جھٹلا دیتے ہیں اور ٹس سے مس نہیں ہوتے۔ چنانچہ صبح کے وقت وہ لشکر ان پر حملہ آور ہوتا ہے اور انہیں ہلاک کر کے ان کی جڑ کاٹ کے رکھ دیتا ہے۔ یہ ہے مثال، میری بات ماننے اور مجھ پر نازل کیے گئے دین کی پیروی کرنے والے کی اور میری نافرمانی کرنے والے اور جو دین مجھ پر نازل کیا گیا اسے جھٹلانے والے کی۔''(۱)

۳)......((عن جابر بن عبداللہ قال جَاءَتْ مَلَائِکَۃٌ اِلَی النَّبِیِّ ﷺ وَھُوَنَائِمٌ فَقَالَ بَعْضُہُمْ: اِنَّہٗ نَائِمٌ وَقَالَ بَعْضُہُمْ اِنَّ الْعَیْنَ نَائِمَۃٌ وَالْقَلْبَ یَقْظَانُ فَقَالُوْا: اِنَّ لِصَاحِبِکُمْ ھٰذَا مَثَلًا فَاضْرِبُوْا لَہٗ مَثَلًا فَقَالَ بَعْضُہُمْ: اِنَّہٗ نَائِمٌ وَقَالَ بَعْضُہُمْ: اِنَّ الْعَیْنَ نَائِمَۃٌ وَالْقَلْبَ یَقْظَانُ فَقَالُوْا: مَثَلُہٗ کَمَثَلِ رَجُلٍ بَنٰی دَارًا وَجَعَلَ فِیْہَامَاْدُبَۃً وَبَعَثَ دَاعِیًا فَمَنْ اَجَابَ الدَّاعِیَ دَخَلَ الدَّارَ وَاَکَلَ مِنَ الْمَاْدُبَۃِ وَمَنْ لَّمْ یُجِبِ الدَّاعِیَ لَمْ یَدْخُلِ الدَّارَ وَلَمْ یَاْکُلْ مِنَ الْمَاْدُبَۃِ فَقَالُوْا: اَوِّلُوْھَا لَہٗ یَفْقَہْہَا فَقَالَ بَعْضُہُمْ: اِنَّہٗ نَائِمٌ وَقَالَ بَعْضُہُمْ: اِنَّ الْعَیْنَ نَائِمَۃٌ وَالْقَلْبَ یَقْظَانُ فَقَالُوْا: فَالدَّارُالْجَنَّۃُ وَالدَّاعِیْ مُحَمَّدٌ ﷺ، فَمَنْ اَطَاعَ مُحَمَّدًا فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ وَمَنْ عَصٰی

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الاعتصام، باب الاقتداء (ح ۷۲۸۳)]

**مُحَمَّدًا ﷺ فَقَدْ عَصَى اللّٰهَ وَمُحَمَّدٌ ﷺ فَرْقٌ بَيْنَ النَّاسِ))**

حضرت جابر بن عبداللہؓ بیان فرماتے ہیں کہ ''فرشتوں کی ایک جماعت نبی کریم ﷺ کے پاس تشریف لائی جبکہ اس وقت آپ ﷺ آرام فرما رہے تھے۔ فرشتوں نے آپس میں کہا: آپ ﷺ تو سو رہے ہیں لیکن دوسرے فرشتوں نے کہا کہ آپ ﷺ کی آنکھ سو رہی ہے مگر دل جاگتا ہے۔ پھر فرشتوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کی ایک مثال ہے وہ بیان کرو۔ کچھ فرشتوں نے کہا: آپ ﷺ تو سو رہے ہیں جبکہ دوسرے فرشتوں نے کہا کہ آپ ﷺ کی آنکھ سوتی ہے لیکن دل جاگتا ہے۔ چنانچہ فرشتوں نے کہا: آپ کی مثال اس آدمی کی طرح ہے جس نے ایک گھر تعمیر کیا، اس میں دعوت کا انتظام کیا اور پھر لوگوں کو بلانے کے لیے ایک قاصد بھیجا۔ پس جس نے اس قاصد کی بات مان لی وہ گھر میں داخل ہوا اور کھانا کھالیا۔ اور جس نے اس قاصد کی بات نہ مانی، وہ نہ تو گھر میں داخل ہوا اور نہ ہی کھانا کھا سکا۔ پھر کچھ فرشتوں نے کہا: اس مثال کی وضاحت کرو تا کہ رسول اللہ ﷺ اسے اچھی طرح سمجھ لیں۔ بعض فرشتوں نے پھر یہ کہا کہ آپ ﷺ تو سو رہے ہیں [اس لیے اس بات کا آپ کو کیا فائدہ] لیکن دوسروں نے جواب دیا کہ آپ کی آنکھ تو سو رہی ہے لیکن دل جاگ رہا ہے۔ چنانچہ فرشتوں نے اس مثال کی وضاحت یوں کی کہ گھر سے مراد جنت ہے اور لوگوں کو بلانے والے قاصد سے مراد محمد ﷺ ہیں۔ پس جس نے محمد ﷺ کی بات مان لی اس نے گویا اللہ کی بات مانی اور جس نے محمد ﷺ کی بات ماننے سے انکار کر دیا، اس نے گویا اللہ کی بات ماننے سے انکار کر دیا اور محمد ﷺ لوگوں کے درمیان فرق کرنے والے ہیں [یعنی کون آپ کی بات مانتا ہے اور کون نہیں]۔''(۱)

○ یعنی جو نبیؐ کی بات مان کر اس کی پیروی کرتا ہے، وہ دنیا اور آخرت میں نجات پائے گا اور جنت میں داخل ہو جائے گا لیکن جو بات نہیں مانتا وہ ہر حال میں نقصان اٹھائے گا۔ گزشتہ احادیث میں تو یہ بات ایک تمثیلی انداز میں سمجھائی گئی ہے جبکہ آئندہ حدیث عملاً پیش آنے والے ایسے ہی ایک واقعہ کو بیان کر رہی ہے جس کے مطابق اللہ کے رسول کی نافرمانی کرنے والے کو عبرتناک سزا ملتی ہے:

**((عن سلمة بن اکوعؓ ان اباه حدثه اَنَّ رَجُلًا اَكَلَ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ بِشِمَالِهٖ فَقَالَ: كُلْ بِيَمِيْنِكَ قَالَ: لَا اَسْتَطِيْعُ قَالَ: لَا اسْتَطَعْتَ مَا مَنَعَهٗ اِلَّا الْكِبْرُ قَالَ: فَمَا رَفَعَهَا اِلٰى فِيْهِ))**

---

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الاعتصام، باب الاقتداء بسنن رسول الله (ح ۷۲۸۱)]

''حضرت سلمہ بن اکوع فرماتے ہیں کہ ان کے باپ نے انہیں یہ بیان کیا کہ ایک آدمی نے رسول اللہ ﷺ کے پاس بائیں ہاتھ سے کھانا کھایا تو آپؐ نے فرمایا: اپنے دائیں ہاتھ سے کھاؤ۔ اس آدمی نے [ازراہِ تکبر] جواب دیا: میں ایسا نہیں کرسکتا۔ تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا [اللہ کرے] تجھ سے ایسا نہ ہو۔ راوی حدیث بیان کرتے ہیں کہ اس شخص نے چونکہ تکبر کی وجہ سے یہ بات کہی تھی، اس لیے وہ [عمر بھر] اپنا دایاں ہاتھ منہ تک نہ اٹھا سکا۔''[1]

یہ صحیح مسلم کی مستند حدیث ہے لہٰذا اس میں کوئی شک نہیں کیا جاسکتا کہ اللہ کے رسول کی بات نہ ماننے والے کو یہ سزا ملی ہے۔ یہ شخص کون تھا مسلمان، غیر مسلم یا منافق، اس بارے اس حدیث کے سیاق وسباق میں کچھ مذکور نہیں۔ امام طبرانیؒ نے اپنی معجم کبیر میں اس سے ملتی جلتی ایک روایت ذکر کی ہے جس کے مطابق سلمہ سبیعہ نامی ایک عورت کے ساتھ بھی اس طرح کا معاملہ پیش آیا۔ بہرحال یہ جس کے ساتھ بھی پیش آیا، اس سے قطع نظر اصل مقصود سنتِ رسول کی اہمیت وعظمت کو اجاگر کرنا ہے اور وہ بالکل واضح ہے۔

یا اللہ! ہمیں اپنے نبی ﷺ کی اطاعت واتباع کی توفیق عطا فرما، آمین!

......☆......

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الاشربة، باب آداب الطعام والشراب واحکامهما (ح ۲۰۲۱)]

## [4]......صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور اطاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم

اللہ تعالیٰ نے اپنے آخری نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسے سچے ساتھی نصیب فرمائے جو آپؐ کے ایک اشارے پر اپنا سب کچھ قربان کر دینے کے لیے فوراً تیار ہو جاتے۔ وہ دل کی گہرائیوں سے آپؐ سے محبت رکھتے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت پر ایمان رکھتے تھے۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

﴿فَإِنْ آمَنُوا بِمِثْلِ مَا آمَنتُم بِهِ فَقَدِ اهْتَدَوا﴾[سورۃ البقرۃ:۱۳۷]

''اگر دوسرے لوگ بھی اس طرح ایمان لے آئیں جس طرح تم (صحابہؓ) ایمان لائے ہو تو وہ ہدایت پا جائیں گے۔''

صحابہ کرامؓ اپنے دین و دنیا کے مسائل میں آپؐ ہی سے رہنمائی لیتے تھے۔ وہ آپ کو جس طرح نماز پڑھتے، روزہ رکھتے، حج وعمرہ کرتے دیکھتے، ان کی پوری کوشش یہی ہوتی کہ وہ بھی اسی طرح ان اعمال کو بجالائیں۔ کیونکہ انہیں معلوم تھا کہ دین ذاتی، پسند اور ناپسند کا نام نہیں بلکہ دین وہ ہے جو اللہ کی طرف سے آتا ہے اور اس کا واحد ذریعہ اللہ کا رسول ہے۔ حتیٰ کہ انہوں نے قرآن مجید کو اللہ کی کتاب اسی بنیاد پر تسلیم کیا کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے منزل من اللہ کتاب کہا۔ گویا قرآن مجید پر ایمان لانے سے پہلے وہ اللہ کے رسول کی رسالت پر ایمان لائے اور یہ ایمان بالرسالۃ اتنا مستحکم تھا کہ اگر کوئی مسئلہ قرآن مجید میں بیان نہ ہوا مگر اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانِ رسالت سے وہ دین کی حیثیت سے پیش ہوا تو صحابہؓ نے اس میں سے کسی قسم کا شک نہ کیا بلکہ بغیر تردد کے فوراً اسے دین کی حیثیت سے قبول کر لیا۔

ایک مرتبہ امیہ بن عبداللہ نامی ایک آدمی عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور کہنے لگا اے ابن عمر! صلاۃِ خوف اور صلاۃِ حضر (عام نماز) کا حکم تو ہمیں قرآن مجید میں ملتا ہے مگر کیا وجہ ہے کہ صلاۃِ سفر کا حکم ہمیں قرآن میں نہیں ملتا؟ تو عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا:

((اِبْنَ أَخِيْ! إِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ بَعَثَ إِلَيْنَا مُحَمَّدًا وَلَا نَعْلَمُ شَيْئًا فَإِنَّمَا نَفْعَلُ كَمَا رَأَيْنَا مُحَمَّدًا صلی اللہ علیہ وسلم يَفْعَلُ))

''اے میرے بھتیجے! اللہ تعالیٰ نے محمد ﷺ کو ہمارے لیے نبی بنا کر بھیجا جبکہ ہمیں کسی چیز کا علم نہیں تھا، چنانچہ ہم محمد ﷺ کو جس طرح کرتے دیکھتے، اسی طرح کرتے چلے جاتے۔''[1]

سنت کے بارے میں صحابہ کرام کا مجموعی طور پر یہی رویہ تھا۔ صحابہ کرام آنحضرت ﷺ کی اطاعت و اتباع کے اس قدر دلدادہ تھے کہ وہ بعض اوقات ان اُمور میں بھی آنحضرت ﷺ کی اتباع کی کوشش کرتے جن کی اتباع آپؐ نے ضروری قرار نہیں دی تھی مثلاً بشری تقاضوں کی وجہ سے آنحضرت ﷺ کو کسی کھانے کے ساتھ زیادہ محبت تھی تو بعض صحابہ بھی اس کھانے کو پسندیدہ قرار دے لیتے، اور طبعی طور پر اگر کسی کھانے کو آپؐ پسند نہ فرماتے تو بعض صحابہ بھی آپ کی محبت میں اسے پسند نہ فرماتے۔ سفری تقاضوں کی وجہ سے آنحضرتؐ نے دورانِ سفر کہیں پڑاؤ کیا ہوتا تو بعض صحابہ کرام بھی وہاں پڑاؤ کرنا اپنے لیے باعثِ فخر سمجھتے۔ یہ تو وہ چیزیں ہیں جن میں آپ کی اطاعت لازم نہیں لیکن پھر بھی بعض صحابہ ان معاملات میں بھی آپ کی اطاعت واتباع کی کوشش فرماتے۔ اسی سے آپ اندازہ کرلیں کہ دینی معاملات میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حضور کی کس قدر اطاعت کرتے ہوں گے، چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ:

- جب شراب کی حرمت کا حکم نازل ہوا تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے کانوں میں آواز پڑتے ہی ہاتھوں میں پکڑے شراب کے جام الٹ دیے۔ گھروں میں رکھے شراب کے مٹکے بہادیے۔
- جب گدھوں کی حرمت کا حکم آیا تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے سخت بھوک کے باوجود اللہ کے رسولؐ کے منادی کا اعلان سنتے ہی چولہے پر رکھی ہوئیں ہنڈیا الٹ دیں۔
- سود کی حرمت کا جب فیصلہ ہوا، تو اس کے بعد کوئی صحابی سودی لین دین کرتے نہ دیکھا گیا۔
- جس وقت جوئے کو حرام قرار دیا گیا تو اس کے بعد کسی صحابی نے جوئے کی حلت واجازت کے لیے حجت بازی کی کوشش نہ کی۔
- زنا، بدکاری اور فواحش کی جملہ صورتیں جب ممنوع قرار دے دی گئیں تو اس کے بعد کسی صحابی نے ان میں سے کسی چیز کو جائز سمجھنے کی جرأت نہ کی، بلکہ ہمیشہ کے لیے انہیں حرام ہی سمجھا۔

آئندہ سطور میں مستند روایات کی روشنی میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اطاعت واتباع کی ایک جھلک دکھانے کی کوشش کی گئی ہے، اسے ملاحظہ فرمائیں اور اس کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اپنے اندر بھی اللہ کے رسول

(۱) [مسند احمد (ج۲ ص۹۵)]

ﷺ کی ایسی سچی اور کامل اطاعت کا جذبہ پیدا کرنے کی کوشش فرمائیں۔اللہ کرے ہم بھی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی طرح اللہ کے رسول ﷺ کے سچے پیروکار اور متبع فرمان بن جائیں، آمین یارب العالمین!

## حضرت عبداللہ بن عمرؓ:

ہم سب سے پہلے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے متعلقہ چند روایات نقل کر رہے ہیں، اس لیے کہ یہ وہ صحابیِ رسولؐ ہیں جنہوں نے اللہ کے رسول ﷺ کی نبوی اور بشری تمام سنتوں پر عمل کرنے کی کوشش کی، حالانکہ اللہ کے رسول ﷺ کے بشری طور طریقوں کی پیروی امت پر واجب نہیں بلکہ یہ مباح کے درجہ میں ہے جیسا کہ گزشتہ صفحات میں ہم واضح کر چکے ہیں، تاہم مباح کام بھی اگر کسی دینی جذبے سے کیے جائیں، تو وہ باعثِ اجر بن جاتے ہیں۔حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ چونکہ ان مباح کاموں کو اللہ کے رسولؐ سے محبت کے جذبہ سے بجالاتے، اس لیے یقیناً یہ ان کے لیے باعثِ ثواب ثابت ہوں گے۔ان شاءاللہ!

۱)......مشہور تابعی حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

(( كُنَّا مَعَ ابْنِ عُمَرَ فِي سَفَرٍ فَمَرَّ بِمَكَانٍ فَحَادَ عَنْهُ فَسُئِلَ لِمَ فَعَلْتَ فَقَالَ رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ فَعَلَ هٰذَا فَفَعَلْتُ ))

''ہم عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک سفر میں جا رہے تھے راستے میں ایک جگہ سے گزرے تو عبداللہ بن عمرؓ راستے سے دور ہٹ گئے۔ان سے پوچھا گیا: آپ نے ایسے کیوں کیا؟ انہوں نے جواب دیا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو ایسے ہی کرتے دیکھا ہے۔اس لیے میں نے ایسا کیا ہے۔''(۱)

۲)......اسی طرح ایک اور تابعی ابن سیرینؒ فرماتے ہیں کہ

(( كُنْتُ مَعَ ابْنِ عُمَرَ بِعَرَفَاتٍ فَلَمَّا كَانَ حِيْنَ رَاحَ رُحْتُ مَعَهُ حَتّٰى اَتَى الْاِمَامَ فَصَلّٰى مَعَهُ الْاُوْلٰى وَالْعَصْرَ ثُمَّ وَقَفَ مَعَهُ وَاَنَا وَاَصْحَابٌ لِّيْ حَتّٰى اَفَاضَ الْاِمَامُ فَاَفَضْنَا مَعَهُ حَتّٰى انْتَهَيْنَا اِلَى الْمَضِيْقِ دُوْنَ الْمَاْزِمَيْنِ فَاَنَاخَ وَاَنَخْنَا وَنَحْنُ نَحْسِبُ اَنَّهُ يُرِيْدُ اَنْ يُّصَلِّيَ فَقَالَ غُلَامُهُ الَّذِيْ يُمْسِكُ رَاحِلَتَهُ اِنَّهُ لَيْسَ يُرِيْدُ الصَّلَاةَ وَلٰكِنَّهُ ذَكَرَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ لَمَّا انْتَهٰى اِلٰى هٰذَا الْمَكَانِ قَضٰى حَاجَتَهُ فَهُوَ يُحِبُّ اَنْ يَّقْضِيَ حَاجَتَهُ ))(۲)

---

(۱) [صحیح الترغیب والترهیب، تحقیق علامہ البانیؒ (ح ٤٤)]

(۲) [صحیح الترغیب، ایضاً (ح ٤٦)]

''میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ عرفات میں تھا۔ جب وہ کہیں جاتے تو میں بھی ان کے ساتھ جاتا۔ یہاں تک کہ ہم امام کے پاس پہنچے اور نماز ظہر وعصر [جمع کر کے] اس کے ساتھ ادا کیں۔ پھر عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے وقوف فرمایا، تو میں اور میرے ساتھیوں نے بھی ان کے ساتھ وقوف فرمایا۔ یہاں تک کہ امام [عرفات سے] واپس لوٹا، تو ہم بھی اس کے ساتھ واپس لوٹے یہاں تک کہ اس تنگ راستے پر جا پہنچے جو مازمین مقام سے پہلے واقع ہے۔ وہاں پہنچ کر عبداللہ بن عمرؓ نے اپنی سواری بٹھا دی، چنانچہ ہم نے بھی اپنی سواریاں بٹھادیں۔ ہمارا خیال تھا کہ اب عبداللہ بن عمر نماز پڑھیں گے لیکن جو خادم ان کی سواری کو چلا رہا تھا، اس نے بتایا کہ عبداللہ بن عمر یہاں نماز نہیں پڑھنا چاہتے بلکہ بات یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب اس جگہ پہنچے تھے تو آپؐ یہاں اپنی حاجت ضروریہ سے فارغ ہوئے تھے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ بھی اسی جگہ حاجت ضروریہ سے فارغ ہونا پسند کرتے ہیں۔''

۳)......حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

(( سَمِعَ ابْنُ عُمَرَ مِزْمَارًا قَالَ فَوَضَعَ اِصْبَعَيْهِ عَلٰى اُذُنَيْهِ وَنَاٰى عَنِ الطَّرِيْقِ وَقَالَ لِیْ يَانَافِعُ! هَلْ تَسْمَعُ شَيْئًا؟ قَالَ فَقُلْتُ لَا قَالَ فَرَفَعَ اِصْبَعَيْهِ مِنْ اُذُنَيْهِ وَقَالَ كُنْتُ مَعَ رسول اللّٰهِ ﷺ فَسَمِعَ مِثْلَ هٰذَا فَصَنَعَ مِثْلَ هٰذَا))

'' حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے بانسری کی آواز سنی تو اپنی دونوں انگلیاں کانوں میں ٹھونس لیں اور اس راستے سے دور ہٹ گئے، پھر آپ نے مجھ سے پوچھا: نافع! کیا اب کچھ آواز سن رہے ہو؟ میں نے کہا: نہیں، تو پھر انہوں نے اپنی انگلیاں کانوں سے نکالیں اور فرمایا: میں ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بانسری کی آواز سنی تو ایسے ہی کیا [اس لیے اب میں نے بھی ایسے کیا ہے]''(۱)

۴)......حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

(( اَنَّ رَجُلًا عَطَسَ اِلٰى جَنْبِ ابْنِ عُمَرَ فَقَالَ اَلْحَمْدُلِلّٰهِ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ وَاَنَا اَقُوْلُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ وَلَيْسَ هٰكَذَا عَلَّمَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَّمَنَا اَنْ نَّقُوْلَ اَلْحَمْدُلِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ))

(۱) [ ابو داؤد: کتاب الادب، باب کراهية الغناء والمزامير (ح ٤٩١٦)]

''ایک آدمی نے حضرت عبداللہ بن عمرؓ کے پاس چھینک ماری اور کہا: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ [یعنی ہر حال میں اللہ کا شکر ہے اور اللہ کے رسولؐ پر سلام ہو] حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے فرمایا: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰه تو میں بھی کہتا ہوں [یعنی اس جملے پر مجھے کوئی اعتراض نہیں] لیکن رسول اللہ ﷺ نے [چھینک کے موقع پر یہ نہیں سکھایا بلکہ آپؐ نے] ہمیں یہ سکھایا ہے کہ ہم اَلْحَمْدُلِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ [یعنی ہر حال میں اللہ کا شکر ہے] کہیں۔''(۱)

○ مطلب یہ کہ اللہ کے رسول ﷺ نے دین کے سلسلہ میں جس موقع پر جو کچھ سکھایا ہے، وہاں وہی کہنا اور وہی کرنا چاہیے، اپنی طرف سے کسی اضافہ یا کمی کے ہم مجاز نہیں۔

۵)..... حضرت سالم رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ

((عن ابن عمرؓ اَنَّ رسول الله ﷺ قال: لَا تَمْنَعُوْا اِمَاءَ اللّٰهِ اَنْ يُصَلِّيْنَ فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ ابْنٌ لَهُ اِنَّا لَنَمْنَعُهُنَّ قَال فغضِبَ غَضَبًا شَدِيْدًا وَقَالَ اُحَدِّثُكَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَتَقُوْلُ اِنَّا لَنَمْنَعُهُنَّ!))

حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے بیان کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''کوئی شخص اللہ کی بندیوں کو مسجد میں آنے سے نہ روکے۔'' [یہ حدیث سن کر] حضرت عبداللہؓ کے بیٹے نے کہا ''ہم تو روکیں گے۔'' حضرت عبداللہ سخت غصہ میں آ گئے اور کہنے لگے: ''میں تیرے سامنے حدیث رسولؐ بیان کر رہا ہوں اور تو کہتا ہے کہ ہم انہیں ضرور روکیں گے......!''(۲)

۶)..... حضرت زید بن اسلم رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ

(( رَاَيْتُ ابْنَ عُمَرَ يُصَلِّيْ مَحْلُوْلَ اَزْرَارِهٖ فَسَاَلْتُهُ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ يَفْعَلُهُ))

''میں نے ایک مرتبہ دیکھا کہ عبداللہ بن عمر کھلے بٹنوں کے ساتھ نماز پڑھ رہے ہیں، تو میں نے ان سے اس بارے پوچھا [کہ آپؓ نے ایسا کیوں کیا؟] انہوں نے جواب میں کہا کہ میں نے اللہ کے رسول ﷺ کو بھی ایسے نماز پڑھتے دیکھا ہے۔'' [گویا آنحضرتؐ نے ایسا کیا ہے تو میں نے بھی کیا۔](۳)

(۱) [جامع ترمذی، کتاب الادب، باب مایقول العاطس اذاعطس (ح۲۷۳۸)]

(۲) [سنن ابن ماجه، المقدمه، باب تعظیم حدیث رسول الله...... (ح۱۶)]

(۳) [صحیح الترغیب والترهیب، ازالبانیؒ (ح۴۳)]

## حضرت ابوبکرؓ:

۱)......حضرت عروۃ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

((لَسْتُ تَارِكاً شَيْئاً كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ يَعْمَلُ بِهِ اِلَّا عَمِلْتُ بِهِ فَاِنِّيْ اَخْشٰى اَنْ تَرَكْتُ شَيْئاً مِنْ اَمْرِهِ اَنْ اَزِيْغَ))

''میں کوئی ایسی چیز نہیں چھوڑ سکتا جس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عمل کیا کرتے تھے، کیونکہ مجھے ڈر ہے کہ اگر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قول وفعل میں سے کوئی چیز بھی چھوڑوں گا تو گمراہ ہو جاؤں گا۔''(۱)

۲)......میمون بن مہران رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

''جب حضرت ابوبکرؓ کے پاس کوئی جھگڑا پیش ہوتا تو آپؓ اس کے حل کے لیے قرآن مجید پر غور فرماتے، اگر تو قرآن مجید سے رہنمائی مل جاتی تو آپؓ اسی کے مطابق فیصلہ فرما دیتے۔ اگر قرآن مجید اس بارے میں خاموش ہوتا اور سنت سے رہنمائی مل جاتی تو آپ سنتِ رسولؐ کے مطابق فیصلہ فرماتے لیکن اگر کوشش کے باوجود اس بارے میں آپ کے سامنے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی سنت نہ آتی تو آپ لوگوں کو جمع کرتے اور ان سے کہتے کہ میرے سامنے اس طرح کا مسئلہ آیا ہے اگر تم میں سے کسی کو معلوم ہو کہ اللہ کے رسولؐ نے اس بارے میں کوئی فیصلہ فرمایا ہے، تو وہ مجھے بتا دے۔ بعض اوقات تو ایسے ہوتا کہ جو لوگ آپ کے پاس جمع ہوتے وہ سبھی اس بارے میں بتاتے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسے مسئلہ میں یہ فیصلہ فرمایا تھا تو حضرت ابوبکرؓ کہتے: ''اللہ کا شکر ہے جس نے ہمارے درمیان ایسے لوگ رکھے جو اپنے نبی کی سنت کی حفاظت فرماتے ہیں۔'' اور اگر اس طریقے سے بھی انہیں سنتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نہ ملتی تو پھر وہ چند اہم ترین اور بہترین لوگوں کو جمع کر کے ان سے مشورہ کرتے اور جب ان کی رائے کسی نکتے پر متفق ہو جاتی تو آپؓ اسی کے مطابق فیصلہ فرما دیتے۔''(۲)

۳)......حضرت قبیصہ بن ذویب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

((جَاءَتِ الْجَدَّةُ اِلٰى اَبِيْ بَكْرٍ تَسْأَلُهُ مِيْرَاثَهَا فَقَالَ لَهَا اَبُوْبَكْرٍ مَا لَكِ فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ شَيْءٌ وَمَا عَلِمْتُ لَكِ فِيْ سُنَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم فَارْجِعِيْ حَتّٰى اَسْاَلَ النَّاسَ فَسَأَلَ النَّاسَ فَقَالَ

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الخمس، باب فرض الخمس (ح۳۰۹۳) صحیح مسلم، کتاب الجهاد (۵٤)]

(۲) [سنن دارمی (ج۱ ص۷۰)]

الْمُغِیْرَۃُ بْنُ شُعْبَۃَ حَضَرْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اَعْطَاھَا السُّدُسَ فَقَالَ اَبُوْبَکْرٍ ھَلْ مَعَکَ غَیْرُکَ فَقَامَ مُحَمَّدُ بْنُ مَسْلَمَۃَ الْاَنْصَارِیُّ فَقَالَ مِثْلَ مَا قَالَ الْمُغِیْرَۃُ فَاَنْفَذَہٗ لَھَا اَبُوْبَکْرٍ الصدیق))

''ایک میت کی دادی حضرت ابوبکر صدیقؓ کے پاس آئی اور مطالبہ کیا کہ اس میت کی میراث سے اسے حصہ دلوایا جائے۔ حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا: نہ تو قرآنِ مجید کی رو سے میراث میں تمہارا کوئی حصہ بنتا ہے اور نہ ہی میں نے اس بارے اللہ کے رسول ﷺ سے کوئی حدیث سنی ہے، لہٰذا تم واپس چلی جاؤ، میں اس بارے لوگوں سے مشورہ کروں گا۔ پھر حضرت ابوبکرؓ نے لوگوں سے اس بارے مشورہ کیا تو حضرت مغیرہ بن شعبہؓ کہنے لگے کہ میں اللہ کے رسول ﷺ کے پاس موجود تھا کہ آپؐ نے دادی کو چھٹا حصہ دلایا۔ حضرت ابوبکرؓ نے پوچھا: کیا اس وقت کوئی اور بھی تمہارے ساتھ موجود تھا؟ تو محمد بن مسلمہ صحابی کھڑے ہوئے اور حضرت مغیرہ کی تائید کرتے ہوئے وہی بات انہوں نے بھی بیان کی۔ چنانچہ حضرت ابوبکرؓ نے میت کی دادی کے لیے چھٹے حصہ کا فیصلہ نافذ فرمادیا۔''(۱) [بشرطیکہ میت کی والدہ نہ ہو۔]

## حضرت عمرؓ:

۱)...... حضرت زید بن اسلم رحمۃ اللہ علیہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ

((ان عمر بن الخطاب قَالَ لِلرُّکْنِ اَمَا وَاللّٰہِ اِنِّیْ لَاَعْلَمُ اَنَّکَ حَجَرٌ لَاتَضُرُّ وَلَاتَنْفَعُ وَلَوْلَا اَنِّیْ رَأَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اِسْتَلَمَکَ مَا اسْتَلَمْتُکَ فَاسْتَلَمَہٗ ثُمَّ قَالَ فَمَالَنَا وَلِلرَّمَلِ اِنَّمَا کُنَّا رَاَیْنَا بِہِ الْمُشْرِکِیْنَ وَقَدْ اَھْلَکَھُمُ اللّٰہُ ثُمَّ قَالَ: شَیْءٌ صَنَعَہُ النَّبِیُّ ﷺ فَلَانُحِبُّ اَنْ نَتْرُکَہٗ ))

'' حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حجرِ اسود کو مخاطب کرکے فرمایا: ''اللہ کی قسم! میں جانتا ہوں کہ تو ایک پتھر ہے، نہ تو تو نقصان پہنچا سکتا ہے اور نہ ہی نفع دے سکتا ہے۔ اگر میں نے یہ نہ دیکھا ہوتا کہ نبی کریم ﷺ تجھے ہاتھ لگا کر بوسہ دیتے ہیں تو میں تجھے کبھی بھی نہ چومتا۔''

پھر عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: ''اب ہمیں رمل کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ رمل تو مشرکوں کو دکھانے کے لیے تھا اور اب تو اللہ نے انہیں ہلاک کردیا ہے۔'' پھر خود ہی فرماتے ہیں: ''لیکن رمل تو وہ عمل ہے جسے رسول اللہ ﷺ نے ادا فرمایا، اس لیے آنحضرتؐ کی یہ سنت چھوڑنا ہمیں پسند نہیں۔''(۲)

(۱) [صحیح سنن ابی داؤد، از البانیؒ (ح۲۸۸۸)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب الحج، باب الرمل فی الحج والعمرۃ (ح۱۶۰۵) صحیح مسلم (ح۱۲۷۰)]

۲)......حضرت سعید رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں کہ

((كَانَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ يَقُولُ : اَلدِّيَةُ لِلْعَاقِلَةِ وَلَا تَرِثُ الْمَرْأَةُ مِنْ دِيَةِ زَوْجِهَا شَيْئًا حَتّٰى قَالَ لَهُ الضَّحَّاكُ بْنُ سُفْيَانَ رضی اللہ عنہ : كَتَبَ إِلَيَّ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ أَنْ أُوَرِّثَ امْرَأَةَ أَشْيَمِ الضَّبَابِيِّ مِنْ دِيَةِ زَوْجِهَا فَرَجَعَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ))

''حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ دیت صرف والد کے رشتہ داروں کے لیے ہے، لہذا بیوی کو اپنے شوہر کی دیت سے کوئی حصہ نہیں ملے گا۔ضحاک بن سفیانؓ نے [جب یہ سنا تو حضرت عمرؓ سے کہا] اللہ کے رسول ﷺ نے تو مجھے یہ پیغام لکھوا کر بھجوایا تھا کہ میں اَشْیَمُ ضَبَابِی کی بیوی کو اس کے شوہر کی دیت سے حصہ دلاؤں۔ چنانچہ [اس سنتِ رسولؐ کا علم ہوجانے کے بعد] حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنی رائے سے رجوع کرلیا۔''(۱)

۳)......حضرت مسور بن مخرمۃ رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ

((اِسْتَشَارَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ النَّاسَ فِيْ مِلَاصِ الْمَرْأَةِ فَقَالَ الْمُغِيرَةُ بْنُ شُعْبَةَ شَهِدْتُ النَّبِيَّ ﷺ فَقَضٰى فِيهِ بِغُرَّةٍ عَبْدٍ أَوْ أَمَةٍ قَالَ فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ : اِئْتِنِي بِمَنْ يَشْهَدُ مَعَكَ قَالَ فَشَهِدَ لَهُ مُحَمَّدُ بْنُ مَسْلَمَةَ رضی اللہ عنہ)) وفی روایۃ:((فَشَهِدَ لَهُ مُحَمَّدُ بْنُ مَسْلَمَةَ أَنَّهُ شَهِدَ النَّبِيَّ قَضٰى بِهِ))

''ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پیٹ کے بچے کی دیت کے بارے لوگوں سے مشورہ کیا تو حضرت مغیرہ بن شعبہؓ نے ان سے کہا کہ اللہ کے رسول ﷺ نے اس سلسلہ میں ایک غلام یا لونڈی دینے کا حکم دیا ہے۔حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ کوئی ایسا بندہ پیش کرو جو [اللہ کے رسولؐ کے اس فیصلہ کے وقت] تمہارے ساتھ حاضر تھا تو محمد بن مسلمہؓ نے حضرت مغیرہ کی اس بات کی تصدیق کی اور کہا کہ میں اس وقت نبی کریمؐ کے پاس موجود تھا۔''(۲)

○ چنانچہ اس کے بعد اس مسئلہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے سنتِ رسول ﷺ کے مطابق فیصلہ فرمادیا۔

۴)......حضرت بجالہ رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ

((كُنْتُ كَاتِبًا لِجَزْءِ بْنِ مُعَاوِيَةَ عَمِّ الْأَحْنَفِ فَأَتَانَا كِتَابُ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَبْلَ مَوْتِهِ

(۱) [صحیح سنن ابی داؤد،ازالبانیؒ(ح۲۹۲۱)]

(۲) [صحیح مسلم ، کتاب القسامۃ،باب دیۃ الجنین(ح۱۶۸۳)صحیح بخاری(ح۶۹۰۵-۶۹۰۸)]

بِسَنَةٍ: فَرِّقُوا بَيْنَ كُلِّ ذِي مَحْرَمٍ مِنَ الْمَجُوسِ وَلَمْ يَكُنْ عُمَرُ أَخَذَ الْجِزْيَةَ مِنَ الْمَجُوسِ حَتَّى شَهِدَ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ أَخَذَهَا مِنْ مَجُوسِ هَجَرَ))

''میں اَحنف کے چچا جز بن معاویہ کا سیکٹری تھا۔ ہمیں حضرت عمر کی طرف سے ان کی وفات سے ایک سال قبل ایک دستاویز پہنچی جس میں لکھا تھا کہ جن مجوسیوں نے اپنی محرم عورتوں سے نکاح کر رکھا ہو، ان میں جدائی کروادو۔ حضرت عمر مجوسیوں سے جزیہ نہیں لیتے تھے، لیکن جب عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے گواہی دی کہ نبی ﷺ مجوسیوں سے جزیہ لیا کرتے تھے، تو پھر حضرت عمرؓ نے بھی جزیہ لینا شروع کر دیا۔''[1]

## حضرت عثمانؓ:

*......کعب بن عجرۃ کی بیٹی زینب فرماتی ہیں کہ

((أَنَّ الْفُرَيْعَةَ بِنْتَ مَالِكِ بْنِ سِنَانٍ وَهِيَ أُخْتُ أَبِي سَعِيدِ الْخُدْرِيِّ أَخْبَرَتْهَا أَنَّهَا جَاءَتْ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ تَسْأَلُهُ أَنْ تَرْجِعَ إِلَى أَهْلِهَا فِي بَنِي خُدْرَةَ فَإِنَّ زَوْجَهَا خَرَجَ فِي طَلَبِ أَعْبُدٍ لَهُ أَبَقُوا حَتَّى إِذَا كَانُوا بِطَرَفِ الْقَدُومِ لَحِقَهُمْ فَقَتَلُوهُ فَسَأَلْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ أَنْ أَرْجِعَ إِلَى أَهْلِي فَإِنِّي لَمْ يَتْرُكْنِي فِي مَسْكَنٍ يَمْلِكُهُ وَلَا نَفَقَةٍ قَالَتْ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ نَعَمْ قَالَتْ فَخَرَجْتُ حَتَّى إِذَا كُنْتُ فِي الْحُجْرَةِ أَوْ فِي الْمَسْجِدِ دَعَانِي أَوْ أَمَرَنِي فَدُعِيتُ لَهُ فَقَالَ كَيْفَ قُلْتِ فَرَدَدْتُ عَلَيْهِ الْقِصَّةَ الَّتِي ذَكَرْتُ مِنْ شَأْنِ زَوْجِي قَالَتْ فَقَالَ امْكُثِي فِي بَيْتِكِ حَتَّى يَبْلُغَ الْكِتَابُ أَجَلَهُ قَالَتْ فَاعْتَدَدْتُ فِيهِ أَرْبَعَةَ أَشْهُرٍ وَعَشْرًا قَالَتْ فَلَمَّا كَانَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَؓ أَرْسَلَ إِلَيَّ فَسَأَلَنِي عَنْ ذٰلِكَ فَأَخْبَرْتُهُ فَاتَّبَعَهُ وَقَضَى بِهِ))

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی بہن فریعہ بنت مالک بن سنان رضی اللہ عنہا نے انہیں بتایا کہ میں [دورانِ عدت] اللہ کے رسول ﷺ کے ہاں یہ پوچھنے کے لیے آئی کہ آیا میں بنی خدرہ میں اپنے گھر [میکے] جا سکتی ہوں؟ کیونکہ میرے خاوند کے چند غلام بھاگ گئے تھے، وہ انہیں ڈھونڈنے کے لیے نکلے اور جب وہ طرف قدوم مقام پر پہنچے، تو وہاں غلاموں کو پالیا مگر ان غلاموں نے میرے خاوند کو مار ڈالا چنانچہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے دریافت کیا: کیا میں اپنے گھر [میکے] واپس چلی جاؤں کیونکہ میرا خاوند

(۱) [صحيح بخاري، كتاب الجزية ، باب الجزية والموادعة مع اهل الذمة والحرب(ح٣١٥٦،٣١٥٧)]
(۲) [ ابو داؤد، كتاب الطلاق، باب في المتوفى عنها تنتقل(ح٢٢٩٧)]

میرے لیے کوئی مکان یا خرچ وغیرہ چھوڑ کر نہیں مرا۔ تو اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: ہاں چلی جاؤ۔ حضرت فریعہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ میں وہاں سے نکلی، ابھی میں مسجد یا حجرہ ہی میں تھی کہ آپ ﷺ نے مجھے بلایا اور دریافت فرمایا کہ تم نے کیا کہا تھا؟ میں نے اپنے شوہر کے بارے سارا ماجرہ پھر سے بیان کیا تو آپ ﷺ نے مجھ سے فرمایا: عدت پوری ہونے تک اپنے اسی گھر میں ٹھہری رہو [جہاں شوہر نے تمہیں رکھا تھا] چنانچہ پھر میں نے اس گھر میں چار ماہ اور دس دن عدت گزاری۔ اور جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے میرے پاس پیغام بھیجا اور اس مسئلہ کے متعلق مجھ سے دریافت کیا تو میں نے انہیں یہی بتایا [جو اللہ کے رسولؐ نے مجھے حکم دیا تھا] تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اسی کے مطابق فیصلہ دیا۔''(۱)

○ دراصل حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور میں اسی طرح کا ایک مسئلہ پیدا ہوا جس طرح کا مسئلہ حضرت فریعہؓ سے پیش آیا تھا اور اس کا فیصلہ کرنے کے لیے انہوں نے حضرت فریعہ رضی اللہ عنہا کے پاس قاصد بھیجا تا کہ اللہ کے رسول نے فریعہ رضی اللہ عنہا کے بارے جو فیصلہ کیا تھا، وہ خود حضرت فریعہ رضی اللہ عنہا ہی کی زبانی ٹھیک ٹھیک معلوم کیا جائے۔ چنانچہ حضرت فریعہ رضی اللہ عنہا نے اپنے بارے اللہ کے رسول ﷺ کے فیصلہ سے جب آگاہ کیا تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے بھی سنتِ رسول کی پیروی میں اسی کے مطابق فیصلہ فرمایا۔

## حضرت علیؓ اور حضرت ابو ہریرہؓ:

*......ابن ابی رافع رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

**(( اِسْتَخْلَفَ مَرْوَانُ اَبَا هُرَيْرَةَ عَلَى الْمَدِيْنَةِ وَخَرَجَ اِلَى مَكَّةَ فَصَلَّى لَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ الْجُمُعَةَ فَقَرَاَ بَعْدَ سُوْرَةِ الْجُمُعَةِ فِى الرَّكْعَةِ الْاٰخِرَةِ اِذَاجَاءَكَ الْمُنَافِقُوْنَ قَالَ فَاَدْرَكْتُ اَبَاهُرَيْرَةَ حِيْنَ انْصَرَفَ فَقُلْتُ لَهُ اِنَّكَ قَرَاْتَ بِسُوْرَتَيْنِ كَانَ عَلِيُّ بْنُ اَبِىْ طَالِبٍ يَقْرَاُ بِهِمَا بِالْكُوْفَةِ فَقَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ: اِنِّىْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقْرَاُ بِهِمَا يَوْمَ الْجُمُعَةِ ))**

''مروان نے ایک مرتبہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کو مدینہ کا [اپنا قائم مقام] گورنر بنایا اور [خود کسی کام سے] مکہ چلے گئے۔ اسی دوران حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے ہمیں نمازِ جمعہ پڑھائی۔ پہلی رکعت میں سورۂ جمعہ اور دوسری رکعت میں سورہ منافقون تلاوت کی۔ ابن ابی رافع کہتے ہیں کہ نمازِ جمعہ کے بعد میں نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ملاقات کی اور ان سے کہا کہ آپؓ نے [نماز جمعہ میں] وہی سورتیں تلاوت فرمائی ہیں جو حضرت علی رضی اللہ عنہ [اپنے دورِ خلافت میں نمازِ جمعہ میں] کوفہ میں پڑھا کرتے تھے۔ ابو ہریرہ

رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے اللہ کے رسول ﷺ کو یہ دونوں سورتیں نمازِ جمعہ میں پڑھتے سنا ہے۔ [اسی لیے میں نے نمازِ جمعہ میں یہ پڑھی ہیں]''(۱) ظاہر ہے حضرت علیؓ بھی اسی وجہ سے پڑھتے ہوں گے۔

## حضرت عبداللہ بن مسعودؓ:

۱)......حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ، ہر جمعرات لوگوں کو وعظ کرتے تھے، ایک مرتبہ ایک آدمی ان سے کہنے لگا:

''اے ابوعبدالرحمٰن! [یہ ابن مسعود کی کنیت تھی] میری یہ خواہش ہے کہ آپؓ ہر روز ہمیں وعظ کیا کریں۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ، فرمانے لگے: ''مجھے تمہاری یہ خواہش پوری کرنے میں کوئی رکاوٹ نہیں مگر میں یہ ناپسند کرتا ہوں کہ روزانہ وعظ کے ساتھ تمہیں اُکتاہٹ میں ڈال دوں، اس لیے میں وعظ کے لیے تمہاری فرصت کا وقت تلاش کرتا ہوں جس طرح اللہ کے رسول ﷺ ہمارے فرصت کے اوقات کا خیال فرماتے تھے تاکہ ہم اُکتا نہ جائیں۔''(۲)

۲)......حضرت جابر رضی اللہ عنہ، فرماتے ہیں کہ

((لَمَّا اسْتَوٰی رَسُولُ اللّٰہِ ﷺ یَوْمَ الْجُمُعَةِ قَالَ: اِجْلِسُوْا فَسَمِعَ ذٰلِكَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ فَجَلَسَ عَلٰی بَابِ الْمَسْجِدِ فَرَآہُ رَسُولُ اللّٰہِ ﷺ فَقَالَ: تَعَالَ یَاعَبْدَ اللّٰہِ بْنِ مَسْعُوْدٍ))

''ایک مرتبہ جمعہ کے روز اللہ کے رسول ﷺ [جب خطبہ دینے کے لیے منبر پر] تشریف لائے تو [لوگوں سے] فرمایا: بیٹھ جاؤ! حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ، نے سنا تو مسجد کے دروازے ہی پر بیٹھ گئے۔ اللہ کے رسول ﷺ نے دیکھا تو فرمایا: عبداللہ اندر آجاؤ۔''(۳)

## حضرت انس بن مالکؓ:

۱)......نافع رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

''ایک مرتبہ میں گلی میں کھڑا تھا کہ عبداللہ بن عمیر کا جنازہ گزرا جس کے ساتھ بہت سے لوگ تھے۔ میں بھی ان میں شریک ہوگیا۔ میت کو رکھا گیا اور حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ، نمازِ جنازہ پڑھانے کے لیے تشریف لائے۔ میں ان کے متصل پیچھے کھڑا تھا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ، اس میت کے سر کے سامنے

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الجمعة، باب مایقرأ فی صلاة الجمعة (ح۸۷۷)]
(۲) [صحیح بخاری، کتاب العلم، باب من جعل لاھل العلم ایاما معلومة (ح۷۰) صحیح مسلم (ح۲۸۷۱)]
(۳) [صحیح سنن ابو داؤد، از البانیؒ (ح۲۰۳)]

کھڑے ہوئے اور چار تکبیروں کے ساتھ نمازِ جنازہ پڑھائی۔آپ نے نہ تو لمبی نماز پڑھائی اور نہ ہی جلد بازی کی۔نماز کے بعد آپ الگ جا بیٹھے۔اسی اثنا ایک انصاریہ عورت کی میت لائی گئی،آپ رضی اللہ عنہ کواس کی بھی نمازِ جنازہ پڑھانے کے لیے کہا گیا۔آپ نے اس کی بھی اسی طرح نمازِ جنازہ پڑھائی جس طرح پہلے مردانہ میت کی پڑھائی تھی مگر اس کے [سر کی بجائے] کمر کے سامنے کھڑے ہوئے۔

ہمارے ساتھ علاء بن زیاد رحمۃ اللہ علیہ بھی تھے انہوں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے کہا:

((هٰكَذَا كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ يُصَلِّيْ عَلَى الْجَنَازَةِ كَصَلَاتِكَ يُكَبِّرُ عَلَيْهَا اَرْبَعًا وَيَقُوْمُ عِنْدَ رَأْسِ الرَّجُلِ وَعَجِيْزَةِ الْمَرْأَةِ؟ قَالَ نَعَمْ))

''کیا اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم بھی اسی طرح نمازِ جنازہ پڑھاتے تھے جس طرح آپ رضی اللہ عنہ نے پڑھائی کہ چار تکبیریں کہیں اور مرد کے سر کے پاس جبکہ عورت کے کمر کے سامنے آپ کھڑے ہوئے؟ تو حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہاں۔''(۱)

۲)......حضرت قتادہؒ فرماتے ہیں کہ

''میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کون سی دعا سب سے زیادہ پڑھا کرتے تھے؟ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا سب سے زیادہ پڑھتے تھے:

((اَللّٰهُمَّ آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ))

''یا اللہ! ہمیں دنیا میں بھی خیر و بھلائی عطا فرما اور آخرت میں بھی خیر و بھلائی سے نواز، اور ہمیں آگ کے عذاب سے محفوظ فرما۔''

قتادہ فرماتے ہیں کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ جب بھی دعا کا ارادہ کرتے یہی دعا پڑھتے اور اگر کوئی اور دعا کرنا چاہتے تو تب بھی اس دعا کو اس میں شامل کر لیتے۔''(۲)

۳)......ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

((اِسْتَقْبَلْنَا اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ حِيْنَ قَدِمَ مِنَ الشَّامِ فَلَقِيْنَاهُ بِعَيْنِ التَّمْرِ فَرَأَيْتُهُ يُصَلِّيْ عَلٰى حِمَارٍ

(۱) [سنن ابوداؤد، کتاب الجنائز، باب این یقوم الامام من المیت اذاصلی علیه(ح۳۱۹٤)ترمذی، کتاب الجنائز(ح۱۰۳٤)احمد(ج۳ص۲۰٤)]

(۲) [صحیح مسلم،کتاب الذکر والدعاء، باب فضل الدعاء باللهم آتنافی الدنیا......(ح۲٦۹۰)]

وَوَجْهُهُ مِنْ ذَا الْجَانِبِ يَعْنِيْ عَنْ يَسَارِ الْقِبْلَةِ فَقُلْتُ رَأَيْتُكَ تُصَلِّيْ لِغَيْرِ الْقِبْلَةِ فَقَالَ لَوْلَا أَنِّيْ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَعَلَهُ لَمْ أَفْعَلْهُ))

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ شام سے تشریف لائے تو عَیْنِ تَمْر کے مقام پر ہم نے ان کا استقبال کیا۔ میں نے دیکھا کہ وہ گدھے پر نماز پڑھ رہے ہیں جبکہ اس [گدھے اور آپؓ ] کا رُخ قبلہ کی بجائے قبلہ کے بائیں طرف تھا۔ میں نے بعد میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ آپ قبلہ کی طرف رُخ کیے بغیر نماز کیوں پڑھ رہے تھے؟ انہوں نے جواب دیا: ''اگر میں نے اللہ کے رسول ﷺ کو اس طرح نماز پڑھتے نہ دیکھا ہوتا تو میں کبھی ایسے نماز نہ پڑھتا۔''(۱)

○ یعنی اللہ کے رسول ﷺ بھی سواری پر بیٹھے بیٹھے نماز پڑھ لیتے تھے، اس لیے میں نے بھی آپ ﷺ کی اتباع میں ایسے کیا ہے۔

## حضرت ابوطلحہؓ:

*...... حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

''میں حضرت ابوطلحہؓ کے گھر [ایک محفل میں] لوگوں کو شراب پلا رہا تھا کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ایک منادی کو بھیجا جو کچھ اعلان کر رہا تھا۔ ابوطلحہؓ نے مجھے کہا کہ باہر جا کر سنو یہ کیا اعلان کر رہا ہے۔ حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ میں باہر نکلا اور [صورتِ حال کا جائزہ لینے کے بعد واپس آ کر ابوطلحہ اور ان کی محفل میں شریک باقی صحابہؓ کو] بتایا کہ منادی یہ اعلان کر رہا ہے کہ ''آگاہ ہو جاؤ! شراب کو حرام کر دیا گیا ہے۔'' چنانچہ ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے مجھ سے کہا کہ جاؤ یہ شراب جا کر بہا دو۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے وہ ساری شراب باہر بہا دی اور مدینہ کی گلیوں میں وہ شراب بہنا شروع ہو گئی۔''(۲)

## حضرت معاویہؓ:

*...... سلیم بن عامر رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور رومیوں کے درمیان جنگ بندی کا معاہدہ تھا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو ایک

(۱) [صحیح بخاری، کتاب تقصیر الصلاۃ، باب صلاۃ التطوع علی الحمار (ح۱۱۰۰) صحیح مسلم]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب التفسیر، باب: لیس علی الذین امنوا وعملوا الصالحات جناح فیما طعموا (ح۴۶۲۰) صحیح مسلم، کتاب الاشربۃ، باب تحریم الخمر (ح۱۹۸۰) احمد (ج۳ ص۱۸۱)]

ترکیب سوجھی اور انہوں نے معاہدہ ختم ہونے سے کچھ دن پہلے رومیوں کی طرف لشکر کشی فرمائی تاکہ جوں ہی مدتِ معاہدہ ختم ہو فوراً رومیوں پر یلغار کردی جائے اور انہیں [بے خبری میں] اپنے دفاع کا موقع ہی نہ دیا جائے۔ اسی دوران ایک گھڑسوار تکبیریں بلند کرتا ہوا آیا اور کہنے لگا کہ لوگو! وفائے عہد کا مظاہرہ کرو اور دھوکا دہی سے کام نہ لو۔ لوگوں نے توجہ کی تو وہ عمرو بن عبسہ رضی اللہ عنہ صحابیِ رسولؐ تھے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان سے اس کی وجہ پوچھی تو وہ کہنے لگے کہ میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپؐ نے فرمایا:

((مَنْ كَانَ بَيْنَهُ وَبَيْنَ قَوْمٍ عَهْدٌ فَلَا يَشُدُّ عُقْدَةً وَلَا يَحِلُّهَا حَتّٰى يَنْقَضِيَ أَمَدُهَا أَوْ يَنْبِذَ إِلَيْهِمْ عَلٰى سَوَاءٍ))

''جن لوگوں کا کسی قوم کے ساتھ کوئی عہد و پیمان ہو، وہ اس کی مدت ختم ہونے سے پہلے اس کی خلاف ورزی نہ کرے یا پھر اعلانیہ طور پر وہ معاہدہ ختم کردے۔''

یہ حدیثِ رسول سن کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ راستہ ہی سے واپس لوٹ آئے۔''[1]

## حضرت سعید بن عاص رضی اللہ عنہ!

*......حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

'' حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے نو میتوں کی نماز جنازہ ایک ساتھ پڑھی۔ میتوں میں سے مردوں کو امام کی طرف اور عورتوں کو ان کے آگے [یعنی قبلہ کی طرف] ایک ہی صف میں رکھ دیا۔ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی بیوی حضرت کلثوم بنت علیؓ اور ان کے بچے کا جنازہ اکٹھا رکھا گیا۔ اس وقت حضرت سعید بن عاص رضی اللہ عنہ امام تھے۔ نماز جنازہ میں ابن عمرؓ، ابو ہریرہؓ، ابو سعیدؓ اور ابو قتادہؓ بھی شامل تھے۔ اس بچے کو امام کی طرف [اور عورت کو اس کے پیچھے] رکھا گیا۔ میں نے اسے معیوب سمجھا اور ابن عباسؓ، ابو ہریرہؓ، ابو سعیدؓ اور ابو قتادہؓ کی طرف دیکھنے لگا [کہ ایسا کیوں کیا گیا] یہ حضرات کہنے لگے کہ یہی سنت طریقہ ہے۔''[2]

## حضرت عدیؓ بن حاتم:

۱)......تمیم بن طرفہ فرماتے ہیں کہ

(۱) [ابو داؤد، كتاب الجهاد، باب في الامام يكون بينه وبين العدو عهد......(ح٢٧٥٦)]

(۲) [سنن نسائي، كتاب الجنائز، باب اجتماع جنائز الرجال والنساء(ح١٩٨٠)]

''ایک آدمی حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور ان سے اپنے خادم وغیرہ کے اخراجات کے لیے صدقہ مانگا۔ عدیؓ فرمانے لگے کہ اس وقت میرے پاس یہ میری زِرہ اور خَود ہی ہے لہذا میں اپنے گھر والوں کی طرف تمہارے لیے رقعہ لکھ دیتا ہوں کہ وہ تمہیں عطیات سے نوازیں۔ لیکن وہ شخص اس بات پر راضی نہ ہوا، چنانچہ عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ کو غصہ آ گیا اور انہوں نے کہا: اللہ کی قسم! اب میں تمہیں کچھ بھی نہیں دوں گا۔ یہ سن کر وہ آدمی پہلی بات ماننے پر رضامند ہو گیا تو عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ کہنے لگے: اللہ کی قسم! اگر میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث نہ سنی ہوتی کہ

''جو شخص کسی کام پر قسم کھائے پھر اس سے زیادہ تقویٰ والا کام دیکھے تو اسے چاہیے کہ تقویٰ والے کام کو ترجیح دے۔'' [اور اپنی قسم توڑ کر کفارہ دے] تو میں اپنی یہ قسم کبھی نہ توڑتا۔''(۱)

۲)......ایک اور روایت میں ہے کہ

''ایک شخص نے عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ سے سو درہم مانگے تو عدی رضی اللہ عنہ کہنے لگے: ''میں حاتم طائی [عرب کا ایک نامور سخی آدمی] کا بیٹا ہوں اور تم مجھ سے صرف سو درہم مانگتے ہو۔ اللہ کی قسم! میں تمہیں کچھ نہ دوں گا۔'' کچھ دیر بعد عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ کہنے لگے: اگر میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث نہ سنی ہوتی کہ ''جو شخص قسم کھالے پھر اس کے سامنے اس سے بہتر بات آ جائے تو اسے چاہیے کہ اس بہتر پر عمل کرے۔'' تو میں تمہیں کچھ نہ دیتا۔ پھر انہوں نے کہا کہ اب میں تمہیں چار سو درہم عطیہ کرتا ہوں۔''(۲)

## حضرت جابر بن سلیمؓ:

*......حضرت جابر بن سلیم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

''میں نے ایک آدمی دیکھا کہ لوگ اس کی رائے کے مطابق عمل کرتے ہیں۔ وہ جو کچھ کہتا ہے، لوگ اسے قبول کرتے ہیں۔ میں نے پوچھا یہ کون ہے؟ لوگوں نے کہا: یہ اللہ کا رسولؐ ہے۔ چنانچہ میں نے دو مرتبہ کہا: یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ! عَلَیْکَ السَّلَامُ ''اے اللہ کے رسولؐ! آپؐ پر سلامتی ہو''۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عَلَیْکَ السَّلَامُ نہ کہو کیونکہ یہ مُردوں کے لیے سلام ہے، لہذا تم اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ کہو۔

(۱) [مسلم: کتاب الایمان، باب ندب من حلف یمینافرأی غیرھا خیرا منھا......(ح۱۶۵۱)]

(۲) [صحیح مسلم، ایضاً (ح۱۸، ۱۹: ۱۶۵۱)]

میں نے کہا: کیاواقعی آپ اللہ کے رسولؐ ہیں؟ تو آپؐ نے فرمایا: ''ہاں میں اسی اللہ کا رسولؐ ہوں کہ جسے تم اپنی مصیبت میں پکارتے ہواور وہی تمہاری مصیبت دور کرتا ہے۔ اگر تمہارے ہاں قحط سالی ہو،تو تم اسے پکارتے ہواور وہی تمہارے لیے سبزہ اُگاتا ہےاور جب تم کسی صحرااور جنگل میں اپنی اونٹنی گم کر بیٹھتے ہواوراس اللہ کو پکارتے ہواور وہ تمہاری سواری تمہیں واپس لوٹا دیتا ہے۔''

میں نے آپؐ سے کہا کہ مجھے کوئی نصیحت فرمائیں تو اللہ کے رسول ﷺ نے مجھ سے کہا:

(( لَا تَسُبَّنَّ اَحَدًا))

''کسی کو گالی نہ دینا۔'' حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

(( فَمَا سَبَبْتُ بَعْدُ حُرًّا وَلَا عَبْدًا وَلَا بَعِيْرًا وَلَا شَاةً))

''اس کے بعد سے آج تک میں نے کسی آزاد، غلام، اونٹ، بکری وغیرہ کو بھی کبھی گالی نہیں دی۔''(۱)

## حضرت ابوایوب انصاریؓ:

*......حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

(( كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا اُتِيَ بِطَعَامٍ اَكَلَ مِنْهُ وَبَعَثَ بِفَضْلِهٖ اِلَيَّ وَاَنَّهٗ بَعَثَ اِلَيَّ يَوْمًا بِفَضْلِهٖ لَمْ يَاْكُلْ مِنْهَا لِاَنَّ فِيْهَا ثُوْمًا فَسَاَلْتُهٗ اَحَرَامٌ هُوَ؟ قَالَ: لَا وَلٰكِنِّيْ اَكْرَهُهٗ مِنْ اَجْلِ رِيْحِهٖ، قَالَ: فَاِنِّيْ اَكْرَهُ مَا كَرِهْتَ))

''اللہ کے رسول ﷺ کے پاس جب کھانا لایا جاتا تو آپ ﷺ اس سے تناول فرماتے اور باقی ماندہ میرے پاس بھیج دیتے۔ایک روز آپ ﷺ نے کھانا کھائے بغیر ہی میری طرف بھیج دیا کیونکہ اس میں [کچا] لہسن تھا تو میں نے آپؐ سے پوچھا: کیا لہسن حرام ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''نہیں لیکن میں اس کی بو کی وجہ سے اسے پسند نہیں کرتا۔'' یہ سن کر حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ نے کہا: ''جو چیز آپ ﷺ ناپسند فرماتے ہیں، آج سے میں بھی اسے ناپسند کرتا ہوں۔''(۲)

## دیگر صحابہ کرامؓ:

آئندہ سطور میں اطاعتِ رسولؐ کے حوالے سے مزید چند ایسے واقعات ذکر کیے جارہے ہیں، جن کا تعلق

(۱) [ابو داؤد، کتاب اللباس، باب ماجآء فی اسبال الازار (ح ۴۰۸۵)]

(۲) [صحیح مسلم، کتاب الاشربة، باب اباحة اکل الثوم......(ح ۲۰۵۳)]

مجموعی طور پر تمام صحابہؓ سے ہے۔اوران سے یہ بتانا مقصود ہے کہ تمام صحابہ کرامؓ صدقِ دل سے اللہ کے رسول ﷺ کی سنت سے محبت کرتے اور پورے خلوص سے آپؐ کے طریقے پر عمل کرتے تھے:

۱)......حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ

(( بَيْنَمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّيْ بِأَصْحَابِهِ اِذْخَلَعَ نَعْلَيْهِ فَوَضَعَهُمَا عَنْ يَّسَارِهِ فَلَمَّا رَاٰى ذٰلِكَ الْقَوْمُ اَلْقَوْا نِعَالَهُمْ فَلَمَّا قَضٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صَلَاتَهُ قَالَ: مَا حَمَلَكُمْ عَلٰى اِلْقَاءِ نِعَالِكُمْ قَالُوْا: رَأَيْنَاكَ اَلْقَيْتَ نَعْلَيْكَ فَاَلْقَيْنَا نِعَالَنَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: اِنَّ جِبْرِيْلَ آتَانِيْ فَاَخْبَرَنِيْ اَنَّ فِيْهِمَا قَذَرًا اَوْقَالَ اَذًى وَقَالَ: اِذَاجَاءَ اَحَدُكُمْ اِلَى الْمَسْجِدِ فَلْيَنْظُرْ فَاِنْ رَاٰى فِيْ نَعْلَيْهِ قَذَرًا اَوْ اَذًى فَلْيَمْسَحْهُ وَلْيُصَلِّ فِيْهِمَا ))

''ایک مرتبہ اللہ کے رسول ﷺ اپنے صحابہ کو نماز پڑھا رہے تھے کہ دورانِ نماز آپ ﷺ نے اپنے جوتے اتار کر بائیں جانب رکھ دیے۔جب صحابہ کرامؓ نے دیکھا تو انہوں نے بھی اپنے جوتے اتار دیے۔پھر جب رسول اللہ ﷺ نے نماز ختم کی تو دریافت فرمایا: تم لوگوں نے اپنے جوتے کیوں اتار دیے تھے؟ صحابہؓ نے عرض کیا: ''ہم نے چونکہ آپ ﷺ کو جوتے اتارتے دیکھا تھا، اس لیے ہم نے بھی اپنے جوتے اتار دیئے۔'' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: مجھے تو جبریلؑ نے آ کر بتایا تھا کہ میرے جوتوں میں گندگی یا کوئی تکلیف دہ چیز لگی ہوئی ہے [ میں نے تو اس لیے جوتے اتارے تھے ] پھر آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب تم میں سے کوئی مسجد میں نماز پڑھنے کے لیے آئے تو پہلے اپنے جوتے اچھی طرح دیکھ لے۔ اگر ان میں کوئی غلاظت لگی ہو تو اسے صاف کر کے پھر ان میں نماز پڑھے۔''[1]

○ جوتوں سمیت نماز پڑھنا واجب نہیں بلکہ مباح [ جائز ] ہے اور یہ حکم قیامت تک کے لیے باقی ہے، لہٰذا حالات اور موقع و محل کی مناسبت سے اس پر عمل کیا جا سکتا ہے بشرطیکہ جوتے پاک ہوں اور غلاظت ہی نہیں بلکہ تکلیف دہ چیز سے بھی صاف ہوں۔اور یاد رہے کہ یہ مباح عمل کسی کو آپ کے ساتھ فرض نماز پڑھنے سے روک نہ دے۔اس لیے اس مسئلہ میں حکمت کے تقاضے مدنظر رہنے چاہییں۔

۲)......حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

(( اِتَّخَذَ النَّبِيُّ ﷺ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ فَاتَّخَذَ النَّاسُ خَوَاتِيْمَ مِنْ ذَهَبٍ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: اِنِّي

(۱) [سنن ابو داؤد، کتاب الصلاة، باب الصلاة في النعل (ح٦٤٦)]

اتَّخَذْتُ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ فَنَبَذَهُ وَقَالَ اِنِّیْ لَنْ اَلْبِسَهُ اَبَدًا فَنَبَذَالنَّاسُ خَوَاتِيْمَهُمْ ))

''حضور نبی کریم ﷺ نے سونے کی ایک انگوٹھی بنوائی تو آپؐ کے صحابہؓ نے بھی آپ ﷺ کی اتباع میں سونے کی انگوٹھیاں بنوالیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: میں نے سونے کی انگوٹھی بنوائی تھی [اور مجھے منع کر دیا گیا] چنانچہ آپ ﷺ نے وہ انگوٹھی اتار پھینکی اور فرمایا: ''اب میں کبھی سونے کی انگوٹھی استعمال نہیں کروں گا۔'' چنانچہ صحابہ کرامؓ نے بھی اپنی اپنی انگوٹھیاں اتار کر پھینک دیں۔''(۱)

○ نبی کریمؐ نے اس وقت سونے کی انگوٹھی بنوائی جب اس کی حرمت کا حکم نازل نہیں ہوا تھا، آپ کی پیروی میں صحابہؓ نے بھی سونے کی انگوٹھیاں بنوالیں مگر جب مردوں کے لیے سونے کی حرمت کا حکم نازل ہو گیا، تو آپؐ نے سونے کی انگوٹھی اتاردی۔ صحابہؓ نے بھی آپؐ کی اتباع میں سونے کی انگوٹھیاں اُتار پھینکیں۔ یہ تھی ان کی اطاعت اور نبیؐ سے سچی محبت، کہ جب اور جیسے اللہ کے رسول کو کرتے دیکھا ویسے ہی کرتے چلے گئے......!

۳)......حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

''اللہ کے رسول ﷺ ایک مسلمان شخص کی تیمارداری کے لیے گئے، دیکھا تو وہ انتہائی لاغر اور چوزے کی طرح کمزور ہو چکا ہے۔ آپ ﷺ نے اس سے پوچھا: ''کیا تم نے کوئی خاص دعا کی ہے؟'' اس نے کہا: ہاں، میں نے یہ دعا کی تھی: ''یا اللہ! تو نے آخرت میں جو سزا میرے لیے مقرر کی ہے، وہ اس دنیا ہی میں مجھے دے دے۔'' تو اللہ کے رسول ﷺ نے کہا: سبحان اللہ! تم تو اس [سزا کو برداشت کرنے] کی طاقت ہی نہیں رکھتے۔ آخر تم نے یہ دعا کیوں نہ کی: ''یا اللہ! مجھے دنیا میں بھی خیر و بھلائی سے نواز اور آخرت میں بھی میرے ساتھ اچھا سلوک کر۔'' راویِ حدیث فرماتے ہیں کہ اس شخص نے پھر وہ دعا مانگی تو اللہ تعالیٰ نے اسے شفا عطا فرما دی۔''(۲)

○ یعنی اللہ کے رسول ﷺ کی اطاعت کرتے ہوئے جب اس نے آپ کی بتائی ہوئی دعا مانگی تو اسے نجات ملی اور اگر وہ آپ کی بتائی ہوئی دعا نہ پڑھتا تو نہ جانے کب تک اسی مصیبت میں مبتلا رہتا......!

......☆......

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الاعتصام، باب الاقتداء بافعال النبیؐ (ح۷۲۹۸)]

(۲) [صحیح مسلم، کتاب الذکر، باب کراهة الدعاء بتعجيل العقوبة فی الدنيا (ح۲۶۸۸)]

# [5]..... صحابیاتؓ اور اطاعت رسول ﷺ

## حضرت ام حبیبہؓ:

*......حضرت زینب بنت ابی سلمہؓ فرماتی ہیں کہ

''حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے والد ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد میں ان کے ہاں گئی تو ام حبیبہؓ نے خوشبو [اور تیل وغیرہ] منگوا کر اپنی بچی کو لگایا اور اس کے رخساروں پر بھی مل دیا پھر فرمانے لگیں: اللہ کی قسم! اس خوشبو کی کوئی ضرورت نہ تھی، میں نے تو اس لیے ایسا کیا ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ کا فرمان ہے: ''کسی عورت کے لیے جائز نہیں کہ وہ کسی میت پر تین دن سے زیادہ سوگ کرے البتہ اپنے شوہر کی وفات پر چار ماہ دس دن تک سوگ کرے۔''[(۱)] [گویا یہ آنحضرتؐ کے اسی ارشاد کی تعمیل ہے۔]

## حضرت زینب بنت جحشؓ:

*......زینب بنت ابی سلمہ فرماتی ہیں کہ

''جب حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کا بھائی فوت ہوا تو میں ان کے ہاں گئی۔ انہوں نے خوشبو منگوا کر استعمال کی پھر کہا: ''اللہ کی قسم! مجھے اس خوشبو کی کوئی ضرورت نہ تھی لیکن میں نے اللہ کے رسول ﷺ سے سنا ہے: ''کسی عورت کے لیے جائز نہیں کہ وہ کسی میت پر تین دن سے زیادہ سوگ کرے البتہ اپنے شوہر کی وفات پر چار ماہ دس دن تک سوگ کرے۔''[(۲)]

○ انہوں نے آنحضرتؐ کے ایک ارشاد کی تبلیغ کے لیے ایسا کیا تا کہ دیگر خواتین کو بھی اس کا علم ہو جائے۔

## حضرت عائشہؓ:

*......ایک مرتبہ ایک لڑکی حضرت عائشہؓ کے گھر میں گھنگرو پہنے ہوئے داخل ہوئی، گھنگرو کی آواز سننے کے ساتھ ہی حضرت عائشہؓ بولیں کہ گھنگرو پہنے ہوئے یہ میرے پاس نہ آنے پائے، کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ جس گھر میں اس قسم کی آوازیں آتی ہیں، اس میں فرشتے نہیں آتے۔[(۳)]

(۱) [ابوداؤد، کتاب الطلاق، باب احداد المتوفی عنها زوجها (ح۲۲۹۶)] (۲) [ایضاً] (۳) [احمد (ج۶ ص۲۴۲)]

## حضرت اسماءؓ:

*.....حضرت اسماء رضی اللہ عنہا ہجرت کر کے مدینہ آئیں تو ان کی والدہ جو کافرہ تھیں، ان کے پاس آئیں اور ان سے مالی مدد مانگی۔ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت فرمایا کہ کیا وہ ان کے ساتھ صلہ رحمی کر سکتی ہے؟ آپؐ نے فرمایا: ہاں! چنانچہ انہوں نے ان کی مدد کی۔ (۱)

## دیگر صحابیاتؓ:

۱).....عمرو بن شعیبؒ اپنے والد شعیب بن محمدؒ اور شعیبؒ اپنے دادا عبداللہ بن عمروؓ سے روایت کرتے ہیں کہ ''ایک عورت اپنی بیٹی کو لے کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئی اور اس کی بیٹی کے ہاتھوں میں سونے کے دو موٹے کنگن تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے پوچھا کہ تم ان کی زکاۃ ادا کرتی ہو؟ اس نے جواب دیا: نہیں، تو آپؐ نے فرمایا: کیا تمہیں یہ بات پسند ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہیں روزِ قیامت ان کنگنوں کے بدلے آگ کے کنگن پہنا دے؟ تو اس نے وہ کنگن اتار کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ڈال دیے اور کہا کہ میں انہیں اللہ اور اس کے رسول کے لیے پیش کرتی ہوں۔'' (۲) [کہ آپؐ اللہ کی راہ میں اسے خرچ کر دیں]

۲).....ایک صحابیہ کا بچہ مر گیا اور وہ اس پر بین کر رہی تھی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا گذر ہوا تو آپؐ نے اس سے فرمایا: ''خدا سے ڈرو اور صبر کرو۔'' وہ صحابیہ بولیں کہ تمہیں میری مصیبت کی کیا پروا ہے؟ آپؐ چلے گئے تو لوگوں نے اس سے کہا کہ یہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم تھے۔ چنانچہ وہ دوڑی ہوئی آنحضرتؐ کے پاس آئیں اور معذرت کرتے ہوئے کہا کہ میں نے حضور کو نہیں پہچانا تھا۔'' (۳)

۳).....ایک بار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مسجد سے نکل رہے تھے، دیکھا کہ راستے میں مرد عورت مل جل کر چل رہے ہیں۔ آپؐ نے عورتوں کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا: ''تم پیچھے رہو، وسطِ راہ سے نہ گزرو۔'' اس کے بعد عورتوں کا یہ حال ہو گیا کہ گلی کے کنارے سے اس طرح لگ کر چلتی تھیں کہ ان کے کپڑے دیواروں سے اُلجھ جاتے تھے۔ (٤)

---

(۱) [صحیح مسلم، کتاب الزکاۃ]

(۲) [ابو داؤد، کتاب الزکاۃ، باب الکنز ماھو (ح۱۵٦۳) نسائی (ح۲٤۷۹) احمد (۱۷۸/۲) بیھقی (۱٤۰/٤)]

(۳) [سنن ابو داؤد، کتاب الجنائز]

(٤) [ابو داؤد۔ صحابیاتؓ کے بارے اس طرح کی مزید معلومات کے لیے ہماری کتاب: ھدیۃ النساء کا مطالعہ مفید رہے گا۔]

## [6].....اطاعتِ رسولؐ میں سستی اور غفلت دکھانے والے کیساتھ صحابہ کا رویہ

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر قول وفعل کی حد درجہ تعظیم کرتے اور اس پر نہ صرف خود عمل پیرا ہوتے بلکہ دوسروں کو بھی اس پر عمل کی رغبت دلاتے۔ اور اگر کوئی شخص اطاعتِ رسولؐ میں سستی دکھاتا یا سنت کے مقابلہ میں اپنی رائے کو مقدم سمجھتا یا خلافِ سنت کوئی عمل کرتا تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اسے سخت ناپسند کرتے اور اس کی غلطی پر اسے ٹوکتے اور اصلاح فرماتے۔ اس سلسلہ کے چند واقعات ذیل میں ملاحظہ فرمایئے:

۱).....حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے دور میں کوئی صاحب گھر میں نماز پڑھتے اور مسجد میں آنا ضروری نہ سمجھتے جب آپ کو پتہ چلا تو آپ سخت ناراض ہوئے اور لوگوں سے کہا:

(( مَنْ سَرَّهُ اَنْ يَلْقَى اللّٰهَ تَعَالٰى غَدًا مُسْلِمًا فَلْيُحَافِظْ عَلٰى هٰؤُلَاءِ الصَّلَوَاتِ حَيْثُ يُنَادٰى بِهِنَّ فَاِنَّ اللّٰهَ شَرَعَ لِنَبِيِّكُمْ سَنَنَ الْهُدٰى وَاِنَّهُنَّ مِنْ سُنَنِ الْهُدٰى وَلَوْ اَنَّكُمْ صَلَّيْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ كَمَا يُصَلِّيْ هٰذَا الْمُتَخَلِّفُ فِيْ بَيْتِهٖ لَتَرَكْتُمْ سُنَّةَ نَبِيِّكُمْ وَلَوْ تَرَكْتُمْ سُنَّةَ نَبِيِّكُمْ لَضَلَلْتُمْ ))

''تم میں سے جو شخص قیامت کے روز مسلمان کی حیثیت سے اللہ کے حضور پیش ہونا پسند کرتا ہے تو پھر اسے چاہیے کہ جہاں نماز کے لیے اذان دی جائے، ان نمازوں کی حفاظت کرتے ہوئے وہاں پہنچے۔ [یعنی مسجد میں باجماعت نماز ادا کرے] اللہ نے اپنے نبی کو ہدایت کے راستے بتائے اور انہیں دین بنا دیا اور یہ بھی ہدایت کے راستوں میں سے ایک راستہ ہے۔ اگر ان صاحب کی طرح تم بھی گھروں میں نماز پڑھنا شروع کر دو تو پھر تم نے گویا اپنے نبی کی سنت کو چھوڑ دیا اور اگر تم نے اپنے نبی کی سنت کو چھوڑ دیا تو پھر یاد رکھو کہ تم گمراہ ہو جاؤ گے۔''(۱)

۲).....حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ حدیث بیان فرمائی:

(( لَا تَمْنَعُوْا اِمَاءَ اللّٰهِ اَنْ يُصَلِّيْنَ فِي الْمَسْجِدِ ))

''اللہ کی بندیوں کو مسجد میں آنے سے نہ روکو۔''

(۱) [صحيح مسلم، كتاب المساجد، باب صلاة الجماعة من سنن الهدى(ح ٦٥٤)]

تو حضرت عبداللہؓ کے ایک بیٹے نے کہا: ''ہم تو روکیں گے۔'' حضرت عبداللہ سخت غصہ میں آ گئے اور کہنے لگے: ''میں تیرے سامنے حدیثِ رسولؐ بیان کر رہا ہوں اور تو کہتا ہے کہ ہم انہیں ضرور روکیں گے۔''(۱)

○ اللہ کے رسولؐ کے دور میں صحابیات بھی مسجد میں نماز کے لیے حاضر ہوا کرتی تھیں اور اس کی اجازت خود نبی کریمؐ نے انہیں دے رکھی تھی مگر آپؐ کے بعد جب حالات بدل گئے اور عورتوں کا مسجد میں آنا فتنے کا باعث بننے لگا تو بعض صحابہ خواتین کے لیے مسجد میں آ کر نماز پڑھنے کو ناپسند کرنے لگے حتیٰ کہ حضرت عائشہؓ نے تو یہاں تک کہہ دیا کہ اگر اللہ کے رسولؐ زندہ ہوتے اور عورتوں کا موجودہ طرزِ عمل دیکھتے تو انہیں ضرور مسجد آنے سے روک دیتے۔ اس لیے حضرت عبداللہؓ کے بیٹے نے بھی اسی وجہ سے یہ بات کہی کہ ہم عورتوں کو مسجد جانے سے روکیں گے لیکن حضرت عبداللہؓ نے اس کی اس بات پر غصہ کیا۔ شاید اس لیے کہ ایک طرف حدیث کا مسئلہ ہے اور دوسری طرف حالات کا مسئلہ۔ حدیث کو چھوڑ دینے سے بہتر ہے کہ حالات کو درست کرنے کی کوشش کی جائے اور انسدادی تدابیر اختیار کی جائیں۔

۳)..... حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ کے بارے مروی ہے کہ ایک مرتبہ ان کا بھتیجا ان کے پہلو میں بیٹھا کنکریاں پھینک رہا تھا۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے اسے منع کیا اور یہ بھی کہا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طرح کرنے سے منع فرمایا ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ

**((اِنَّھَا لَا تَصِیْدُ صَیْدًا وَلَا تَنْکِیُ عَدُوًّا وَاِنَّھَا تَکْسِرُ السِّنَّ وَتَفْقَأُ الْعَیْنَ))**

''کنکریاں پھینکنے سے نہ تو شکار ہو سکتا ہے اور نہ دشمن کو نقصان پہنچایا جا سکتا ہے، البتہ اس سے [کسی جانور یا پرندے کا] دانت ٹوٹ سکتا ہے یا آنکھ پھوٹ سکتی ہے۔'' [جو اسے اذیت دینے والی بات ہے] [یہ حدیث سننے کے باوجود ان کے] بھتیجے نے دوبارہ کنکریاں پھینکنا شروع کر دیں، تو حضرت عبداللہ نے کہا: میں تمہیں حدیث سنا رہا ہوں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع فرمایا ہے اور تم اس کے باوجود وہی کام کر رہے ہو، لہٰذا میں اب کبھی تم سے بات نہیں کروں گا۔''(۲)

۴)..... ابن شہابؒ فرماتے ہیں کہ مجھ سے حضرت سالمؒ نے بیان کیا کہ عبداللہ بن زبیرؓ کے خلاف فوج کشی

(۱) [سنن ابن ماجہ، المقدمہ، باب تعظیم حدیث رسول اللہ..... (ح۱٦)]

(۲) [سنن ابن ماجہ، ایضاً (ح۱۷)]

کرتے ہوئے جس سال حجاج بن یوسف مکہ آیا تو اس نے عبداللہ بن عمرؓ سے پوچھا کہ آپ عرفہ کے دن وقوف کے وقت کیا کرتے ہیں؟ سالم کہتے ہیں کہ [ابن عمرؓ کے جواب دینے سے پہلے ہی] میں نے کہہ دیا کہ ''اگر تم سنت پر عمل کرنا چاہتے ہو تو عرفہ کے دن دوپہر ڈھلتے ہی نمازِ ظہر پڑھ لینا''۔ تو عبداللہ بن عمرؓ نے فرمایا کہ ''سالم نے صحیح کہا ہے۔ صحابہ کرام آنحضرت ﷺ کی سنت کے مطابق ظہر اور عصر ایک ساتھ پڑھ لیتے تھے۔''

ابن شہابؒ کہتے ہیں کہ میں نے سالم سے پوچھا: کیا اللہ کے رسول ﷺ نے بھی اس طرح [ظہر اور عصر کو جمع] کیا تھا؟ تو حضرت سالمؒ نے فرمایا: ''اس مسئلہ میں اور کسی کی سنت پر تم عمل کرتے ہو؟'' [یعنی اللہ کے رسولؐ نے ایسا کیا تھا تو ہم ایسے کرتے ہیں!]

صحیح بخاری کے بعض نسخوں کے مطابق حضرت سالمؒ نے ابن شہاب کو یہ کہا تھا:
''صحابہ کرامؓ اللہ کے رسول ﷺ ہی کی سنت پر تو عمل کیا کرتے تھے......!''(۱)

○ حجاج کے جواب میں سالمؒ نے جب یہ کہا کہ ''اگر تم سنت پر عمل کرنا چاہتے ہو......'' تو سالمؒ سے یہ واقعہ سننے والے راوی ابن شہاب کو یہ تردد ہوا کہ سنت سے مراد نبی کریمؐ کی سنت ہے یا آپؐ کے صحابہ کی اور اسے رفع کرنے کے لیے انہوں نے فوراً پوچھا کہ ''کیا اللہ کے رسول ﷺ نے بھی اس طرح کیا تھا؟'' تو سالم نے کہا کہ صحابہ کرامؓ ایسا ہی کرتے تھے اور وہ تب ہی ایسا کر سکتے تھے کہ جب اللہ کے رسولؐ نے ایسا کیا ہو کیونکہ صحابہ کرامؓ اللہ کے رسول ﷺ ہی کی سنت پر تو عمل کیا کرتے تھے......!

۵)......ابوعبیدہ رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ مسجد میں داخل ہوئے اور ام الحکم کا بیٹا عبدالرحمان بیٹھ کر خطبہ دے رہا تھا تو حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

((اُنْظُرُوْا اِلٰی هٰذَا الْخَبِیْثِ یَخْطُبُ قَاعِدًا وَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی ﴿وَاِذَا رَاَوْا تِجَارَةً اَوْ لَهْوَا نِ انْفَضُّوْا اِلَیْهَا وَتَرَكُوْكَ قَائِمًا﴾(۲)

''اس خبیث کی طرف دیکھو کہ بیٹھ کر خطبہ دے رہا ہے جبکہ اللہ تعالیٰ نے [اپنے پیغمبرؐ کے بارے قرآن میں] ارشاد فرمایا ہے: ''جب لوگوں نے خرید و فروخت یا کھیل کود دیکھا تو اس طرف دوڑ نکلے اور تجھے

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الحج، باب الجمع بین الصلاتین بعرفة(ح۱٦٦٢)]

(۲) [صحیح مسلم، کتاب الجمعة، باب تخفیف الصلاة والجمعة(ح۸٦٤)]

کھڑا ہوا چھوڑ گئے۔''

○ نبی کریمؐ جمعہ کا خطبہ ہمیشہ کھڑے ہوکر ارشاد فرمایا کرتے تھے اور یہی آپ کی سنت ہے لیکن جب حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کو دیکھا کہ وہ بیٹھ کر خطبہ دے رہا ہے اور اسے کوئی مجبوری اور عذر بھی نہیں تو حضرت کعبؓ نے اس کے اس عمل پر سخت نکیر فرمائی اور بلا دلیل بات نہ کی بلکہ اپنے موقف کی تائید کے طور پر قرآن مجید کی آیت پڑھ کر سنائی۔

۶)......حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ یہ حدیث روایت کی کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: (( اَلْحَیَاءُ خَیْرٌ کُلُّهُ))

''حیا تو ساری کی ساری [ نری ] بھلائی ہے۔''

تو بشیر بن کعبؒ کہنے لگا کہ ہم نے بعض کتابوں میں یا دانائی کی باتوں میں یہ پڑھا ہے کہ حیا دو طرح کی ہے؛ ایک قسم تو واقعی اللہ کے حضور باعث سکینت و وقار ہے جبکہ دوسری قسم بودی اور کمزور ہے۔ یہ سن کر حضرت عمران رضی اللہ عنہ کو سخت غصہ آ گیا حتی کہ ان کی آنکھیں سرخ ہوگئیں اور وہ کہنے لگے کہ میں تمہارے سامنے حدیثِ رسولؐ بیان کر رہا ہوں اور تم اس کے خلاف حجت بازی کر رہے ہو۔ راویِ حدیث بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمران رضی اللہ عنہ نے پھر وہی حدیث پڑھ کر سنائی جبکہ ادھر بشیر بن کعب نے بھی اپنی وہی بات دہرادی، اب تو حضرت عمران رضی اللہ عنہ اور غضب ناک ہو گئے [ اور قریب تھا کہ وہ بشیر بن کعب کو سزا دیتے ] مگر ہم سب نے حضرت عمرانؓ سے مسلسل یہ کہنا شروع کر دیا کہ بشیر بن کعب ہمارا مسلمان ساتھی ہے اور اس میں کوئی ایسی ویسی [ منافقت یا کفر والی ] بات نہیں، [ لہٰذا اسے معاف کر دیجیے ]۔''(۱)

○ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث میں دین ہی نہیں حکمت و دانش کی گہری باتیں بھی ملتی ہیں اور یہ باتیں مبنی بر وحی ہونے کی وجہ سے کبھی غلط نہیں ہوسکتیں جب کہ اس کے مقابلہ میں دنیا کے کسی بڑے سے بڑے دانشور کی بات صحیح بھی ہوسکتی ہے اور غلط بھی۔ اگر کسی حکیم و دانا کی کوئی بات کسی حدیث کے خلاف ہو تو اس کی بات ہی چھوڑی جائے گی، حدیث نہیں چھوڑی جائے گی بشرطیکہ وہ حدیث محدثانہ اُصولوں کے مطابق مستند ہو۔ مذکورہ بالا واقعہ سے ہمیں یہی سبق حاصل ہوتا ہے۔

(۱) [صحیح مسلم ،کتاب الایمان، باب بیان عددشعب الایمان و افضلھاو ادناھاو فضیلة الحیاء(ح۳۷)]

## [7].....تابعینؒ، تبع تابعینؒ، ائمہ کرامؒ اور اطاعتِ رسول ﷺ

تابعینؒ وہ لوگ ہیں جنہوں نے ایمان کی حالت میں اللہ کے رسول ﷺ کے صحابہ کو دیکھا اور ان سے دین وشریعت کا علم حاصل کیا۔ اور تبع تابعین وہ ہیں جنہوں نے ایمان کی حالت میں تابعین کو دیکھا اور ان سے دین وشریعت کا علم حاصل کیا۔ جس طرح صحابہ کرامؓ اللہ کے رسولؐ کی سنت کے سچے پیروکار تھے، اسی طرح تابعینؒ میں بھی اطاعتِ رسولؐ کا جذبہ کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا اور آگے یہی جذبہ تبع تابعین، محدثین، مفسرین اور فقہاءِ اسلام میں منتقل ہوتا چلا گیا۔ اگرچہ وقت کے ساتھ ساتھ اس جذبے میں کمی آنا شروع ہوگئی تاہم مجموعی طور پر خیر القرون میں سنتِ رسولؐ سے محبت اور اطاعتِ رسول کا جذبہ نمایاں طور پر موجود رہا۔ یہاں اس کی تفصیل کی ضرورت ہے نہ موقع، البتہ بطورِ مثال چند ایک واقعات ذکر کیے جا رہے ہیں:

### حضرت علی بن حسینؒ [تابعی]

*......سعید بن مرجانہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے سنا وہ فرماتے ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: ''جو مسلمان کسی غلام کو آزاد کرے گا، اللہ تعالیٰ اس غلام کے ہر عضو کے بدلے آزاد کرنے والے کے ہر عضو کو جہنم کی آگ سے محفوظ فرما دیں گے۔'' سعید بن مرجانہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب ابو ہریرہؓ سے میں نے یہ حدیث سنی تو سننے کے بعد میں علی بن حسین رحمۃ اللہ علیہ [زین العابدین] کے پاس گیا اور ان سے یہی حدیث بیان کی تو انہوں نے فوراً اپنا ایک غلام آزاد کر دیا جبکہ وہ غلام انہوں نے ابن جعفرؓ سے دس ہزار درہم کا خریدا تھا۔''(۱)

### سعد بن ہشام بن عامرؒ [تابعی]

*......سعد بن ہشام بن عامرؒ نامی ایک تابعی کو جہاد کا شوق پیدا ہوا چنانچہ اس نے اپنی بیوی کو اس راہ میں رکاوٹ سمجھتے ہوئے طلاق دے دی اور ارادہ کر لیا کہ گھر کا سارا ساز و سامان بھی بیچ دے گا اور اس کے بدلے جہاد کا سامان [اسلحہ وغیرہ] خرید کر ملکِ روم کی طرف چلا جائے گا اور مرتے دم تک وہیں جہادی

(۱) [صحیح مسلم: کتاب العتق، باب فضل العتق(ح۱۵۰۹)]

سرگرمیوں میں مصروف رہے گا۔ جب وہ مدینہ میں آیا اور وہاں لوگوں سے ملاقات میں اس نے اپنا ارادہ ظاہر کیا تو ان لوگوں نے اسے ایسے کرنے سے منع کیا اور اسے بتایا کہ اللہ کے رسول ﷺ کے دور میں بھی چھ لوگوں کے ایک گروہ نے یہی کام کرنا چاہا تھا جو تم کر رہے ہو مگر اللہ کے رسول ﷺ نے انہیں ڈانٹتے ہوئے منع کر دیا اور فرمایا: ((أَلَيْسَ لَكُمْ فِيَّ أُسْوَةٌ؟))

''کیا میں تمہارے لیے نمونہ بنا کر نہیں بھیجا گیا؟'' [یعنی میں نے اس مقصد کے لیے نہ بیویوں کو طلاق دی اور نہ گھریلو ساز و سامان بیچا تو پھر تم آخر ایسا کیوں کر رہے ہو؟!]

جب لوگوں نے اس سعد بن ہشام کو یہ حدیث سنائی تو اس نے اپنی مطلقہ بیوی سے رجوع کر لیا۔ (۱)

## حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ:

*......ابوصلت فرماتے ہیں کہ کسی آدمی نے حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کو خط لکھا جس میں اس نے تقدیر کے بارے میں کوئی سوال کیا تھا۔ عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے اسے جواب دیتے ہوئے یہ لکھا کہ

((أُوصِيكَ بِتَقْوَى اللّٰهِ وَالِاقْتِصَادِ فِي أَمْرِهِ وَاتِّبَاعُ سُنَّةِ نَبِيِّهِ وَتَرْكِ مَا أَحْدَثَ الْمُحْدِثُونَ بَعْدَ مَا جَرَتْ بِهِ سُنَّتُهُ وَكُفُوا مُؤْنَتَهُ فَعَلَيْكَ بِلُزُومِ السُّنَّةِ فَإِنَّهَا لَكَ بِإِذْنِ اللّٰهِ عِصْمَةٌ))

''میں تمہیں وصیت کرتا ہوں کہ اللہ کا ڈر [تقویٰ] پیدا کرو، معاملات میں میانہ روی اختیار کرو، اپنے نبیؐ کی سنت کی پیروی کرو اور سنت کے مقابلے میں لوگوں نے جو نئی چیزیں پھیلا رکھی ہیں، ان سب سے بچو۔ اگر سنت کی پیروی کرو گے تو اللہ کے حکم سے یہ تمہیں گمراہ ہونے سے بچائے رکھے گی۔'' (۲)

## ائمہ اربعہؒ:

تمام ائمہ کرامؒ نے اپنے معتقدین کو ہمیشہ یہی تلقین کی ہے کہ دین میں اصل معیار قرآن اور حدیث ہے، لہذا ہماری رائے اگر قرآن یا حدیث کے خلاف دکھائی دے تو اسے چھوڑ دینا اور قرآن و حدیث پر عمل کرنا۔

اس سلسلہ میں ائمہ اربعہ کے حوالے سے بھی یہی بات منقول ہے، چنانچہ محترم شاہ ولی اللہؒ رقم طراز ہیں کہ:

''امام شافعیؒ کہتے ہیں کہ ''کسی شخص پر جب یہ بات واضح ہو جائے کہ میری اجتہادی رائے حدیثِ رسولؐ کے خلاف ہے تو میری رائے کو دیوار پر پھینک مارو اور حدیث پر عمل کرو۔''

---

(۱) [صحیح مسلم ،کتاب صلاۃ المسافرین ،باب جامع الصلاۃ اللیل ومن نام عنه اومرض(ح ٧٤٦)]

(۲) [ابو داؤد: کتاب السنة،باب من دعاالی السنة(ح ٤٦٠١-٤٦١٢)]

امام مالک بن انسؒ کا قول ہے کہ ''رسول اللہ ﷺ کی حدیث اور سنت کے علاوہ ہر چیز کو رد کیا جا سکتا ہے اور رسول اللہ ﷺ کے کلام کے علاوہ کوئی ایسا کلام نہیں جس کے ترک کرنے پر مؤاخذہ کیا جا سکے۔''

امام ابو حنیفہؒ نے بھی وہی کہا جو شافعیؒ اور مالکؒ نے کہا اور ان سے آگے بڑھ کر یہ بھی کہا کہ: ''جو شخص میری اجتہادی رائے کی دلیل سے واقف نہیں ہے، اس کے لیے جائز نہیں ہے کہ میرے اقوال اور اجتہادی آراء کی بنیاد پر فتویٰ دے۔''

امام احمد بن حنبلؒ نے کہا: ''نہ میری تقلید کرو نہ مالک کی، نہ کسی اور کی، اپنے مسائل کا حکم قرآن اور سنتِ رسولؐ سے تلاش کرو۔ ان حضرات نے بھی مسائل کے اَحکام قرآن وسنت ہی سے اخذ کیے ہیں۔''[1]

○ دین کا تقاضا یہ ہے کہ قرآن اور سنتِ رسولؐ پر عمل کیا جائے۔ لیکن ظاہر ہے ہر شخص براہِ راست قرآن وسنت کے اَحکام ازخود معلوم نہیں کر سکتا بلکہ کسی نہ کسی سطح پر وہ اہل علم کا محتاج ہوتا ہے۔ اس لیے علماء وفقہاء اور دینی علوم کے ماہرین کی ضرورت ہمیشہ باقی رہتی ہے۔ پھر یہ بھی حقیقت ہے کہ ایک شخص نے جس عالم دین کو قریب سے دیکھا، اس کے علم وبصیرت کا جائزہ لیا، اس کے دین وتقویٰ کا مشاہدہ کیا یا غیبی طور پر اس کے بارے ان سب چیزوں کو سنا، یا پڑھا ہو اور اس سے متاثر ہوا ہو تو وہ دینی مسائل میں اس کے علم وتحقیق پر اعتماد کرتا ہے جبکہ ضروری نہیں کہ کوئی اور شخص بھی اسی عالم دین سے اتنا ہی متاثر ہو جتنا وہ ہوا ہے بلکہ ہو سکتا ہے کہ اس کے نزدیک کوئی اور عالم دین اس سے زیادہ قابل اعتماد ہو۔ لیکن ان دونوں میں سے ہر ایک دوسرے سے اگر یہ اصرار شروع کر دے کہ وہ دینی مسائل میں میرے قابل اعتماد عالم ہی کی آراء وافکار کو اپنائے تو یہ سراسر ایک غیر فطری اِصرار ہے جس کا نتیجہ باہمی اُلجھاؤ کے سوا اور کچھ نہیں۔ البتہ اگر انہی میں سے ایک کا دوسرے کے سامنے یہ دعویٰ ہو کہ فلاں مسئلہ میں تمہارے عالم وفقیہ کی لاعلمی یا غلط فہمی ہے اور ان کی رائے فلاں حدیث سے صریح طور پر ٹکراتی ہے تو پھر اس کی بات یقیناً قابلِ غور ہے۔ ایسے موقع پر تحقیق کی جانی چاہیے اور اگر یہ ثابت ہو جائے کہ واقعی اس مسئلہ میں اس عالم کی رائے کمزور ہے یا کسی صحیح حدیث کے منافی ہے تو پھر اس مسئلہ میں اس کی رائے چھوڑ کر صحیح حدیث سے ثابت ہونے والی یا سنت سے زیادہ قریب دکھائی دینے والی رائے کو اختیار کر لینا چاہیے کیونکہ ہم نے کسی عالم وفقیہ کا کلمہ نہیں پڑھا کہ اس کی ہر بات ماننا ہم پر لازم ہو لیکن جو اسے ہر صورت لازم سمجھے اور اندھی تقلید اختیار کرے اس کا رویہ قطعی غلط ہے۔

---

(۱) [عقد الجید، اَز: شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، ترجمہ اَز: ڈاکٹر محمد میاں صدیقی (ص ۱۵۸) شریعہ اکیڈمی، اسلام آباد]

## [8].....رائے واجتہاد اور حدیث وسنت

### رائے واجتہاد کی ضرورت واہمیت:

اس بات میں کوئی شک نہیں کہ دینِ اسلام قیامت تک آنے والے تمام لوگوں کے لیے اللہ کا آخری دین ہے جو قرآن وحدیث کی شکل میں محفوظ کر دیا گیا۔ اور اس بات میں بھی کوئی شبہ نہیں کہ قیامت تک بے شمار نت نئے مسائل پیدا ہوتے رہیں گے۔ پھر یہ بھی نہیں کہا جاسکتا کہ قرآن وحدیث میں کلیات سے لے کر جزئیات تک ہر پیش آنے والا مسئلہ پہلے ہی اچھی طرح واضح کر کے بتا دیا گیا ہے۔ اور اس سے بھی مجال انکار نہیں کہ مسلمان ہونے کے ناطے ہر مسئلہ میں ہمیں قرآن وحدیث [دین] ہی کی پیروی کرنا ہے، چنانچہ ہمارے دین نے نئے پیش آمدہ مسائل کے حل کے لیے اجتہاد کا دروازہ کھلا رکھا۔ اور اجتہاد یہ ہے کہ پیش آمدہ مسائل میں قرآن وحدیث کے نصوص ہی کی روشنی میں ایسا حل نکالا جائے جو منشاءِ الٰہی اور قرآن و حدیث کے منافی نہ ہو بلکہ ان کے تابع ہو۔

### دین میں رائے واجتہاد کا اصل مقام:

ظاہر ہے اجتہاد کا یہ عمل وہی لوگ انجام دے سکتے ہیں جو دینی علوم میں بھی وسیع مہارت رکھتے ہوں اور پیش آمدہ مسائل کی واقعاتی، صورتحال کو بھی صحیح طور پر سمجھتے ہوں۔ لیکن از راہِ اجتہاد وہ جو کچھ کہیں گے، وہ قرآن وحدیث نہیں بن جائے گا اور نہ ہی وہ قرآن وحدیث کی طرح مقدس سمجھا جائے گا بلکہ وہ اجتہاد کرنے والوں ہی کی طرف منسوب ہوگا کیونکہ وہ ان کی ذاتی آراء ہیں، جو درست بھی ہوسکتی ہیں اور غلط بھی۔ لیکن ان کے غلط ہونے کے باوجود اجتہاد کرنے والوں کو اجر ملے گا بشرطیکہ وہ پوری خیر خواہی اور نیک نیتی کے ساتھ اجتہاد کریں، اور اگر ان کا اجتہاد اللہ تعالیٰ کے ہاں درست ہوا تو پھر انہیں دوگنا اجر ملے گا؛ ایک اجتہاد کرنے کا اور دوسرا اس کے صحیح ہونے کا۔ چنانچہ ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

(( اِذَا حَكَمَ الْحَاكِمُ فَاجْتَهَدَ ثُمَّ اَصَابَ فَلَهُ اَجْرَانِ وَاِذَا حَكَمَ فَاجْتَهَدَ ثُمَّ اَخْطَأَ فَلَهُ اَجْرٌ ))[1]

---

(۱) [صحیح بخاری، کتاب الاعتصام، باب اجر الحاکم اذا اجتہد فاصاب او اخطأ (ح ۷۳۵۲)]

''جب فیصلہ کرنے والا فیصلہ کرتے ہوئے اجتہاد کرے اور درستگی کو پہنچ جائے تو اس کے لیے دوگنا اُجر ہے اور اگر وہ اجتہاد کرنے میں غلطی کر جائے تو پھر بھی اس کے لیے ایک اُجر ہے۔''

لیکن ایک ایسا شخص جسے معلوم ہو جائے کہ فلاں مسئلہ میں فلاں عالم دین سے غلطی ہوئی ہے اور اس کے بتائے ہوئے مسئلہ کے برخلاف ایسی صحیح حدیث موجود ہے جو اس کے علم ومطالعہ میں نہیں آسکی مگر اس کے باوجود وہ اس کی اندھی تقلید یا اپنے کسی ذاتی مفاد کے پیش نظر اس مسئلہ میں اس کی غلطی ہی پر عمل کرتا رہے تو یہ نہ صرف گمراہی کی بات ہے بلکہ حدیثِ رسولؐ سے توہین آمیز سلوک کی جسارت بھی ہے.....!

یہاں یہ بات بھی سمجھ لینی چاہیے کہ بڑے بڑے علماء وفقہاء نے دین وشریعت کی تشریح کے سلسلہ میں اپنے اپنے اَدوار میں جو خدمات انجام دیں، وہ ان کی علمی واجتہادی کاوشیں ہیں اور ظاہر ہے یہ ان کی بے لوث اور پُراخلاص خدمات تھیں جو امت کے لیے انہوں نے پیش کیں۔ اس لیے اَول تو یہ سارا علمی وفقہی ذخیرہ پوری امت کی مشترکہ میراث ہے، کسی خاص گروہ یا مکتبِ فکر کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ اس مشترکہ میراث میں سے کسی حصہ کو محدود کر کے امت کو اس کے باقی حصہ سے محروم کرنے کی کوشش کرے۔

دوم یہ کہ یہ سب انسان تھے، بڑے سے بڑا عالم وفقیہ ہونے کے باوجود ان میں سے کوئی بھی نبی ورسول نہیں تھا اور نہ ہی کسی عالم وفقیہ یا محدث ومفسر نے یہ دعویٰ کیا کہ اس پر اللہ کی طرف سے وحی آتی ہے یا اس کا ہر کہا، لکھا اور فرمایا ہوا حق ہے، بلکہ انسان ہونے کے ناطے اس سلسلہ میں جہاں انہوں نے بہت بڑی خدمت انجام دی وہاں ان سے غلطیاں بھی ہوئیں۔ بعض اوقات کسی مسئلہ میں انہوں نے اپنی فقہی بصیرت سے کوئی رائے قائم کی مگر انہیں یہ علم نہ ہوسکا کہ کوئی حدیث ان کی اس رائے کے خلاف بھی موجود ہے۔ بعض اوقات انہوں نے اپنے زمانے کے حالات کی مناسبت سے کسی مسئلہ میں اجتہاد فرمایا مگر بعد میں حالات بدل جانے کی وجہ سے ان کا اجتہاد غیر مفید ہو کر رہ گیا۔

اس لیے ان علماء وفقہاء کے فقہی استنباط اور اجتہادی آراء کے بارے میں جس طرح یہ کہنا درست نہیں کہ قیامت تک پیش آنے والے ہر مسئلہ کی وضاحت ان فقہاء نے اپنی کتبِ فقہ میں مرتب فرمادی ہے، اسی طرح ان کے بارے یہ کہنا بھی ٹھیک نہیں کہ ان کی کتبِ فقہ میں کسی طرح کی علمی واجتہادی غلطی کا کوئی امکان نہیں۔ درست رویہ یہی ہے کہ ہم قرآن وحدیث کی میزان پر ہر چیز کو تولیں اور جس میں جتنا وزن ہو اسے اتنی ہی حیثیت دیں اور اگر کسی بڑے سے بڑے عالم دین کی کوئی بات قرآن یا حدیث سے واضح

طور پر متصادم ہوتو اس کے مقابلہ میں قرآن وحدیث ہی کو ہمیشہ ترجیح دیں۔یہی وہ درست طرزِ عمل ہے جس کی ہر دور کے بڑے علماء وفقہاء نے خود بھی اس امت کو تلقین کی ہے۔

## اجتہاد کا دائرہ کار:

اجتہاد کے سلسلہ میں یہ بات یاد رہے کہ عبادات سے متعلقہ اَحکام میں اجتہاد کی کوئی گنجائش نہیں کیونکہ عبادات [ نماز، روزہ، حج وغیرہ ] سے متعلقہ بنیادی اَحکام تا قیامت اسی طرح رہیں گے جس طرح اللہ کے رسول ﷺ نے اپنے قول وفعل سے بتادیے ہیں البتہ اجتہاد کا دائرہ عبادات سے ہٹ کر شریعت کے باقی معاملات [ نکاح وطلاق، خرید وفروخت، لین دین، دیوانی وفوجداری مقدمات وغیرہ ] کے گرد گھومتا ہے۔ اوران باقی معاملات میں بھی جہاں قرآن یا حدیث کا واضح حکم موجود ہو، وہاں اجتہاد نہیں کیا جائے گا بلکہ اسی موجود حکم کی پیروی کی جائے گی اوراس کے مقابلہ میں ذاتی پسند ونا پسند کو بالائے طاق رکھ دیا جائے گا۔

## رائے واجتہاد کے وقت اس سے گریز درست نہیں:

گویا اجتہاد کی ضرورت اسی وقت پیش آتی ہے جب کسی مسئلہ میں قرآن اور حدیث کا واضح حکم موجود نہ ہو۔لیکن اگر کوئی صاحبِ علم قرآن یا حدیث کا واضح حکم موجود ہونے کے باوجود اپنی رائے، قیاس اور ذاتی ترجیحات کو بنیاد بنا کر اپنے خیالات کا اظہار شروع فرمادیں تو ظاہر ہے پھر ایسے طرزِ عمل پر ثواب کی بجائے الٹا گناہ ہی حاصل ہوگا۔اسی طرح اگر کوئی صاحب پیش آمدہ کسی ایسے مسئلہ میں جس میں قرآن یا حدیث کا واضح حکم موجود نہ ہو، علم رکھنے کے باوجود اجتہاد سے گریز فرمائیں تو یہ رویہ بھی درست نہیں۔ذیل میں اس حوالے سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا ایک بیان ملاحظہ فرمایئے، جو ہمارے ہاں پائی جانے والی اِفراط وتفریط کی بہت سی شکلوں کو حدِ اعتدال پر لاسکتا ہے:

"حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک وقت ایسا تھا کہ ہم قاضی نہیں تھے اور نہ ہی اس منصب کے اہل تھے پھر اللہ تعالیٰ نے ہمیں اس کا اہل بنا دیا جیسا کہ تم دیکھ رہے ہو۔آج کے بعد اگر تم میں سے کسی کے سامنے کوئی ایسا مسئلہ پیش ہو جس میں اسے فیصلہ کرنا ہے تو اسے چاہیے کہ اللہ کی کتاب کے مطابق فیصلہ کرے اور اگر اللہ کی کتاب اس بارے خاموش ہو تو پھر اسے چاہیے کہ اس مسئلہ میں وہی فیصلہ کرے جو اللہ کے رسول ﷺ سے ثابت ہو۔اور اگر اس کے سامنے کوئی ایسا معاملہ آئے جو اللہ کی

کتاب میں نہ ہو اور نہ ہی اللہ کے رسول ﷺ سے اس بارے کچھ منقول ہو تو اسے چاہیے کہ وہ اس میں وہی فیصلہ کرے جو نیک لوگوں نے اس بارے میں کیا ہو اور اگر اللہ کی کتاب، نبی کی سنت اور نیک لوگوں کی رائے تینوں میں سے کچھ بھی موجود نہ ہو تو پھر اس مسئلہ میں اسے اجتہاد کر کے اپنی رائے دے دینی چاہیے اور اسے یہ نہیں کہنا چاہیے کہ میں تو [رائے دینے سے] ڈرتا ہو، میں تو [رائے دینے سے] ڈرتا ہوں۔ بے شک حلال واضح ہے اور حرام بھی واضح ہے اور ان دونوں کے درمیان کچھ مشتبہ چیزیں بھی ہیں، لہٰذا جہاں شک پڑ جائے اسے چھوڑ دو اور جہاں شک نہ ہو اسے لے لو۔''(۱)

## قرآن و حدیث کے منافی ہر رائے اور اجتہاد قابل ردّ ہے:

ہمارے لیے اصل معیار قرآن و حدیث ہی ہے۔ اگر قرآن یا حدیث میں کوئی ایسا مسئلہ دکھائی دے جو بظاہر ہماری عقل سے بالا ہو تو اسے محض اس بنیاد پر رد نہیں کیا جائے گا کہ یہ ہماری سمجھ سے باہر ہے۔ اس لیے کہ دین کی سب باتیں اللہ کی طرف سے آئی ہیں اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے آنے والی کوئی بات ایسی نہیں ہو سکتی جسے غیر معقول کہا جا سکے، اس لیے کہ اللہ تعالیٰ تو علام الغیوب ذات ہے اور اس کی کوئی بات حکمت و دانائی سے خالی نہیں ہوتی۔ اگر وہ ہماری سمجھ میں نہیں آئی تو اس کا مطلب ہے ہماری سمجھ میں نقص یا فتور ہے، جب کہ دین کی ہر بات نقص و عیب سے پاک ہے بشرطیکہ وہ قرآن یا صحیح حدیث سے ثابت ہو۔

- ہوا خارج ہونے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔ یہ صحیح حدیث کا مسئلہ ہے مگر آج تک کوئی اس کی علت یا حکمت تک نہیں پہنچ سکا کہ ایسا کیوں کہا گیا ہے حالانکہ عقل یہ کہتی ہے کہ ہوا خارج ہونے سے تو استنجاء کرنا چاہیے، اس لیے کہ اعضائے وضو کا تو اس میں کوئی قصور یا دخل نہیں لیکن حدیثِ رسول کا یہ فیصلہ ہے کہ وضو ہی کیا جائے اور ہم اس حدیث پر عمل کرنے کے پابند ہیں، خواہ ہمیں اس کی حکمت معلوم ہو یا نہ۔
- وضو کے بعد پاؤں میں موزے یا جرابیں پہنی ہوں تو ان پر مسح کیا جا سکتا ہے اور مسح کے سلسلہ میں جتنی بھی اَحادیث روایت ہوئی ہیں، ان میں مسح کا طریقہ بتاتے ہوئے پاؤں کے اوپر والے حصہ پر ہاتھ پھیرنے کا ذکر ملتا ہے حالانکہ عقل یہ کہتی ہے کہ چلتے وقت گرد و غبار وغیرہ تو پاؤں کے نچلے حصہ میں لگتا ہے، مگر اس کے باوجود مسح اس وقت تک درست نہ ہوگا جب تک حدیث کے مطابق پاؤں کے اوپر ہاتھ نہ پھیرا جائے۔

---

(۱) [سنن نسائی (ج۸ص ۲۳۰) مسند دارمی (ج۱ ص ۷۱)]

○ اسی لیے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے یہ بات کہی تھی کہ

((لَوْكَانَ الدِّيْنُ بِالرَّأْيِ لَكَانَ اَسْفَلُ الْخُفِّ اَوْلٰى بِالْمَسْحِ مِنْ اَعْلَاهُ وَقَدْ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَمْسَحُ عَلٰى ظَاهِرِ الْخُفَّيْنِ))

''اگر دین کی بنیاد محض رائے [عقل] پر ہوتی تو پھر مسح کے وقت پاؤں کے اوپر والے حصہ کے مقابلہ میں نچلا حصہ مسح کا زیادہ حق رکھتا تھا، جب کہ میں نے دیکھا ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ [وضو کے وقت] موزوں کے اوپر والے حصہ پر مسح کرتے تھے۔''[1]

○ اسی طرح ابوالزنادؒ نامی ایک صاحبِ علم نے یہ صحیح کہا ہے:

((ان السنن ووجوه الحق لتأتي كثيرا على خلاف الرأي فمايجدالمسلمون بدامن اتباعها))

''سنت اور حق کی بہت سی باتیں عقل ورائے کے خلاف دکھائی دیتی ہیں مگر مسلمانوں کے لیے اس کے بغیر کوئی چارہ نہیں کہ وہ سنت اور حق [دین] ہی کی پیروی کریں۔''[2]

○ اسی طرح امام شعبیؒ فرماتے ہیں کہ

''میں قاضی شریح کے پاس تھا کہ ایک آدمی آیا اور قاضی شریح سے کہنے لگا: انگلیوں کی دیت کتنی ہے؟ قاضی شریح نے کہا: ہر انگلی پر دس اونٹ۔ وہ اپنے انگوٹھے اور چھنگلی انگلی کو اکٹھا کر کے کہنے لگا: سبحان اللہ! کیا یہ برابر ہیں؟ [قاضی شریح نے سنت کی روشنی میں اسے جواب دیا تھا مگر جب اس نے اپنی عقل کی بنیاد پر اس مسئلہ پر اعتراض کیا تو] قاضی شریح نے کہا: اے سبحان اللہ کہنے والے! کیا تیرا کان اور ہاتھ ایک جیسے ہیں؟ جبکہ کان تو بالوں یا ٹوپی میں چھپا ہو تو نظر بھی نہیں آتا مگر اس کے باوجود اس میں بھی نصف دیت [یعنی پچاس اونٹ] ہیں اور ہاتھ [جو کان سے کہیں زیادہ اہمیت رکھتا ہے] اس میں بھی نصف دیت ہے۔ تجھ پر افسوس! سنتِ رسول تمہارے قیاس سے بالاتر ہے لہذا سنت کی پیروی کرو اور بدعت کی طرف نہ جاؤ۔ اگر تم سنت کی پیروی کرو گے تو کبھی گمراہ نہیں ہو گے۔ پھر اس کے بعد شعبیؒ نے اس سے کہا: اگر تمہارے قبیلے کا اہم ترین شخص قتل کر دیا جائے اور دوسری طرف گود کا بچہ قتل کر دیا جائے تو کیا دیت کے لحاظ سے یہ دونوں برابر ہوں گے؟ وہ آدمی کہنے لگا ہاں۔ تو شعبیؒ نے کہا: اب تمہارا قیاس کہاں گیا؟[3]

(۱) [ابو داؤد، کتاب الطهارة، باب كيف المسح(ح١٦٢)]
(۲) [فتح الباري(ج٤ ص٢٢٥)] (۳) [دارمي(٧٧/١)]

# [9]......سنتِ رسولؐ اور بدعت

بِـدْعَـتْ عربی زبان کالفظ ہے جس میں کسی چیز کے ایجاد کرنے، یا ابتداء کرنے کامفہوم پایا جاتا ہے۔ دنیوی معاملات میں لوگوں کے فائدے کے لیے کسی بھی چیز کی ایجاد نہایت مستحسن ہے مگر دینی معاملات میں کسی چیز کی ایجاد اتنی ہی قبیح ہے کیونکہ دنیوی ایجادات کا تعلق تو انسانی علم وتحقیق اور تجربہ ومشاہدہ کے ساتھ ہے جس کا دروازہ تا قیامت کھلا ہے جبکہ دینی معاملات کا تعلق اِلہامی تعلیمات سے ہے اور وہ اللہ کی طرف سے صرف کسی نبی ہی کو عطا کی جاتی ہیں اور نبی وہ اِلہامی تعلیمات آگے اپنی اُمت کو منتقل کر دیتا ہے۔

گویا نبی کی طرف سے اُمت کو جو چیز دی جاتی ہے صرف وہی دین قرار پاتی ہے اور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ چونکہ آخری نبی ہیں، اس لیے آپ ﷺ کی تعلیمات بھی آخری دین کی حیثیت رکھتی ہیں۔ اب اس کے علاوہ اور کوئی چیز دین کی حیثیت نہیں رکھتی خواہ محمد ﷺ سے پہلے اسے دین کی حیثیت ہی سے کیوں نہ نازل کیا گیا ہو۔ اسی طرح نبویؐ تعلیمات کی روشنی میں کیے جانے والے اہل علم کے اجتہاد اور فقہ واستنباط کو بھی دین وشریعت کا درجہ بہر حال حاصل نہیں ہوتا کیونکہ دین وشریعت صرف اور صرف وہی چیز ہے جو نبی کریم ﷺ نے دین وشریعت کی حیثیت سے پیش کر دی ہے۔ اس لیے اب تا قیامت ہر وہ چیز بِدْعَتْ کہلائے گی جو دین کی حیثیت سے پیش کی جائے مگر نبویؐ تعلیمات سے اس کا کوئی ثبوت اور جواز میسر نہ ہو۔

دین اسلام میں بدعت جاری کرنے یا بدعت پر عمل کرنے کی سخت مذمت کی گئی ہے۔ اس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ بدعت نکالنا اور اسے اختیار کرنا دین سازی کے مترادف ہے اور دین سازی کا اختیار اللہ نے نبی و رسول کے علاوہ اور کسی کو نہیں دیا۔ اب ایک شخص جسے نبی کی حیثیت حاصل نہ ہو اور اس کے باوجود وہ دین سازی کرے تو یہ اللہ تعالیٰ کو ہرگز برداشت نہیں۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ اگر بدعت کے بارے میں سختی اختیار نہ کی جاتی تو وقت گزرنے کے ساتھ دین کا حلیہ ہی بدل کر رہ جاتا اور اسلام کا اپنا کوئی تشخص باقی نہ رہتا۔ اس لیے کہ اسلام نے بھی ایک تہذیب کی بنیاد ڈالی ہے اور ہر تہذیب دوسری تہذیب پر اَثر انداز بھی ہوتی ہے اور اَثر قبول بھی کرتی ہے۔ بالخصوص غالب تہذیب اپنے غلبہ واقتدار کی وجہ سے مغلوب تہذیب پر کچھ زیادہ ہی اَثر انداز ہوتی ہے۔ اگر اسلام کا اپنا

تشخص، اپنے اصول وقواعد اور اپنا خاص طرزِ تمدن نہ ہوتا اور بدعت سے گریز کا حکم نہ ہوتا تو امت مسلمہ کی مغلوبیت کے دور میں اسلام کی اصل تصویر ہی دنیا سے مٹ جاتی۔ یہی وجہ ہے کہ برصغیر میں مسلمانوں نے اگر چہ ہندوانہ تہذیب کے ساتھ ایک لمبا وقت گزارا مگر اس کے باوجود مسلمانوں کا جداگانہ تشخص بہت حد تک باقی رہا، ورنہ ہندوانہ تہذیب اس خطہ میں آنے والی ہر قوم کو اپنے رنگ میں رنگ لیتی تھی۔

اس کا یہ مطلب بھی نہیں کہ ہندوؤں کے ساتھ ہزار سال گزارنے کے باوجود ہمارے اندر کوئی بدعت نہیں آئی بلکہ حقیقت یہ ہے کہ برصغیر کے مسلمان بہت سی بدعات کا شکار ہوئے اور ان میں سے زیادہ تر بدعات ہندوانہ رسومات ہی کے مختلف روپ ہیں۔

آئندہ سطور میں بدعت کی مذمت کے بارے چند صحیح اَحادیث ملاحظہ فرمائیں:

۱)......((عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ :كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا خَطَبَ يَقُولُ ...... فَاِنَّ خَيْرَ الْحَدِيْثِ كِتَابُ اللّٰهِ وَخَيْرَ الْهَدْيِ هَدْيُ مُحَمَّدٍ وَشَرَّ الْاُمُوْرِ مُحْدَثَاتُهَا وَكُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ ))

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب خطبہ دیتے تو فرماتے: ''بہترین بات اللہ کی کتاب [ کی بات ] ہے اور بہترین طریقۂ ہدایت محمد ﷺ کا طریقۂ ہدایت ہے اور بدترین کام دین میں نئی بات ایجاد کرنا ہے اور ہر بدعت [ دین میں نئی ایجاد شدہ چیز ] گمراہی ہے۔''(۱)

۲)......((عن سهل بن سعد قال قال النبيّ: اِنِّیْ فَرَطُكُمْ عَلَى الْحَوْضِ مَنْ مَرَّعَلَيَّ شَرِبَ وَمَنْ شَرِبَ لَمْ يَظْمَأْ اَبَدًا لَيَرِدَنَّ عَلَيَّ اَقْوَامٌ اَعْرِفُهُمْ وَيَعْرِفُوْنِیْ ثُمَّ يُحَالُ بَيْنِیْ وَبَيْنَهُمْ ...... فَاَقُوْلُ اِنَّهُمْ مِنِّیْ فَيُقَالُ اِنَّكَ لَا تَدْرِیْ مَا اَحْدَثُوْا بَعْدَكَ فَاَقُوْلُ سُحْقًا سُحْقًا لِمَنْ غَيَّرَ بَعْدِیْ))(۲)

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: ''میں حوضِ کوثر پر تمہارا استقبال کرنے والا ہوں گا، جو وہاں میرے پاس آئے گا، وہ پانی پئے گا اور جس نے [ حوض کوثر سے ] ایک بار پی لیا اسے کبھی پیاس نہیں لگے گی۔ بعض ایسے لوگ بھی آئیں گے جنہیں میں پہچان لوں گا [ یعنی اپنا امتی سمجھوں گا ] اور وہ بھی مجھے پہچان لیں گے [ کہ میں ان کا رسول ہوں ] پھر انہیں مجھ تک آنے سے روک دیا جائے گا۔ میں کہوں گا یہ تو میرے امتی ہیں لیکن مجھے بتایا جائے گا: ''آپ نہیں جانتے کہ آپؐ کے بعد ان لوگوں نے کیسی کیسی بدعتیں رائج کیں۔'' تو میں کہوں گا: ''دوری ہو، دوری

(۱) [صحیح مسلم ،کتاب الجمعة ، باب تخفيف الصلاة والخطبة (ح ۸٦۷)]

(۲) [صحیح بخاری، کتاب الرقاق،باب فی الحوض (ح۶۵۸۳۔۶۵۸۴)]

ہو، ایسے لوگوں کے لیے جنہوں نے میرے بعد دین بدل ڈالا۔"

۳)......((عن العرباض ؓ عنه قال قال رسول الله ﷺ :اِیَّاکُمْ وَالْبِدَعِ ))

حضرت عرباض رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: "لوگو! بدعات سے بچو۔" (۱)

٤)......((عن انس بن مالك ؓ قال قال رسول الله ﷺ : اِنَّ اللّٰهَ حَجَبَ التَّوْبَةَ عَنْ كُلِّ صَاحِبِ بِدْعَةٍ حَتّٰى يَدَعَ بِدْعَتَهُ ))

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: "اللہ تعالیٰ اس وقت تک بدعتی کی توبہ قبول نہیں کرتا جب تک کہ وہ بدعت نہ چھوڑے۔" (۲)

٥)......(( عَنْ عَلِيٍّ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ: اَلْمَدِيْنَةُ حَرَمٌ مَا بَيْنَ عَائِرَ اِلٰى كَذَا مَنْ اَحْدَثَ فِيْهَا حَدَثًا اَوْآوٰى مُحْدِثًا فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ لَا يُقْبَلُ مِنْهُ صَرْفٌ وَلَاعَدْلٌ))

حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: "مدینہ منورہ عائر پہاڑی سے لے کر فلاں مقام تک حرم ہے۔ جس نے اس حد کے اندر کوئی بدعت نکالی یا کسی بدعتی کو پناہ دی تو اس پر اللہ تعالیٰ، تمام فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت ہے۔ نہ اس کی کوئی فرض عبادت قبول ہے اور نہ ہی نفل۔" (۳)

٦)......((عن ابن عباس ؓ ان النبی ﷺ قال: اَبْغَضُ النَّاسِ اِلَى اللّٰهِ ثَلَاثَةٌ: مُلْحِدٌ فِي الْحَرَمِ وَمُبْتَغٍ فِي الْاِسْلَامِ سُنَّةَ الْجَاهِلِيَّةِ وَمُطَّلِبُ دَمِ امْرِئٍ بِغَيْرِ حَقٍّ لِيُهْرِيْقَ دَمَهُ))

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "تین آدمی اللہ کے ہاں سب سے زیادہ مغضوب ہیں: (۱) حرم شریف کی حرمت پامال کرنے والا (۲) اسلام میں جاہلیت کا طریقہ تلاش کرنے والا (۳) کسی مسلمان کو ناحق قتل کرنے کا ارادہ رکھنے والا۔" (٤)

۷)......حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ کچھ دیہاتی لوگ اللہ کے رسول ﷺ کے پاس آئے، انہوں نے اُون کے کپڑے پہن رکھے تھے۔ آپؐ نے ان کی ظاہری حالت سے اندازہ کرلیا کہ یہ مفلوک الحال اور ضرورت مند ہیں، چنانچہ آپؐ نے لوگوں کو رغبت دلائی کہ وہ ان پر صدقہ کریں۔ لوگوں نے ان کی امداد میں کچھ تاخیر کردی حتی کہ اللہ کے رسول ﷺ کے چہرے پر

(۱) [السنة، لابن ابی عاصم ،تحقیق البانیؒ(ح٣٤) ] (۲) [صحیح الترغیب والترهیب (ح٥٢)]

(۳) [صحیح بخاری، کتاب فضائل المدینة، باب حرم المدینة(ح ١٨٧٠)]

(٤) [ بخاری، کتاب الدیات، باب من طلب دم امرء ی بغیر حق(ح٦٨٨٢)]

ناخوشگوار اثرات ظاہر ہونے لگے۔اسی دوران ایک انصاری صحابیؓ چاندی سے بھری ایک تھیلی اٹھا کر لایا[اسے دیکھا دیکھی ] ایک اور صحابی صدقہ کے لیے مال لے آیا پھر صدقہ لے کر آنے والوں کی قطار لگ گئی حتی کہ آپؐ کے چہرے پر خوشی کے آثار نمایاں ہو گئے۔اس موقع پر آپؐ نے فرمایا:

((مَنْ سَنَّ فِی الْاَسلَامِ سُنَّۃً حَسَنَۃً فَعَمِلَ بھا بعدَہٗ کتبَ لَہٗ مثلُ اَجرِمن عمل بِھَا وَلَایَنْقَصُ مِنْ اُجُورِھِمْ شَیْءٌ وَمَنْ سَنَّ فِی الْاِسْلَامِ سَنَۃً سَیِّئَۃً فَعَمِلَ بِھَا بَعْدَہٗ کُتِبَ عَلَیْہِ مِثْلُ وِزْرِمَنْ عَمِلَ بِھَا وَلَا یُنْقَصُ مِنْ اَوْزَارِھِمْ شَیْءٌ))

’’جس شخص نے اسلام میں اچھے کام کی پہل کی پھر اس کے بعد اس پر عمل شروع ہو گیا تو اسے ہر اس شخص کے برابر مزید اجر ملے گا جو اس پر عمل کرے گا اور دیگر عمل کرنے والوں کے اجر میں بھی کوئی کمی نہیں کی جائے گی۔اور جس شخص نے اسلام میں کسی برے عمل میں پہل کی اور پھر اس برے عمل پر لوگ کاربند ہو گئے تو اسے ہر اس شخص کے برابر مزید گناہ ملے گا جو اس برے عمل کا مرتکب ہو گا اور اس برے عمل کا ارتکاب کرنے والوں کے گناہ میں بھی کوئی کمی نہیں کی جائے گی۔‘‘(۱)

۸)......((عن کثیر بن عبداللہ بن عمرو بن عوف المزنی حدثنی ابی عن جدی ان رسول اللہ ﷺ قال:مَنْ اَحْیَا سُنَّۃً مِنْ سُنَّتِیْ فَعَمِلَ بِھَا النَّاسُ کَانَ لَہٗ مِثْلُ اَجْرِمَنْ عَمِلَ بِھَا لَایَنْقَصُ مِنْ اُجُوْرِھِمْ شَیْئًا وَمَنِ ابْتَدَعَ بِدعَۃً فَعَمِلَ بِھَا کَانَ عَلَیْھَا اَوْزَارُ مَنْ عَمِلَ بِھَا لَا یُنْقَصُ مِنْ اَوْزَارِمَنْ عَمِلَ بِھَاشَیْئًا))

کثیر بن عبداللہ بن عمرو بن عوف مزنی فرماتے ہیں کہ مجھے میرے باپ نے،اور میرے باپ کو ان کے دادا نے روایت کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:’’جس نے میری سنتوں میں سے کوئی ایک سنت زندہ کی اور لوگوں نے اس پر عمل کیا تو سنت زندہ کرنے والے کو بھی اتنا ہی ثواب ملے گا جتنا اس سنت پر عمل کرنے والے۔ ایک کو ملے گا اور ان کے اپنے ثواب میں بھی کوئی کمی نہیں کی جائے گی اور جس نے کوئی بدعت جاری کی اور پھر اس پر لوگوں نے عمل کیا تو بدعت جاری کرنے والے پر ان تمام لوگوں کا گناہ بھی ہو گا جو اس بدعت پر عمل کریں گے جبکہ اس بدعت پر عمل کرنے والوں کے گناہوں میں بھی کوئی کمی نہیں کی جائے گی۔‘‘(۲)

(۱) [صحیح مسلم،کتاب العلم ، باب من سن سنۃ حسنۃ او سیئۃ......(ج۱۵۔ح۱۰۱۷)]

(۲) [ابن ماجہ،المقدمہ ،باب من احیاسنۃ (ح۲۰۹)صحیح ابن ماجہ للالبانی (ح۱۷۳)ترمذی مثلہ(ح۲۶۷۷)]

۹)......ایک انصاری صحابی بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ کے پاس بنوعبدالمطلب کی کسی لونڈی کے بارے میں تذکرہ کیا گیا کہ وہ ساری رات نماز پڑھتی اور روزانہ، روزہ رکھتی ہے تو نبی ﷺ نے فرمایا:

**((لٰكِنِّيْ اَنَا اَنَامُ وَاُصَلِّيْ وَاَصُوْمُ وَاُفْطِرُ فَمَنِ اقْتَدٰى بِيْ فَهُوَمِنِّيْ وَمَنْ رَغِبَ عَنْ سُنَّتِيْ فَلَيْسَ مِنِّيْ اِنَّ لِكُلِّ عَمَلٍ شِرَّةً ثُمَّ فَتْرَةً فَمَنْ كَانَتْ فَتْرَتُهُ اِلٰى بِدْعَةٍ فَقَدْ ضَلَّ وَمَنْ كَانَتْ فَتْرَتُهُ اِلٰى سُنَّتِيْ فَقَدِ اهْتَدٰى))**

لیکن میں تو رات کو سوتا بھی ہوں اور نماز [تہجد] بھی پڑھتا ہوں، روزہ بھی رکھتا ہوں اور ناغہ بھی کرتا ہوں پس جس نے میری اقتدا کی وہ مجھ سے ہے اور جس نے میری سنت سے بے رغبتی کی اس کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں۔ یاد رکھو! ہر عمل کے ساتھ انسان کو شروع میں جذباتی تعلق اور شدید محبت ہوتی ہے بعد میں اس کی محبت میں کمی اور ٹھہراؤ پیدا ہو جاتا ہے، اگر تو یہ ٹھہراؤ بدعت پر ہو تو انسان گمراہ ہو گیا اور اگر یہ میری سنت پر ہو تو انسان ہدایت پا گیا۔"[1]

۱۰)......**((عَنْ غُضَيْفِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: مَا اَحْدَثَ قَوْمٌ بِدْعَةً اِلَّا رُفِعَ مِنَ السُّنَّةِ مِثْلُهَا فَتَمَسُّكٌ بِسُنَّةٍ خَيْرٌ مِّنْ اِحْدَاثِ بِدْعَةٍ))**

حضرت غضیف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: "جو قوم کوئی بدعت جاری کرے، ان سے اس بدعت کے مقابلے میں سنت اٹھالی جاتی ہے، پس سنت کو لازم پکڑنا بدعت اختیار کرنے سے بہت بہتر ہے۔"[2]

حضرت غضیف رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث اس وقت بیان کی جب ان کے دور میں عبدالملک بن مروان نے بعض بدعات شروع کر دیں اور حضرت غضیف کو پیغام بھیجا کہ وہ ان کے ساتھ شرکت کریں مگر حضرت غضیف نے ان کے خلافِ سنت کاموں میں شرکت کرنے سے صاف انکار کر دیا اور انہیں بدعت قرار دیتے ہوئے یہ حدیثِ نبوی سنائی۔

اللہ تعالیٰ ہمیں بھی بدعات وخرافات سے بچنے اور سنت رسولؐ پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے، آمین!

......☆......

(۱) [احمد(۴۰۹/۵۔۱۶۵/۲)السنہ لابن ابی عاصم(۲۸/۱) ابن حبان(۳۴۹/۲)مجمع الزوائد(۱۹۳/۳)]

(۲) [مسنداحمد(ج۴ص۱۰۵)فتح الباری(ج۱۳ص۲۶۷)فیض القدیر(ج۵ص۴۱۲،۴۱۳)]

# مصنف کی دیگر تحقیقی واصلاحی مطبوعات

[جدید اسلوب اور عام فہم انداز کے ساتھ......معیاری اور مستند لٹریچر]

## [1]......سلسلۂ اصلاح عقائد

(۱): **اللہ اورانسان** ......[عقیدۂ توحید اور ایمان باللہ کا بیان]

(۲): **انسان اور رہبرِانسانیت** ......[عقیدۂ رسالت اور اتباعِ سنت کا بیان]

(۳): **انسان اور قرآن** ......[قرآن کے ساتھ ایمان وعمل کے تعلق کی مضبوطی کا بیان]

(٤): **انسان اور فرشتے** ......[فرشتوں پر ایمان اور انسانوں کے ساتھ انکے تعلقات کا بیان]

(٥): **انسان اور شیطان**......[شیطان کی حقیقت اور اسکے مکروفریب سے بچاؤ کا بیان]

(٦): **انسان اور جادوجنات**......[جادوجنات کے توڑ اور روحانی علاج معالجہ کا بیان]

(۷): **انسان اور کالے پیلے علوم**......[عقائد کی خرابی کا باعث بننے والے علوم کا بیان]

(۸): **انسان اور آخرت**......[موت، قبر، برزخ، قیامت، محشر اور جنت وجہنم کا بیان]

(۹): **انسان اور قسمت**......[تقدیر پر ایمان اور اس سے متعلقہ مسائل واَحکام کا بیان]

(۱۰): **انسان اور کفر**......[نواقضِ ایمان اور ضوابطِ تکفیر کا بیان]

## [2]......سلسلۂ اصلاحِ خاندان

(۱): **هدية العروس**......[ازدواجی وخانگی اَحکام ومسائل کا بیان]

(۲): **هدية الوالدين**......[اولاد اور والدین کے باہمی مسائل واحکام کا بیان]

(۳): **هدية النساء**......[خواتین کی دینی واخلاقی تربیت اور احکام نسواں کا بیان]

## [3]......مصنف کی دیگر تصنیفات

**(۱): انسان اور نیکی:** [قیمت ۱۲۰ روپے]

**(۲): انسان اور گناہ:** [قیمت ۲۰۰ روپے]

**(۳): جدید فقہی مسائل :** [قیمت ۲۱۰ روپے]

**(٤): قیامت کی نشانیاں:** [قیمت ۱۵۰ روپے]

**(۵): پیش گوئیوں کی حقیقت:** [قیمت ۱۵۰ روپے]

**(٦): اسلام میں تصور جہاد:** [قیمت ۱٦۰ روپے]

**(۷): جہاد اور دہشت گردی:** [قیمت ۱۵۰ روپے]

**(۸): جہیز کی تباہ کاریاں:** [قیمت ٦۰ روپے]

**(۹): شیخ عبدالقادر جیلانیؒ اور موجودہ مسلمان:** [قیمت ۴۵]

**(۱۰): خوشگوار گھریلو زندگی:** [قیمت ۱۲۰ روپے]

**(۱۱): موسیقی حرام نہیں؟:** [قیمت ۱۳۰ روپے]

**تصنیف:** علامہ ناصر الدین البانیؒ **ترجمہ وترتیب:** مولانا جمیل اختر۔ **اعداد و اضافہ:** حافظ مبشر حسین

**(۱۲): جادو، جنات اور نظرِ بد کا توڑ:** [قیمت ٦۰ روپے]

**تصنیف و افادات:** امام ابن تیمیہؒ، حافظ ابن قیمؒ، حافظ ابن کثیرؒ

**ترجمہ وترتیب:** مولانا جمیل اختر **نظر ثانی:** حافظ مبشر حسین

---

---

# سلسلہ اصلاحِ عقائِد

## ایک نئے اور عام فہم اُسلوب میں
### حافظ مبشر حُسین کی مطبوعات

- انسان اور نیکی
- اللہ اور انسان [عقیدۂ توحید کا بیان]
- انسان اور رہبر انسانیت ﷺ [عقیدۂ رسالت اور اتباع سنت کا بیان]
- انسان اور قرآن [قرآن مجید کے ساتھ ایمان وعمل کے تعلق کی مضبوطی کا بیان]
- انسان اور فرشتے [فرشتوں پر ایمان اور انسانوں کے ساتھ ان کے عجیب وغریب تعلقات کا بیان]
- انسان اور شیطان [شیطان کی حقیقت اور اس کے مکر وفریب سے بچاؤ کی تدابیر کا بیان]
- انسان اور کالے پیلے علوم [عقائد کی خرابی کا ذریعہ بننے والے علوم کا بیان]
- انسان اور آخرت [موت کے بعد پیش آنے والے جملہ اُخروی مراحل کا بیان]
- انسان اور قسمت [قسمت وتقدیر اور محنت وکوشش کا بیان]
- انسان اور کفر [نواقضِ ایمان اور ضوابطِ تکفیر کا بیان]

**خصوصیات:** عام فہم اور دلچسپ اُسلوب قرآن وسنت سے اِستدلال، فکر سلف کی ترجمانی، صحتِ دلائل اور صحتِ استدلال، گمراہانہ افکار وعقائد کا رد، شتہ انداز اور معتدل فکر، تعصب اور طنز وتشنیع سے پاک، مستند حوالہ جات کا اہتمام اور ناقابلِ حجت روایات سے اجتناب





Areeb Publications
1542, Pataudi House, Darya Ganj, New Delhi-2 (India)
Ph : 23284740, 23282550 Tel-Fax : 91-11-23267510
e-mail : apd1542@gmail.com